صحیح اور مفتیٰ بہ روایت یہ ہے کہ نہ اس کا پینا جائز ہے اور نہ ہی اس سے وضو درست ہے۔

خود صاحب ہدایہ نے ص ۳۰ میں اس کا ذکر کیا ہے فرماتے ہیں:

**قال ابو یوسف تیمم ولا یتوضأ به وهو روایة عن ابی حنیفة. (ہدایہ)**

"امام ابو یوسف فرماتے ہیں کہ نبیذ تمر سے وضو نہ کرے تیمم کرے اور یہ روایت ابو حنیفہ سے ہے۔"

بلکہ امام اعظم کا یہی آخری قول ہے۔

چنانچہ علامہ عینی شرح ہدایہ جلد اول ص ۲۸۶ میں فرماتے ہیں:

**روی عنه نوح ابن ابی مریم واسد بن عمر والحسن انه تیمم ولا یتوضأ به. قال قاضی خان وهو الصحیح وهو قوله الاخیر وقد رجع إلیه.**

"نوح بن ابی مریم۔ اسد بن عمر اور حسن نے امام اعظم سے روایت کیا ہے کہ نبیذ تمر سے وضو نہ کرے، تیمم کرے، قاضی خان نے لکھا ہے کہ یہ صحیح ہے اور امام صاحب کا یہ آخری قول ہے۔ امام اعظم نے اس کی طرف رجوع فرمایا۔"

حافظ ابن حجر ؒ فتح الباری، پارہ اول ص ۱۷۶ میں لکھتے ہیں:

**ذکر قاضی خان ان ابا حنیفة رجع إلی هذا القول**

"قاضی خان نے ذکر کیا ہے کہ امام صاحب نے نبیذ تمر سے وضو نا جائز ہونے کی طرف رجوع کیا۔"

پس وہ مسئلہ جس سے امام صاحب نے رجوع فرمایا۔ فقہاء نے جس کو مفتی بہ قرار نہیں دیا اس کو ذکر کر کے احناف پر اعتراض کرنا محض عوام کالانعام کو مغالطہ میں ڈالنا ہے۔

اعتراض نمبر ۴، ۵، ۶:

## غسل جنابت کی چھوٹ

**عَنْ اَبِی هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا**

جَلَسَ بَيْنَ شُعَبِهَا الْأَرْبَعِ ثُمَّ جَهَدَهَا فَقَدْ وَجَبَ الْغُسْلُ (بخاری ج ا ص ۴۳)

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب مرد عورت کے چاروں کونوں کے بیچ بیٹھے پھر اس پر زور لگائے تو غسل واجب ہو گیا۔''

اس صحیح حدیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے معلوم ہوا کہ جب آدمی عورت کے چاروں کونوں کے درمیان بیٹھ کر زور لگاتا ہے تو انزال ہو یا نہ ہو غسل بہر حال واجب ہو جاتا ہے۔ مگر فتاویٰ عالمگیری میں اس صحیح حدیث کے انکار میں یوں فتویٰ ہے:

والایلاج فی البھیمة والمیتة والصغیرة التی لا یجامع مثلھا لا یوجب الغسل بدون الانزال ھکذا فی المحیط. (ص ۱۵ ج ۱)

''اگر چوپائے جانور کے دخول (آلہ تناسل اس کی شرم گاہ میں داخل) کرے یا مردے کے یا ایسی چھوٹی لڑکی کے جس کے مثل کی لڑکیوں کے ساتھ مجامعت (جماع) نہیں کیا کرتے تو بغیر انزال کے غسل واجب نہیں ہوگا۔ یہ محیط میں لکھا ہے۔''

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۵)



جواب:

اس عبارت میں تین مسائل ذکر ہوئے ہیں ہم یہاں پر تینوں کو الگ الگ کر کے بیان کرتے ہیں تاکہ عوام کو سمجھنے میں آسانی ہو۔

اعتراض نمبر ۴ کا جزء یہ ہے' جانور کے ساتھ بدفعلی کرنے سے جب تک انزال نہ ہو غسل لازم نہیں ہوگا۔

جواب اعتراض نمبر ۴:

مفتی صاحب نے جو حدیث نقل کی ہے اس میں تو ان تینوں مسائل کا ذکر تک نہیں۔ مفتی صاحب نے اس مسئلہ کو اگر کسی آیت یا حدیث کے خلاف سمجھا ہے تو وہ آیت یا حدیث لکھے۔ جس میں یہ صراحت ہو کہ جانور کے ساتھ بدفعلی کرنے سے بغیر انزال بھی غسل فرض

ہوتا ہے۔ جب حضور ﷺ نے چوپایہ کے ساتھ شہوت رانی کرنے والے کو بلا انزال غسل کا حکم نہیں دیا تو فقہاء پر طنز کرنے سے شرم کرنا چاہیے۔ فقہاء نے کیا برا کہا؟ کہ بوجہ فقدانِ دلیل وجوبِ غسل کا حکم نہیں دیا۔

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک تو عورت کے ساتھ جماع کرنے والے پر بھی بلا انزال غسل لازم نہیں۔ چنانچہ انہوں نے اپنی صحیح میں اندریں صورت غسل کو ''احوط'' فرمایا ہے تو وطی بہیمہ سے بلا انزال کس دلیل سے غسل لازم سمجھا جاتا ہے؟

مسلم شریف میں حدیث ہے رسول کریم ﷺ نے فرمایا کہ پانی، پانی سے ہے یعنی غسل منی کے نکلنے سے لازم ہوتا ہے۔ اس حدیث کو منسوخ نہ کہا جائے کیوں کہ اس کے نسخ پر اجماع نہیں۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اس کو منسوخ نہیں مانتے۔ اس حدیث کے ہوتے ہوئے غیر مقلدین کس منہ سے اس مسئلہ پر اعتراض کرتے ہیں۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ انزال منی موجب غسل ہے جیسا کہ حدیث مسلم سے ظاہر ہے لیکن خروج منی کبھی تو حقیقتاً ہوتا ہے اور کبھی حکماً۔ حقیقتاً تو ظاہر ہے۔ حکماً اس وقت پایا جاتا ہے جب کہ سبب کامل ہو اور سبب کامل غیوث حشفہ ہے ایسے محل میں جو عادۃً مشتہی ہو جب کہ عروج بہائم ایسا نہیں۔ اس صورت میں سببیت ناقص ہوئی۔ خروج منی نہ حقیقتاً پایا گیا اور نہ حکماً۔ تو غسل لازم ہونے کی کوئی وجہ نہ ہوئی۔ کیوں کہ مرغوب بالطبع کے جماع سے یا انزال سے لذت کاملہ ہوتی ہے جب محل ہی مرغوب طبع نہ ہوا تو بدونِ انزال کمال لذت نہیں۔ اس لیے غسل بھی لازم نہیں۔

ناظرین انصاف کریں کہ جب ہم یہ دیکھتے ہیں کہ دنیا میں ایسے واقعات پیش آتے رہتے ہیں۔ حضرت فقہاء نے ان مسائل کو واضح کر دیا اگر کسی سے ایسا فعل صادر ہو تو غسل کا مسئلہ کیا ہوگا؟ چاہیے تو یہ تھا کہ ہم فقہاء کے شکر گزار ہوتے کہ انہوں نے متوقع حالات کو سمجھ کر مسائل واضح کر دیے۔ ہم ان پر الٹا طعن کریں تو کیا یہ ناشکری نہیں؟

**ایک شبہ:**

کوئی یہ نہ سمجھ بیٹھے کہ فقہاء کے نزدیک چوپایہ سے بدفعلی کرنا جائز ہے اور اس کی کوئی سزا نہیں۔ معاذ اللہ۔ فقہاء رحمہم اللہ نے اس کی سزا کتاب الحدود میں بیان فرمائی ہے۔ وہاں پر ملاحظہ فرمائیں۔

**جزء دوم، اعتراض ۵:**

اسی طرح مردہ عورت کے ساتھ بدفعلی کرنے سے بھی بغیر انزال کے غسل لازم نہیں آتا ہے۔ (فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۵)

**جواب:**

اس مسئلہ کے برخلاف اگر مفتی صاحب کے پاس کوئی آیت یا حدیث ہو تو پیش کریں۔

یہاں بھی خروج منی نہ حقیقتاً پایا گیا نہ حکماً کہ محل مشتہی نہیں۔ اس لیے بدون انزال غسل واجب نہیں۔



**جزء سوم، اعتراض ۶:**

اسی طرح نابالغ لڑکی سے جماع کرنے سے بھی بغیر انزال کے غسل لازم نہیں آتا۔
(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۵)

**جواب:**

اسی عبارت کے آگے فتاویٰ عالمگیری میں ہے۔ اور صحیح یہ ہے کہ جس لڑکی کے محل جماع میں دخول اس طرح ممکن ہو کہ اس کے اندر کا پردہ پھٹ کر دونوں راہیں ایک نہ ہو جاویں تو وہ مجامعت کے قابل ہے یہ سراج الوہاج میں لکھا ہے۔
(فتاویٰ عالمگیری مترجم ج ۱ ص ۲۲، مطبوعہ حامد اینڈ کمپنی، لاہور)

جب مجامعت کے قابل ہوگی تو غسل بھی واجب ہوگا۔ مفتی صاحب نے یہ آگے کی عبارت نقل نہیں کی جس سے مسئلہ کی وضاحت ہو رہی تھی۔

اس مسئلہ میں حضرات فقہاء رحمہم اللہ نے تصریح فرمائی ہے کہ صحیح یہ ہے کہ اگر ایلاج ممکن ہو تو غسل واجب ہے۔

چنانچہ شامی جلد اول ص ۱۲۲ میں علامہ شامی فرماتے ہیں:

**والصحیح انه إذا امکن الایلاج فی محل الجماع من الصغیرة ولم یفضها فهی ممن تجامع فیجب الغسل.**

بحر الرائق ج ا ص ۶۰ میں ہے:

**وقد حکی عن السراج الوهاج خلافا لو وطی الصغیرة التی لا تشتهی فمنهم من قال یجب مطلقًا ومن عم من قال لا یجب مطلقًا والصحیح انه إذا امکن الایلاج فی محل الجماع من الصغیرة ولم یفضها فهی ممن تجامع فیجب الغسل.**

مراقی الفلاح حاشیہ نور الایضاح میں ہے:

**ویلزم بوطی صغیرة لا تشتهی ولم یفضها لانها صارت ممن تجامع فی الصحیح.**

علامہ طحطاوی حاشیہ مراقی الفلاح ص ۵۷ میں لکھتے ہیں:

**هذا وهو الصحیح**

یعنی صغیرہ غیر مشتہاۃ کے ساتھ وطی کرنے سے جب کہ درمیان کا پردہ پھٹ کر دونوں راہیں ایک نہ ہوں اور محل جمع میں ایلاج ممکن ہو تو غسل واجب ہو جاتا ہے اور یہی صحیح ہے۔

ناظرین جس مسئلہ کو فقہا صحیح فرمائیں اس کا ذکر مفتی صاحب نے نہیں کیا، کیا یہ ہی انصاف ہے۔

اعتراض نمبر ۷:

## عضو پر کپڑا لپیٹ کر دخول پر غسل نہیں

ولو لف علی ذکرہ خرقة واولج ولم ینزل ..... وقال بعضھم لا یجب. (ص۱۵ ج۱)

"اگر اپنے عضو پر کپڑا لپیٹ کر دخول کرے اور انزال نہ ہو تو.....تو بعضوں نے کہا (ہے) کہ (غسل واجب) نہیں ہوگا۔"

عرض' کیا یہ فتویٰ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث صحیح کے خلاف نہیں بینوا توجروا

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص۶)

جواب:

مفتی صاحب نے فتاویٰ عالمگیری کی عبارت نقل کرنے میں بددیانتی کی ہے ہم پہلے پوری عبارت کا ترجمہ نقل کرتے ہیں پھر اصل مسئلہ کی وضاحت کریں گے۔ ملاحظہ فرمائیں۔

"اگر اپنے عضو پر کپڑا لپیٹ کر دخول کرے اور انزال نہ ہو تو بعضوں نے کہا کہ غسل واجب ہوگا۔ اور بعضوں کا قول اور وہی اصح بھی ہے کہ اگر کپڑا ایسا پتلا ہو کہ فرج کی حرارت اور لذت محسوس ہو تو غسل واجب ہوگا۔ اور ایسا نہ ہو تو واجب نہ ہوگا۔ اور زیادہ احتیاط کا حکم بھی ہے کہ دونوں صورتوں میں غسل واجب ہوگا۔" (فتاویٰ عالمگیری اردو ج۱ ص۴۲)

ناظرین فتاویٰ عالمگیری میں تو یہ لکھا ہے کہ غسل واجب ہوگا۔ اور حنفیوں کا مذہب بھی یہی ہے۔

درمختار میں ہے: (اولج حشفة) او قدرھا (ملفوفة بخرقة ان وجد لذة الجماع (وجب) الغسل (والا لا) علی الاصح والا حوط الوجوب.

یعنی حشفہ اور اس کی مقدار کپڑا لپیٹ کر داخل کیا اگر جماع کی لذت پائی تو غسل فرض ہو گیا۔( کیوں کہ حدیث پاک میں ہے اذا التقی الختانان وغابت الحشفة وجب الغسل (رد المحتار)

یعنی جب دونوں ختنے کے مقام چھو جائیں اور حشفہ غائب ہو جائے تو غسل واجب ہو گیا۔اس صورت میں حشفہ بھی غائب ہو گیا اور لذت کے احساس کی وجہ سے شرم گاہیں بھی چھو گئیں تو غسل فرض ہو گیا)

اور اگر حشفہ تو غائب ہو مگر کپڑے کی موٹائی کی وجہ سے لذت محسوس نہ ہوئی تو شرم گاہوں کا مس نہ پایا گیا، اس لیے کہ حدیث کی دونوں شرطوں میں سے ایک شرط نہ پائی جانے سے علی الاصح یعنی صحیح مذہب پر غسل واجب نہیں ہونا چاہیے مگر احتیاط اسی میں ہے کہ ایک شرط کی وجہ سے واجب ہی کہا جائے پس غسل واجب ہوگا۔

فقہ حنفی کا صحیح مسئلہ یہ ہوا کہ ایسی حالت میں غسل واجب ہوگا۔

**غیر مقلدین کا مذہب:**

علامہ وحید الزماں تحریر فرماتے ہیں:

ولو لف الحشفة بخرقة لم اولجها فان وجد لذة الجماع اغتسل والا لا. (نزل الابرار ص ۲۴ ج ۱)

"اگر حشفہ پر کپڑا لپیٹا پھر داخل کیا اگر جماع کی لذت پائی تو غسل کرے ورنہ نہیں۔"

**اعتراض نمبر ۸:**

## شبہ کی وجہ سے حد کا ساقط ہونا

قال محمد رحمه الله تعالى في الاصل اربعة شهدوا على رجل بالزنا فشهد اثنان انه استكرهها وشهد اثنان انها طاوعته قال ابو حنيفة رحمه الله

تعالی ادرا عنهم الحدود جمیعًا یعنی الرجل والمراة والشهود

(ص۱۵۳ ج۲)

''اگر دو شاہد کسی ملزم کے بارے میں یہ شہادت دیں کہ اس نے فلاں عورت پر مجرمانہ حملہ کیا مگر دوسرے یہ کہیں کہ اس نے اس جرم کا ارتکاب عورت کی رضا مرضی سے کیا ہے تو کسی پر حد کی سزا جاری نہ ہوگی۔'' (فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص۶۲ مسئلہ نمبر ۱۶۵)

جواب:

مفتی صاحب نے عبارت کا ترجمہ درست نہیں کیا۔ سید امیر علی غیر مقلد نے جو فتاویٰ عالمگیری کا ترجمہ کیا ہے اس میں اس عبارت کا ترجمہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''چار مردوں نے ایک شخص پر زنا کی گواہی دی جن میں سے دو گواہوں نے کہا کہ اس مرد نے اس عورت کو باکراہ مجبور کرکے زنا کیا ہے اور دوسرے دو گواہوں نے کہا کہ اس عورت نے خود اس کو مطاوعت کی ہے تو امام ابوحنیفہ نے فرمایا کہ حد ان سب سے دور کردی جائے گی۔ یعنی مرد و عورت و گواہوں سب سے رفع کی جائے گی۔'' (ج۳ ص۳۳۴)

قارئین اس ترجمہ میں اور مفتی صاحب کے ترجمہ میں کتنا فرق ہے۔

مفتی صاحب نے یہ تاثر دینے کی کوشش کی ہے کہ عورت کی رضامندی کی صورت میں اگر زنا واقع ہو تو فتاویٰ عالمگیری کے مطابق حد زنا کی سزا قائم نہیں ہو سکتی۔ حالانکہ یہ مطلب غلط ہے اور یہ تاثر گمراہ کن ہے۔ بلکہ صحیح مطلب عبارت مذکورہ کا یہ ہے کہ چونکہ ثبوت زنا کے لیے چار عادل گواہوں کا ہونا ضروری ہے۔ (فتاویٰ عالمگیری ج۲ ص۱۴۳)

اس جگہ سب گواہ عادل نہیں ہیں۔ ان میں سے دو یقیناً جھوٹے ہیں۔ کیوں کہ اگر عورت رضامند نہ تھی اور مرد نے اس پر زبردستی کی تو رضامندی و مطاوعت کے گواہ جھوٹے ہیں اور اگر رضامند تھی تو اکراہ و زبردستی کے گواہ جھوٹے ہیں۔ جب اس کیس میں چار عادل گواہ پیش نہیں کیے گئے تو زنا ثابت نہ ہوا۔ لہٰذا حد زنا کسی پر قائم نہیں کی جا سکتی۔

اعتراض نمبر ۹_۳۲:

## دباغت دینے سے کھال پاک ہوجاتی ہے

**کل اھاب دبغ دباغة...... حکمیة بالترتیب والتشمیس والا لقاء فی الریح فقد طھر وجازت الصلوٰة فیه والوضوء منه الا جلد الأدمی والخنزیر ھکذا فی الزاھدی۔** (ص۲۵ج۱)

"جس چمڑے کی حکمی دباغت کی جائے یعنی مٹی لگا کر یا دھوپ میں سوکھا کر یا ہوا میں ڈال کر تو پاک ہو جاوے تو اس پر نماز اور وضو اس کے ڈول سے جائز ہو گا مگر آدمی اور سور کے چمڑے کا یہ حکم نہیں یہ زاہدی میں لکھا ہے۔"

اس عبارت سے درج ذیل مسائل نکلتے ہیں۔

۲۰۔ مثلاً کتے کی کھال رنگنے کی بجائے مٹی میں رگیدنے سے پاک ہو جاتی ہے اس پر نماز پڑھنی جائز ہے اور اس کے لوٹے میں وضو کرنا بھی جائز ہے۔

۲۱۔ مٹی میں رگیدنے کے بجائے اگر دھوپ میں خشک کر لی جائے تو بھی پاک ہو جاتی ہے اور اس کے لوٹے اور مصلے بنانا جائز ہو جاتے ہیں۔

۲۲۔ مٹی میں رگیدنے اور دھوپ میں خشک کرنے کے بجائے صرف ہوا میں خشک کر لی جائے تو بھی پاک ہو جاتی ہے اور لوٹے اور مصلے بھی بنائے جا سکتے ہیں۔

۲۳۔ اس طرح اگر ریچھ کی کھال مٹی میں رگید لی جائے تو پاک ہو جاتی ہے اس کا لوٹا اور مصلے بنانا بھی جائز ہے۔

۲۴۔ اگر مٹی میں رگیدنے کے بجائے دھوپ میں خشک کر لی جائے تو بھی پاک ہو جاتی ہے تو بھی پاک قرار پاتی ہے بلکہ اس کھال کے لوٹے مصلے بنانا بھی جائز ہے۔

۲۶۔ بھیڑیے کی کھال بھی مٹی میں رگیدنے سے نہ صرف پاک ہو جاتی ہے بلکہ اس سے لوٹے مصلے بھی بنانے جائز ہو جاتے ہیں۔

۲۷۔رگیدنے کی جگہ اگر دھوپ میں خشک کر لی جائے تو بھی پاک ہو جاتی ہے۔

۲۸۔رگیدنے اور دھوپ میں سوکھانے کے بجائے اگر صرف ہوا میں خشک کر لی جائے تو بھی پاک ہو جاتی ہے۔لوٹے مصلے بنانا بھی جائز ہے۔

۲۹۔چیتے کی کھال کو بھی اگر مٹی میں رگید لیا جائے تو پاک ہو جاتی ہے اور لوٹوں اور مصلوں کے قابل ہو جاتی ہے۔

۳۰۔اور رگیدنے کے علاوہ دھوپ میں خشک کر لینے سے بھی پاک ہو جاتی ہے۔

۳۱۔اور اسی طرح رگیدنے اور دھوپ میں خشک کرنے کے بجائے ہوا میں بھی خشک کر کے پاک کی جا سکتی ہے۔لوٹے مصلے کے قابل!!

۳۲۔شیر کی کھال بھی مٹی میں رگیدنے سے پاک ہو جاتی ہے اور منقش دھاری دار پکے رنگوں والے لوٹے اور مصلے بھی بنانے جائز ہیں۔

۳۳۔شیر کی کھال دھوپ میں خشک کرنے سے پاک ہو جاتی ہے۔

۳۴۔اسی طرح صرف ہوا میں خشک کرنے سے پاک ہو جاتی ہے۔

۳۵۔اسی طرح لومڑ کی کھال بھی مٹی میں لتھیڑنے سے پاک ہو جاتی ہے اور لوٹے مصلے کے قابل قرار پاتی ہے۔

۳۶۔اسی طرح دھوپ میں سوکھانے سے بھی پاک ہو جاتی ہے۔

۳۷۔اسی طرح ہوا میں خشک کرنے سے بھی پاک ہو جاتی ہے۔

۳۸۔اسی طرح بندر کی کھال بھی مٹی میں رگید لینے سے نہ صرف پاک ہو جاتی ہے بلکہ جائے نماز اور وضو کے برتن بنانے بھی اس کھال سے جائز ہو جاتے ہیں۔

۳۹۔اسی طرح دھوپ میں خشک کر لینے سے بھی پاک قرار پاتی ہے۔

۴۰۔بندر کی کھال ہوا میں خشک کر لینے سے بھی پاک ہو جاتی ہے۔

۴۱۔اسی طرح بلی کی کھال بھی مٹی میں رگیدنے سے پاک ہو جاتی ہے۔

۴۲۔اسی طرح دھوپ میں خشک کرنے سے بھی پاک ہو جائے گی۔

۱۴۳۔اسی طرح ہوا میں خشک کرنے سے بھی پاک ہو جائے گی۔اور اس سے مصلے اور لوٹے بنانے جائز ٹھہریں گے اور اسی طرح گیدڑ کی کھال بھی تینوں طریقوں سے پاک ہو جاتی ہے۔

**نتیجہ:**

جب کتے اور دوسرے حرام جانوروں کی کھالیں تینوں طریقوں سے پاک ہو جاتی ہیں اور نماز اور وضو کے لیے ان کھالوں کا استعمال جائز ہے تو لامحالہ ان کی خرید و فروخت بھی جائز ہوتی ہے۔لہٰذا نتیجہ بالکل صاف ہے کہ اس فتاویٰ کو بطور اسلامی قانون کے پاکستان میں نافذ کرنے سے اسلامی معاشرہ کی تشکیل ہو یا نہ ہو اور اسلامی نظام کے مطلوبہ ثمرات حاصل ہوں یا نہ ہوں ہماری بلا سے تاہم معاشی مسائل بہت حد تک بڑی خوش اسلوبی سے بہرحال حل ہو جائیں گے۔(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۹ تا ۱۱)

**جواب:**

ان ۱۴۳ اعتراضوں کا اکٹھا جواب ملاحظہ فرمائیں:

امام مسلم نے مسلم شریف (کتاب الحیض) میں ایک باب قائم کیا ہے۔

((بَابُ طَهَارَةِ جُلُوْدِ الْمَيْتَةِ بِالدِّبَاغِ))

"باب مردہ جانور کی کھال دباغت سے پاک ہو جاتی ہے۔"

اس باب میں امام مسلم نے آٹھ احادیث نقل کی ہیں۔جن سے ثابت ہوتا ہے کہ دباغت سے کھال پاک ہو جاتی ہے۔

**حدیث نمبرا:**

ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کی لونڈی کو کسی نے ایک بکری صدقہ میں دی وہ مر گئی۔رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو پڑا ہوا دیکھا تو فرمایا تم نے اس کی کھال کیوں نہ لی دباغت کر کے کام میں لاتے۔لوگوں نے کہا یا رسول اللہ وہ مردار تھی۔

آپ ﷺ نے فرمایا مردار کا کھانا حرام ہے۔

### حدیث نمبر ۲:

ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا نے ان سے بیان کیا رسول اللہ ﷺ کی ایک بی بی رضی اللہ عنہا کے گھر میں ایک جانور پالا تھا وہ مرگیا تو آپ ﷺ نے فرمایا اس کی کھال کیوں نہ لی اس کو کام میں لاتے۔

### حدیث نمبر ۳:

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا آپ ﷺ فرماتے تھے۔ جب کھال پر دباغت ہوگئی تو وہ پاک ہے۔

### حدیث نمبر ۴:

ابوالخیر سے روایت ہے میں نے ابن وعلہ کو ایک پوستین (چمڑے کی قمیص یا کوٹ) پہنے دیکھا میں نے اس کو چھوا۔ انہوں نے کہا کیوں چھوتے ہو (کیا اس کو نجس جانتے ہو؟) میں نے عبداللہ سے کہا کہ ہم مغرب کے ملک میں رہتے ہیں وہاں بربر کے کافر اور آتش پرست بہت ہیں وہ بکری لاتے ہیں ذبح کر کے ہم تو ان کا ذبح کیا ہوا جانور نہیں کھاتے اور مشکیں لاتے ہیں اُن میں چربی ڈال کر۔ ابن عباس رضی اللہ عنہ نے کہا۔ ہم نے رسول اللہ ﷺ سے اس کو پوچھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا دباغت سے پاک ہو جاتی ہے (یعنی چمڑے پر جب دباغت ہوگئی تو وہ پاک ہے اگرچہ کافر نے دباغت کی ہو)۔

### حدیث نمبر ۵:

ابن وعلہ سبئی سے روایت ہے میں نے عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے پوچھا ہم مغرب کے ملک میں رہتے ہیں۔ وہاں مجوسی (آتش پرست) مشکیں لے کر آتے ہیں پانی کی ان میں چربی پڑی ہوتی ہے تو انہوں نے کہا کھا پی لو۔ میں نے کہا کیا تم اپنی رائے سے کہتے ہو؟ انہوں نے کہا میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا آپ ﷺ فرماتے تھے کہ دباغت سے

کھال پاک ہو جاتی ہے۔

ناظرین ہم نے صرف مسلم شریف ہی کی پانچ روایات نقل کی ہیں۔اس مسئلہ پر بے شمار احادیث کتب احادیث میں موجود ہیں۔جن سے ثابت ہوتا ہے کہ دباغت سے کھال پاک ہو جاتی ہے۔

حدیث نمبر۶:

ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے مردار کا صرف گوشت (کھانا) حرام فرمایا ہے اور باقی کھال اور بال اور اون ان (کے استعمال) کا کچھ حرج نہیں ہے۔(دار قطنی باب الدباغ)

حدیث نمبر۷:

حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے جو مولیٰ (غلام آزاد) رسول اللہ ﷺ کے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ جب کہیں سفر کا ارادہ فرماتے تو گھر کے سب آدمیوں میں حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے آپ کی آخری بات چیت ہوتی اور جب آپ ﷺ سفر سے تشریف لاتے تو (سب سے) پہلے فاطمہ رضی اللہ عنہا سے ملاقات کرتے تو آپ ﷺ ایک جنگ سے واپس تشریف لائے اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے اپنے دروازہ پر پردہ یا ٹاٹ لٹکایا تھا اور حضرت حسن و حسین رضی اللہ عنہما دونوں کو چاندی کے دو کنگن پہنائے تھے۔آنحضرت ﷺ نے جو تشریف لا کر دیکھا تو گھر میں آپ ﷺ نہ آئے (یعنی جیسے آپ ﷺ کی عادت تھی) تو حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے گمان کیا کہ آپ کو گھر میں تشریف لانے سے ان چیزوں نے روکا دریافت کیا تو یہی معلوم ہوا۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے دروازہ سے پردہ نکالا پھر دونوں صاحبزادوں سے اس زیور کو بھی اتار لیا اور کاٹ کر ان کے سامنے ڈال دیا۔دونوں کے دونوں آنحضرت ﷺ کے پاس روتے ہوئے چلے گئے۔آپ ﷺ نے ان سے وہ کٹے ہوئے ٹکڑے لے کر فرمایا اے ثوبان یہ جا کر فلاں گھر والوں کو دے آؤ کوئی تھے مدینے میں پھر فرمایا یہ لوگ میرے اہل

بیت ہیں (یعنی فاطمہ اور حسن وحسین رضی اللہ عنہم) میں برا جانتا ہوں کہ یہ اپنے مزے دنیا ہی میں لوٹ لیں، اے ثوبان فاطمہ کے لیے ایک ہار پٹھوں کا خرید لے اور دو کنگن ہاتھی دانت کے۔(ابو داؤد، باب فی الانتفاع بالعاج، کتاب الترجل)

علامہ وحید الزمان غیر مقلد اس کے فائدہ میں لکھتے ہیں اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ہاتھی دانت پاک ہے اور اس کا استعمال درست ہے۔ بخاری میں ہے کہ علمائے سلف اس سے کنگھی کرتے تھے اور اس میں تیل رکھتے تھے۔

(ابوداؤد مترجم جلد سوم ص ۲۹۸ مطبوعہ اسلامی اکادمی اردو بازار لاہور)

اس حدیث سے ثابت ہوا کہ مردار کی ہڈی پاک ہے۔

**حدیث نمبر ۸:**

سیدہ حضرت سودہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ہماری ایک بکری مر گئی۔ تو ہم نے اس کی کھال کو رنگا پھر ہم اس میں ہمیشہ نبیذ بناتے۔ حتیٰ کہ وہ پرانی ہو گئی۔

(نسائی باب جلود المیتۃ)

**حدیث نمبر ۹:**

سلمہ بن محبق سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے غزوہ تبوک میں ایک عورت سے، پانی منگوایا۔ اس عورت نے عرض کیا کہ میرے پاس پانی تو مردہ جانور کی مشک میں بھرا ہوا ہے۔ آپ ﷺ نے دریافت فرمایا کیا تو نے اس کی دباغت کی تھی؟ اس عورت نے عرض کیا ہاں، نبی اکرم ﷺ نے فرمایا تو یہ دباغت سے پاک ہو گئی۔ (نسائی باب جلود المیتۃ)

یہ نو احادیث ہم نے نقل کی ہیں جن میں واضح طور پر یہ حکم موجود ہے کہ ہر قسم کی کھال دباغت سے پاک ہو جاتی ہے۔

**ایک مسئلہ کی وضاحت:**

اب مسئلہ یہ رہ جاتا ہے کہ دباغت کس کس چیز کے ساتھ دی جا سکتی ہے اور اس کا

طریقہ کیا ہے۔

اس کا عام فہم اور آسان جواب یہ ہے کہ جس چیز سے بھی دباغت حاصل ہو جائے اس سے دباغت دینا درست ہے اور جس طرح آسانی ہو وہ طریقہ اختیار کرنا چاہیے۔ اصل چیز دباغت دینا ہے۔

احادیث میں بعض اشیاء کا ذکر بھی ملتا ہے۔ جیسا کہ امام نسائی نے ایک باب باندھا ہے (مَا يُدْبَغُ بِهِ جُلُوْدُ الْمَيْتَةِ) مردار کی کھال کو کس چیز سے پاک کیا جائے۔ پھر حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کی حدیث نقل کی ہے۔

حدیث نمبر ۱۰:

حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے قریش کے بعض لوگ نکلے اور وہ ایک بکری کو گدھے کی طرح گھسیٹ رہے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر تم اس کی کھال اتار لیتے تو اچھا ہوتا۔ انہوں نے عرض کیا یہ مردار ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اسے پانی اور قرظ پاک وصاف کر دیتا ہے۔

نوٹ: قرظ ایک گھاس یا چھال ہے جس سے چمڑا کو دباغت دیتے ہیں۔

(نسائی باب ما یدبغ به جلود المیتة)

حدیث نمبر ۱۱:

امام بخاری نقل کرتے ہیں:

وَقَالَ حَمَّادٌ لَا بَأْسَ بِرِيْشِ الْمَيْتَةِ

اور حماد نے کہا مردار پرندے کے پر میں کوئی حرج نہیں۔

(بخاری، باب ما یقع من النجاسات فی السمن والماء، کتاب الوضوء الطهارة)

حدیث نمبر ۱۲:

حماد سے روایت ہے کہ مردار کی اون گرنے سے کوئی حرج نہیں لیکن اس کو دھویا

جائے گا اور مردار کے پر سے کوئی حرج نہیں۔ (مصنف عبدالرزاق ص ۲۰۶)

حدیث نمبر ۱۳:

امام بخاری نقل کرتے ہیں:

وَقَالَ الزُّهْرِيُّ فِي عِظَامِ الْمَوْتَى نَحْوَ الْفِيلِ وَغَيْرِهِ أَدْرَكْتُ نَاسًا مِنْ سَلَفِ الْعُلَمَاءِ يَمْتَشِطُونَ بِهَا وَيَدَّهِنُونَ فِيهَا لَا يَرَوْنَ بِهِ بَأْسًا

اور زہری نے مردار مثلاً ہاتھی وغیرہ کی ہڈیوں کے متعلق کہا میں نے متقدمین علماء کو پایا وہ اس سے کنگھی کرتے تھے اور اس میں تیل رکھتے تھے اور اس میں کوئی حرج نہیں سمجھتے تھے۔ (بخاری، کتاب الوضوء الطهارة، باب ما یقع من النجاسات)

حدیث نمبر ۱۴:

امام بخاری نقل کرتے ہیں:

وَقَالَ ابْنُ سِيرِينَ وَإِبْرَاهِيمُ وَلَا بَأْسَ بِتِجَارَةِ الْعَاجِ

اور ابن سیرین اور ابراہیم نے کہا: ہاتھی کے دانت کی تجارت میں کوئی حرج نہیں ہے۔ (بخاری، باب ما یقع من النجاسات، مصنف عبدالرزاق ص ۲۱۱)

حدیث نمبر ۱۵:

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے مشکیزہ سے وضو کرنے کا ارادہ فرمایا تو آپ ﷺ سے کہا گیا کہ یہ مردار جانور کا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ اس کو دباغت دینے سے اس کی گندگی، نجاست اور پلیدی دور ہو جاتی ہے۔

(صحیح ابن خزیمة ج ۱ ص ۶۰ رقم ۱۱۴ باب الرخصة فی الوضوء من الماء یکون فی جلود المیتة اذا دبغت. والمستدرک علی الصحیحین ج ۱ ص ۲۶۵ حدیث نمبر ۵۷۴۔ والسنن الکبری للبیہقی ج ۱/ ۱۷ حدیث نمبر ۵۱ وجلد نمبر ۱ ص ۱۱۰ حدیث نمبر ۵۳۳۔ ومسند احمد ج ۱ ص ۲۳۷ حدیث نمبر ۲۱۱۷)

شرعی طریق سے ذبح کیا جائے تو گو اس میں حلت نہیں ہوتی مگر دوسرا وصف جو پاکی ہے، رطوبت نجسہ کے دور ہونے کی وجہ سے ثابت ہو جاتی ہے اس بنا پر جن جانوروں کا گوشت کھایا نہیں جاتا اون کے چمڑے ذبح کرنے سے پاک ہو جاتے ہیں اور ان پر نماز پڑھ سکتے ہیں۔ کیوں کہ ذبح کرنا اس کو میتہ کرتا نہیں ہے تاکہ اس پر نجس ہونے کا حکم لگایا جائے۔

آنحضرت ﷺ نے مردار کے چمڑے کو دباغت دینے کے بعد پاک فرمایا ہے اور اس کے واسطے طہارت کا حکم دیا ہے۔

حدیث:

عن عائشة عن النبی صلی اللہ علیه و سلم قال طهور کل ادیم دباغه إسناد حسن کلهم ثقات (دار قطنی ص ۱۸ ج ۱)

حدیث:

عن عائشة عن النبی صلی اللہ علیه و سلم قال ذکاة المیتة دباغها (دار قطنی ص ۱۷ ج ۱)



حدیث:

وقال دباغها ذکاة له. (دار قطنی ص ۱۷ ج ۱)

حدیث:

الا دبغتموه فانه ذکاة له. (دار قطنی ص ۱۷ ج ۱)

آنحضرت ﷺ نے ان روایات میں دباغت اور زکوۃ کو جس کو ذبح بھی کہتے ہیں اور طہارت بھی ایک فرمایا ہوا ہے جو فائدہ ذبح کرنے سے حاصل ہوتا ہے وہی دباغت سے حاصل ہوتا ہے۔

جس طرح دباغت کے ذریعہ سے اجزاء نجس اور رطوبات زائل ہو جاتے ہیں، اسی طرح ذبح کرنے سے نجس اجزاء زائل ہو جاتے ہیں۔ پس ایسے ذبیحہ کی طہارت میں جو نجس

اعتراض نمبر ۳۴:

## ذبح سے پاک ہونا

**وما طهر جلده بالدباغ طهر جلده بالزكاة وكذالك جميع اجزائه طهر بالزكاة الا الدم وهو الصحيح من المذاهب كذا في المحيط**

(ص ۴۳ ج ۱)

"اور جس (جانور) کا چمڑا دباغت سے پاک ہو جاتا ہے اس کا چمڑا ذبح سے بھی پاک ہو جاتا ہے اور اسی طرح خون کے سوا تمام اجزا پاک ہو جاتے ہیں۔"

وضاحت:

یعنی کتا پکڑا اسے ذبح کیا بس اس کے خون کے سوا کھال سمیت اس کے تمام اجزا پاک ہو جاتے ہیں۔ (فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۱۱۔۱۲)

جواب:

شریعت نے پاک ہونے کے لیے دو قاعدے بیان کیے ہیں ایک چمڑے کو دباغت کیا جائے تو پاک ہو جاتا ہے چنانچہ اوس کی بحث گزر چکی دوسرا قاعدہ پاک ہونے کے واسطے ذبح کرنا ہے۔ اگر بکری، اونٹ، گائے، بیل بھیڑ، دنبہ، ہرن وغیرہ کو شریعت کے قاعدہ کے مطابق ذبح کیا جائے تو پاک بھی ہو جاتا ہے اور حلال بھی ہوتا ہے۔ اس کے پاک ہونے کی وجہ یہی ہے کہ جو رطوبت نجسہ اور دم مسفوح (بہنے والا خون) ناپاک ہے، ذبح کرنے سے نکل جاتا ہے جو قرآن واحادیث صحیحہ سے ثابت ہے۔ الا ما ذکیتم تمہارے لیے وہ جانور حلال و پاک ہیں جن کو تم شرعی قاعدے سے ذبح کرو۔

چونکہ جانور دو قسم کے ہیں ایک حلال، دوسرے حرام۔ اسی طرح ایک حلت ہے اور ایک طہارت اور ایک حرمت اور ایک نجاست۔ اگر کسی حلال جانور کو شریعت کے قاعدے سے ذبح نہ کیا جائے تو وہ حرام اور ناپاک ہو جاتا ہے۔ اسی طرح اگر کسی حرام جانور کو کسی

امام شوکانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

البحث عما لا یوجد فیه نص علی قسمین احدهما ان یبحث عن دخوله فی دلالة النص علی اختلاف وجوها فهذا مطلوب لا مکروه بل ربما کان فرضا علی من تعین علیه من المجتهدین.

(نیل الاوطار ص۳۲۴ ج۸)

اعتراض نمبر۳۴:

## کتا نجس عین نہیں

والصحیح ان الکلب لیس بنجس العین فلا یفسد الماء ما لم یدخل فاه هکذا فی التبیین. (ص۱۹)

اور صحیح یہ ہے کہ کتا نجس العین نہیں جب تک اس کا منہ (پانی میں) داخل نہ ہوا ہو پانی نجس نہیں ہوتا یہ تبیین میں لکھا ہے۔ (ص۳۲ ج۱)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص۱۳)



جواب:

کتے کے نجس العین ہونے پر کوئی دلیل نہیں اگر ہے تو پیش کرو زمانہ نبوی میں کتے برابر مسجد نبوی میں آتے جاتے رہتے تھے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ تو کبھی کتوں کو مسجد سے روکا، اور نہ ان کی آمدورفت کی جگہ کبھی دھلوائی اور صاف کرائی۔

ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں:

کانت الکلاب تقبل وتدبر فی المسجد فی زمان رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم ولم یرشون شیئا من ذلك.

تنبیہ:

کتے کے نجس العین نہ ہونے کا یہ مطلب ہے کہ زندہ کتا نجس نہیں ہے اور اس کی کھال

العین نہ ہو بنا بر روایات مذکورہ کے کوئی شک نہیں کیوں کہ دونوں دباغت اور ذبح جب ازالہ رطوبات نجسہ میں شریک ہیں تو طہارت میں بھی شریک ہوں گے تفریق بغیر دلیل تحکم پر مبنی ہے۔

## غیر مقلدین سے سوال:

جن جانوروں کا گوشت نہیں کھایا جاتا ہے اگر اون کو بسم اللہ کہہ کر شرعی طریق سے کوئی ذبح کر دے تو مفتی صاحب فرمایئے کہ وہ ناپاک رہیں گے یا پاک ہو جائیں گے۔ اگر صورت اول ہے تو اس کے لیے کوئی صریح صحیح حدیث پیش کریں کہ وہ ناپاک ہی رہتے ہیں۔ اگر پاک ہو جاتے ہیں تو آپ اپنے مذہب کے صحیح ہونے کے واسطے حدیث صحیح پیش کریں اور پھر وہی ہماری دلیل ہوگی اور آپ کا شور وغل مچانا بے کار ہوگا۔ لیکن اس کا خیال رہے کہ عام لوگوں کو دھوکہ میں نہ ڈالیے گا کہ یہ لوگ پاک کہتے ہیں تو حلال بھی ہونا چاہیے۔ حلال ہونا اور چیز ہے اور پاک ہونا اور شے ہے۔ دونوں میں فرق ہے ایک چیز شرع سے پاک ہے لیکن حلال نہیں ہوتی۔

پھر حنفیہ مطلقاً ذبح کو طہارت نہیں کہتے بلکہ اس کے لیے صحیح قول کی بنا پر ذبح شرعی کی شرط لگائی ہوئی ہے کہ ذبح کرنے والا مسلمان یا اہل کتاب ہو بسم اللہ کہہ کر ذبح کرے جو محل ذبح ہے اسی پر فعل ذبح واقع ہو اگر ان میں سے ایک امر بھی مفقود ہوگا تو طہارت کا حکم نہیں دیا جائے گا۔

اسی طرح محققین حنفیہ نے تصریح کی ہے اس ذبح سے فقط چمڑا اس کا پاک ہوتا ہے باقی اور اجزا جن میں حیات حلول کیے ہے پاک نہیں ہوتے لیکن اول راجح ہے ساتھ ہی ساتھ اس کی بھی تصریح ہے کہ جو جانور نجس العین ہیں وہ ذبح سے پاک نہیں ہوتے اسی طرح یہ بھی مصرح ہے کہ جن کا چمڑا دباغت کو قبول نہیں کرتا وہ بھی ذبح کرنے سے پاک نہیں ہوتے۔

تعجب ہے مفتی صاحب کو یہ خیال نہیں آیا کہ میں یہ اعتراض عالمگیری پر کر رہا ہوں یا رسول کریم ﷺ پر۔ فتاوی عالمگیری نے وہی کہا ہے جو حضور ﷺ نے فرمایا ہے پھر اگر یہ گندا مسئلہ ہے تو شرم کرو کہ اس کی نوبت کہاں تک پہنچی ہے؟

تمہارا مولوی وحید الزماں بڑا پکا غیر مقلد، تقلید کو برا کہنے والا، صحاح ستہ کا ترجمہ کرنے، قرآن مجید کی تفسیر لکھنے والا اور فقہ محمدی لکھنے والا، کتے، درندے، بھیڑیے تو ایک طرف خنزیر کے چمڑے کو بھی دباغت سے پاک لکھتا ہے۔

فقہاء رحمہم اللہ نے تو خنزیر کو مستثنیٰ کیا ہے مگر یہ حضرت تو اس کو بھی مستثنیٰ نہیں کرتے۔

چنانچہ نزل الابرار کے ص ۲۹ ج اول میں لکھتے ہیں:

**ایما اھاب دبغ فقد طھر ومثلہ المثانۃ والکرش واستثنی بعض اصحابنا جلد الخنزیر والآدمی الصحیح عدم الاستثناء.**

کہ جس چمڑے کو دباغت دی جائے پاک ہو جاتا ہے مثانہ اور اوجری میں بھی اسی طرح ہے۔ ہمارے بعض اصحاب نے خنزیر اور آدمی کو مستثنیٰ کیا ہے۔ حالانکہ صحیح یہ ہے کہ یہ بھی مستثنیٰ نہیں۔

جب آپ کے بڑے یہی مسئلہ لکھتے ہیں تو آپ حنفیہ کو کیوں آنکھیں دکھاتے ہیں۔

پہلے اپنے گھر کی خبر لیجیے۔ اپنے وحید الزمان پر اعتراض کیجیے۔ آپ یہی کہیں گے کہ ہم وحید الزمان کے مقلد نہیں۔

میں کہتا ہوں کہ تم ان کے فتاویٰ پر بلا دلیل عمل کرتے ہو یا نہیں؟ اگر کہو کہ نہیں تو بالکل غلط ہے۔ مولانا ثناء اللہ ایڈیٹر اہل حدیث کے کئی ایسے فتاویٰ ہیں جن پر انہوں نے کوئی دلیل نہیں لکھی مگر پوچھنے والوں نے ان کو مان لیا۔

کیا مولوی وحید الزمان، نواب صدیق حسن وغیرہ غلطی نہیں کر سکتے؟ تو کیا وجہ ہے کہ ان مسائل پر تو بلا تحقیق عمل کیا جائے اور ائمہ احناف کے مسائل پر تنقید ہی تنقید روا رکھی جائے۔ اس سے یہ ظاہر ہے کہ آپ لوگ برائے نام غیر مقلد ہیں۔

دباغت سے پاک ہوسکتی ہے۔ دیکھو شامی ج ۱ ص ۱۴۶، ہاں اس کا گوشت، خون، لعاب ناپاک ہیں۔ (شامی ص ۱۴۵ ج ۱)

مندرجہ بالا عبارت سے یہ کب ثابت ہوتا ہے کہ کتا نجس نہیں، معترض اتنا بے خبر ہے کہ نجس اور نجس العین میں فرق نہیں جانتا، بعض فقہاء رحمہم اللہ نے کتے کو نجس العین بھی لکھا ہے اور نجس العین نہ ہونے کی بھی روایت ہے۔ کتا نجس العین نہ سہی، نجس تو ہے۔ اس کا گوشت اور خون بالاتفاق پلید ہے۔

لو ہم تمہارے پیشواؤں سے دکھا دیتے ہیں کہ وہ کتا کو پلید ہی نہیں سمجھتے۔ علامہ وحید الزمان لکھتے ہیں:

دم السمک طاهر و کذا الکلب وریقه عند المحققین من اصحابنا

(نزل الابرار ج ۱ ص ۳۰)

"ہمارے محققین کے نزدیک مچھلی کا خون پاک ہے۔ اسی طرح کتا اور اس کا لعاب (بھی پاک ہے)۔

امام بخاری بھی ان محققین میں ہیں جو کتے کو پاک سمجھتے ہیں۔

عرف الجادی کے ص ۱۰ میں تصریح ہے کہ کتے کے ناپاک ہونے میں کوئی دلیل نہیں، نواب صدیق حسن بھی بدور الاہلہ میں کتے کو پاک لکھتا ہے۔ تو یہ مسئلہ بھی غیر مقلدین کے اپنے ہی گھر سے نکل آیا۔

حافظ ابن حجر عسقلانی فتح الباری جلد اول ص ۱۳۸ میں مالکیہ کا مذہب نقل کرتے ہوئے لکھتے ہیں

لکون الکلب طاهر عندهم

"کہ کتا مالکیہ کے نزدیک پاک ہے۔"

امام شعرانی میزان الکبریٰ میں لکھتے ہیں:

ومن ذالک قول الامام الشافعی واحمد وابی حنیفة بنجاسة الکلب

مع قول الامام مالك بطهارته

"دوسرا قول وہ ہے جس کے امام شافعی اور امام احمد اور امام ابوحنیفہ رحمہم اللہ قائل ہیں اور وہ یہ ہے کہ کتا نجس ہے اور امام مالک رحمہ اللہ کا قول اس کے پاک ہونے کا مخالف ہے۔"

حافظ ابن حجر عسقلانی فتح الباری جلد ا ص ۲۴۰ میں نقل کرتے ہیں:

و انما ساق المصنف هذا الحديث هنا ليستدل به مذهبه في طهارة سؤر الكلب

"یعنی امام بخاری اس حدیث کو اس لیے لائے ہیں تاکہ کتے کے جوٹھے کے پاک ہونے پر اپنے مذہب کے لیے استدلال کریں۔"

کہیے جناب امام مالک اور امام بخاری کے متعلق کیا خیال ہے اور اپنے وحید الزمان اور نواب صدیق حسن خان اور نواب نور الحسن خان کے بارے میں کیا رائے ہے؟ لیکن افسوس کہ آپ کو تو صرف اور صرف امام اعظم سے ہی بغض و عناد ہے۔

اعتراض نمبر ۳۵:

## صاف چکنے پتھر پر تیمم جائز ہے اگر یہ دھلا ہوا بھی ہو

وبالحجر عليه غبارا ولم يكن بان كان مغسولا او املس مدقوقًا او غير مدقوق كذا في قاضي خان. (ص ۲۷ ج ۱)

"اور پتھر پر تیمم جائز ہے خواہ اس پر غبار ہو یا نہ ہو مثلاً دھلا ہوا ہو یا چکنا ہو خواہ پسا ہوا ہو یا بے پسا ہو۔ (فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۱۵)

جواب:

کیا تمہارے پاس کوئی حدیث ہے جس میں یہ حکم ہو کہ ان اشیاء پر تیمم درست نہیں۔ اگر ہے تو بیان کرو ورنہ اپنا اعتراض واپس لو۔

سنیے! ہدایہ شریف میں اس کی دلیل موجود ہے۔ یعنی

ان الصعید اسم لوجه الارض

''سعید مٹی ہی کو نہیں کہتے بلکہ صعید روئے زمین کا نام ہے۔''

علامہ عینی شرح ہدایہ میں فرماتے ہیں:

لان الصعید لیس التراب انما هو وجه الارض ترابا کان او صخرا لاتراب علیه او غیره

''کیوں کہ صعید مٹی نہیں بلکہ روئے زمین ہے، مٹی ہو یا پتھر جس پر مٹی نہ ہو یا اس کا غیر ہو۔''

اور حدیث بخاری و مسلم میں آیا ہے، رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

جُعِلَتْ لِیَ الْاَرْضُ مَسْجِدًا وَّطَهُوْرًا

''کہ میرے لیے جنس زمین کو مسجد اور طہور بنایا گیا۔''

ایک حدیث میں آیا ہے ''التراب طهور المسلم''

علامہ عینی شرح ہدایہ میں فرماتے ہیں:

هذا الذی ذکره فی الحقیقة استدلال لابی حنیفة و محمد علی جواز التیمم بجمیع اجزاء الارض لان اللام فیها للجنس فلا یخرج شیء منها و کان الارض کلها جعلت مسجدا وما جعل مسجدا هو الذی جعل طهورا

(عینی ج ۱ ص ۳۱۱)

''درحقیقت اس میں ابو حنیفہ و محمد کی دلیل ہے کہ زمین کے جمیع اجزاء کے ساتھ تیمم جائز ہے۔ کیوں کہ اس میں ''لام'' جنس کے لیے ہے تو کوئی چیز اس لیے خارج نہ ہوگی اور سب زمین مسجد بنائی گئی ہے تو جو مسجد بنائی گئی وہی پاک کرنے والی بنائی گئی۔''

تو اس سے تیمم بھی درست ہوا۔ کیوں کہ ریت، چونہ، پتھر اور گچ یہ سب چیزیں مسجد ہیں اور ان پر نماز جائز ہے جن پر نماز پڑھنا جائز ہوا [illegible] تیمم کرنا بھی جائز ہے۔

نواب حسن صدیق بھوپالی روضۃ الندیہ کے ص ۹ میں لکھتے ہیں:

قال في القاموس والصعيد التراب او وجه الارض انتهى والثاني هو الظاهر من لفظ الصعيد لانه ما صعد اى علا وارتفع على وجه الارض وهذه الصفة لا تختص بالتراب ويويد ذالك حديث جعلت لي الارض مسجدا وطهورا.

"قاموس میں ہے کہ صعید تراب ہے یا روئے زمین، اور دوسرا معنی لفظ صعید سے ظاہر ہے۔ صعید وہ ہے جو بلند ہو اور زمین کے اوپر ہو۔ اور یہ صفت یعنی روئے زمین پر ہونا، مٹی کے ساتھ مختص نہیں (کہ تیمم اسی کے ساتھ مختص ہو) اور حدیث جعلت لي الارض مسجدا و طهورا بھی اس کی تائید کرتی ہے۔"

عرف الجادی میں ہے:

تخصیص صعید بتراب ممنوع است

صعید کی تخصیص مٹی سے کرنا صحیح نہیں

معلوم ہوا کہ قرآن حکیم نے تیمم کے لیے صعیدا طیبا فرمایا ہے۔ صعید روئے زمین کو کہتے ہیں اور روئے زمین میں ہر جگہ مٹی نہیں ہوتی۔ ریگستان میں ریت ہے، پتھریلی زمین میں پتھر ہے۔ لہٰذا ہر وہ چیز جو جنس زمین سے ہوگی اس پر تیمم جائز ہے۔

اس مسئلہ کو جس کا ماخذ قرآن وسنت ہے، خلاف عقل ونقل قرار دینا فرقہ غیر مقلدین کا خاصہ ہے۔

اعتراض نمبر ۳۶:

## ایک مثقال نجاست مغلظہ کی چھوٹ

وهي نوعان الاول المغلظة وعفى منه قدر الدرهم والصحيح ان يعتبر بالوزن في النجاسة المتجسدة وهو ان يكون وزنه قدر الدرهم الكبير المثقال. (ص۴۵ ج۱)

"نجس چیزیں دو قسم ہیں اول مغلظہ وہ بقدر درہم کے عفو (معاف) ہے اور درہم کے اعتبار میں روایتیں مختلف ہیں صحیح یہ ہے کہ اگر جسم دار نجاست ہو تو وزن کا اعتبار کریں اور وہ یہ ہے کہ وزن اس کا درہم کبیر کے برابر ہو جو ایک مثقال ہوتا ہے۔ اور مثقال بیس قیراط ہوتا ہے۔" (ص ۸۳ ج ۱)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۱۵)

جواب:

بے شک فقہاء رحمہم اللہ نے ایسا لکھا ہے لیکن یہ معافی بہ نسبت صحتِ نماز ہے نہ بہ نسبت گناہ کے۔ یعنی اس کا یہ مطلب نہیں کہ ایسا کرنے والے کو گناہ بھی نہیں۔ خود فقہاء رحمہم اللہ نے تصریح فرمائی ہے کہ ایسا کرنا مکروہ تحریمہ ہے۔

درمختار میں ہے:

عفا الشارع عن قدر درهم وان كره تحريما فيجب غسله (درمختار)

شارع نے قدر درہم معاف کیا ہے اگرچہ مکروہ تحریمہ ہے پس اس کا دھونا واجب ہے۔

معلوم ہوا کہ جس کپڑے کو بقدر درہم نجاست لگی ہوگی۔ اس میں نماز پڑھنا ہمارے نزدیک مکروہ تحریمہ ہے۔ اس کا دھونا واجب اور نماز کا اعادہ واجب ہے۔

كما قال الشيخ عبدالحئ لكهنوى فى عمدة الرعاية (ص ۱۵۰ ج ۱)

اشار الى ان العفو عنه بالنسبة الى صحة الصلوة به فلا ينافى الاثم.

"کہ یہ معافی بہ نسبت صحت نماز ہے نہ یہ کہ اس کو گناہ نہیں۔"

اور یہ اجازت ہی اس صورت میں ہے کہ دھونے کے لیے پانی یا دوسرا پاک کپڑا نہ ملے۔ اگر پانی میسر ہے اور وقت کی گنجائش بھی ہے تو اسے دھو لینا چاہیے۔

چنانچہ فتاویٰ غیاثیہ ص ۱۲ میں ہے:

دخل فی الصلوٰۃ فری فی ثوبہ نجاسۃ اقل من قدر الدرھم وکان فی الوقت سعۃ فالافضل ان یقطع او یغسل الثوب ویستقبلھا فی جماعۃ اخری وان فاتتہ ھذہ لیکون مؤدیا فرضہ علی الجواز بیقین فان کان علمًا للماء او لم یمکن فی الوقت سعۃ او لا یرجو جماعۃ اخری مضی علیھا وھو الصحیح.

"یعنی نماز شروع کی تو دیکھا کہ کپڑے میں قدر درہم سے کم نجاست ہے اور وقت میں فراخی ہے تو افضل یہ ہے کہ نماز قطع کر کے کپڑا دھوڈالے اور دوسری جماعت میں نئے سرے سے شروع کرے اگرچہ یہ جماعت اس کی فوت بھی کیوں نہ ہو جائے۔ تاکہ اس کے فرض یقیناً ادا ہو جائیں اور اگر پانی نہیں یا وقت میں وسعت نہیں یا دوسری جماعت ملنے کی امید نہیں تو اسی کے ساتھ نماز پڑھ لے۔

امام طحطاوی فرماتے ہیں:

المراد عفا عن الفساد بہ والا فکراھۃ التحریم باقیۃ اجماعا ان بلغت الدرھم وتنزیھا ان لم تبلغ. (طحطاوی علی مراقی الفلاح ص۹۰)

"یعنی عفو سے مراد ہے کہ نماز فاسد نہیں ورنہ کراہت تحریمی اجماعاً باقی رہتی ہے اگر درہم کو نجاست پہنچے اگر درہم سے کم ہو تو کراہت تنزیہی رہتی ہے۔"

معلوم ہوا کہ اگر بقدر درہم نجاست کے ساتھ نماز پڑھے گا تو نماز مکروہ تحریمی ہوگی۔ جس کا اعادہ واجب اور کپڑے کا دھونا واجب ہے۔

پس دیانت کا تقاضا تو یہ تھا کہ معترض ان تمام باتوں کو بھی لکھتا پھر اعتراض کرتا تاکہ ناظرین کو اصل مذہب کا پتہ لگ جاتا۔ مگر یہاں تو عوام کو صرف مغالطہ میں ڈال کر مذہب حنفی سے بیگانہ کرنا مقصود تھا۔ دیانت سے کیا کام؟ جب اصل مسئلہ معلوم کر چکے تو اس معافی کا ماخذ بھی معلوم کر لینا چاہیے۔ یہ معافی فقہاء نے استنجاء بالاحجار سے اخذ کی ہے کیوں کہ ظاہر ہے پتھر ڈھیلے مزیل نجاست نہیں ہیں بلکہ مخفف اور منشف ہیں تو موضوع غائط کا نجس

ہونا شریعت نے نماز کے لیے معاف کیا ہے اور وہ قدر درہم ہوتا ہے۔ اس لیے فقہاء نے نماز کے لیے بقدر درہم معاف لکھا ہے۔

امام نووی شرح صحیح مسلم میں حدیث اذا استیقظ احدکم من منامہ کے بعض فوائد میں سے لکھتے ہیں:

منها ان موضع الاستجاء لا يطهر بالاحجار بل يبقى نجسا معفوا عنه في حق الصلوٰة. (نووی ص۱۳۶)

''یعنی بعض فوائد میں سے یہ ہے کہ استنجاء کی جگہ پتھروں سے پاک نہیں ہوتی بلکہ نجس رہتی ہے جو نماز کے حق میں معاف ہے۔''

اسی طرح حافظ ابن حجر فتح الباری پارہ نمبرا میں لکھتے ہیں ہدایہ شریف میں ہے:

قدرناه بقدر الدرهم اخذا عن موضع الاستجاء (ص۵۸)

''کہ وہ قلیل نجاست جو کہ عفو ہے ہم نے اس کا اندازہ بقدر درہم رکھا اور اس کا ماخذ استنجاء کی جگہ (کا معاف ہونا ہے)''



علامہ شامی فرماتے ہیں:

قال في شرح المنية ان القليل عفوًا جماعا اذا الاستجاء بالحجر كاف بالاجماع وهو لا يستاصل النجاسة والتقدير بالدرهم مروى عن عمر و علي وابن مسعود وهو مما لا يعرف بالرائے فيحمل على السماع اھ وفي الحلية التقدير بالدرهم وقع على سبيل الكناية عن موضع خروج الحدث من الدبر كما افاده ابراهيم النخعي بقوله انهم استكرهوا ذكر المقاعد في مجالسهم فكنوا عنه بالدرهم ويعضده ما ذكره المشائخ عن عمر انه سئل عن القليل من النجاسة في الثوب فقال اذ كان مثل ظفرى هذا يمنع جواز الصلوٰة قالوا وظفره كان قريبا من كفنا اھ. (شامی ص۲۳۱ ج۱)

''شرح منیہ میں کہا ہے کہ نجاست قلیل اجماعاً معاف ہے کیوں کہ پتھروں سے

استنجاء کرنا بالاجماع کافی ہے اور وہ نجاست کو بالکل ختم نہیں کرتا۔ اور درہم کا اندازہ حضرت عمر و علی و ابن مسعود رضی اللہ عنہم سے مروی ہے چونکہ اس میں رائے کا دخل نہیں اس لیے سماع پر محمول ہوگا۔ اور حلیہ میں ہے کہ درہم کا اندازہ بطور کنایہ ہے دبر سے جیسے کہ ابراہیم نخعی فرماتے ہیں کہ لوگوں نے اپنے مجالس میں مقاعد کا ذکر برا سمجھا تو کنایۃً درہم سے تعبیر کیا۔ اور اسی کی تائید کرتا ہے جو مشائخ نے ذکر کیا ہے کہ حضرت عمر سے جب قلیل نجاست کے متعلق پوچھا گیا تو فرمایا جب میرے ناخن کے مثل ہو تو نماز کے جواز کو منع نہیں کرتا۔ کہتے ہیں کہ آپ کا ناخن ہماری ہتھیلی (کے مقعر) کے برابر تھا۔

اس تحقیق سے معلوم ہوا کہ یہ قدر درہم بھی صحابہ سے مروی ہے۔ وللہ الحمد

اعتراض نمبر ۳۷:

## پلید انگلی چاٹنے سے پاک

. اذا اصابت النجاسة بعض اعضائه ولحسها بلسانه حتى ذهب اثرها يطهر. (ص۴۵ ج۱)



"اگر کسی عضو پر نجاست لگ جاوے اور اس کو زبان سے چاٹ لے یہاں تک کہ اس نجاست کا اثر جاتا رہے تو پاک ہو جاوے گا۔" (ص۸۳ ج۱)

سبحان اللہ غذا کی غذا ملذت کی لذت، پاکی کی پاکی، حرامفت، مفت راچہ باید گفت۔ (فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص۱۶)

اعتراض نمبر ۳۸:

## پلید چھری چاٹنے سے پاک

وكذا السكين اذا تنجس فلحسه بلسانه او مسحه بريقه هكذا في فتاوى قاضي خان. (ص۴۵ ج۱)

"اور اسی طرح اگر چھری نجس ہو جاوے اور اس کو زبان سے چاٹ لے یا اپنا تھوک

انگارا س کو پونچھ لے تو پاک ہو جاوے گی۔" (ص ۸۳ ج ۱)
سبحان اللہ، ناشتے کا ناشتہ اور چھری بھی پاک اور حرافت۔
(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۱۶

اعتراض نمبر ۳۹:

## پلید کپڑا چاٹنے سے پاک

**ولو لحس الثوب بلسانه حتى ذهب الاثر فقد طهر. (ص ۴۵ ج ۱)**

"اگر کپڑے کو زبان سے چاٹے، یہاں تک کہ نجاست کا اثر جاتا رہے تو پاک ہو جاوے گا۔" (ص ۸۳ ج ۱)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۱۶

جواب:

ان تینوں اعتراضوں کا اکٹھا جواب ملاحظہ فرمائیں۔

غیر مقلدین نے اپنی ناقص الفہمی کی بنا پر فتاویٰ عالمگیری کی عالمی حیثیت نہیں سمجھی یہ فتاویٰ بفضلہ تعالیٰ عالمی فتاویٰ ہے۔ اس میں وہ تمام مسائل حل کرنے کی کوشش کی گئی ہے جو عالم اسلام میں عموماً یا خصوصاً پیش آتے رہتے ہیں یا آسکتے ہیں تا کہ مملکت اسلامیہ کے قاضی صاحبان ان سے استفادہ کر کے ان سے نادر سے نادر واقعات و مقدمات کا حل دریافت کر سکیں۔ دنیائے عالم میں جہاں عاقل بالغ آباد ہیں وہاں پاگل اور بچے بھی رہتے ہیں۔ ان کی وجہ سے بھی کئی مسئلے جنم لیتے رہتے ہیں۔ مندرجہ بالا مسئلہ بھی اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے ہاتھ کی کسی انگلی پر اگر پیشاب یا شراب یا خون لگ جائے تو انگلی کو اس نجاست سے صاف کرنے کے لیے پانی ہی استعمال کیا جاتا ہے مگر بچوں اور پاگلوں سے یہ امید نہیں رکھی جاسکتی کہ وہ اس نجاست کو پانی سے ہی صاف کریں گے بلکہ یہاں ممکن ہے کہ بجائے انگلی دھونے کے [illegible] چاٹ لیں۔ (العیاذ باللہ) اور چاٹنے کے بعد وہی انگلی کسی شخص کے

پانی میں ڈبو دیں اور وہ شخص اسلامی عدالت میں اس نوعیت کا مقدمہ دائر کر دے کہ میں پچاس روپے کا پانی خرید کر مٹکے میں ڈالا تھا فلاں پاگل نے نجاست سے لبریز انگلی کو پہلے اچھی طرح چاٹا پھر اپنی انگلی میرے پانی میں ڈبو دی جس سے پانی پلید اور بیکار ہو گیا۔ لہٰذا مجھے پاگل کے مال سے پانی کی قیمت دلائی جائے تو جس قاضی نے فتاویٰ عالمگیری کا مندرجہ بالا مسئلہ پڑھا ہو گا وہ یہ کہہ کر مقدمہ خارج کر دے گا کہ جب مدعی خود تسلیم کرتا ہے کہ پاگل نے پہلے انگلی سے نجاست کو چاٹ کر زائل کر دیا تھا پھر پانی میں ڈبو دیا تھا تو پاگل کی انگلی کے سبب پانی پلید نہ ہوا کیونکہ جب انگلی پر سے نجاست زائل کر دی گئی تو نہ انگلی پلید رہی نہ پانی پلید ہوا۔ فتاویٰ عالمگیری کی عبارت کا یہ مطلب نہیں کہ معاذ اللہ نجاست کو چاٹنا جائز ہے۔ یا یہ کہ فقہ حنفی میں انگلی پاک کرنے کا یہی طریقہ ہے یہ نجس فہمی صرف مخالفین کی دماغی نجاست کا نتیجہ ہے بلکہ فتاویٰ عالمگیری میں تو یہاں تک نفاست پسندی فرمائی گئی ہے کہ جو حلال جانور نجاست کھاتا ہو اسے نہ کھائیں بلکہ کئی دن تک باندھ رکھیں کہ نجاست نہ کھانے پائے پھر جب اس کا گوشت نجاست کے اثر سے پاک ہو جائے تو ذبح کر کے کھائیں اونٹ چالیس دن تک باندھا جائے گا۔ گائے بیس دن تک، مرغی تین دن تک اور چڑیا ایک دن تک۔ (فتاویٰ عالمگیری ج ۵ ص ۲۹۸)

**اعتراض نمبر ۴۰:**

## کتے کے بالوں کا ازار بند استعمال کریں

**اذا جعلت التكة من شعر الكلب لا باس به**

**اگر کتے کے بالوں سے ازار بند بنا دیں تو مضائقہ نہیں۔ (ص ۴۸ ج ۱)**

**وضاحت:**

یعنی ریشم اور سلک نہ سہی تو کتے کے بال ہی سہی شاید نرم ہوتے ہوں گے؟ ملیں گے بھی مفت۔ (فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۱۷)

جواب:

مفتی صاحب کو اپنے گھر کی خبر نہیں۔ نواب نورالحسن کی عرف الجادی کے ایک مسئلہ سے تو یہاں تک ثابت ہوتا ہے کہ سور کے بالوں سے ازار بند بنانا جائز ہے اور تکیہ بنانے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ جب دباغت سے کھال پاک ہوگئی تو بال بھی تو کھال کے ساتھ ہی ہیں۔

میں کہتا ہوں کہ مفتی صاحب کتے کے بالوں کو ناپاک یا حرام ثابت کرنے کی کوئی دلیل بیان کریں۔ جب حدیث میں آتا ہے ((اَیُّمَا اِھَابٌ دُبِغَ فَقَدْ طَھُرَ))

ترمذی ابواب اللباس اور مسلم باب طهارة جلود الميتة بالدباغ میں ہے ((اِذَا دُبِغَ الْاِھَابُ فَقَدْ طَھُرَ))

اور مسلم ہی میں ہے فَقَالَ ھَلَّا اَخَذْتُمْ اِھَابَھَا فَانْتَفَعْتُمْ بِهٖ

اور بخاری کتاب الزکاۃ باب الصدقة علی موالی میں ہے۔

قَالُوْا اِنَّھَا مَیْتَةٌ قَالَ اِنَّمَا حَرُمَ اَکْلُھَا

ان تمام روایات سے ثابت ہوتا ہے کہ دباغت سے چمڑا پاک ہو جاتا ہے اور بال چمڑے کے ساتھ ہی ہوتے ہیں کیونکہ اہاب الجمعہ بالوں کے چمڑے کا نام ہے۔ جب وہ پاک ہو گیا تو بال بھی پاک ہو گئے ورنہ حضور ﷺ تصریح فرما دیتے کہ بال کاٹ لو پھر کھال سے نفع اٹھاؤ۔ یا یہ فرماتے کہ چمڑا تو پاک ہو جاتا ہے لیکن بال پاک نہیں ہوتے۔

جوہر النقی جلد اص ۱۲ میں ہے

فھو اسم للجلد بشعره فدل علی طھارة شعره ایضا لولا ذالك لقال احلقوا شعره ثم اطھروا به

(اہاب) نام ہے کھال مع بال کا پس یہ بالوں کے پاک ہونے کی بھی دلیل ہے۔ اگر یہ بات نہ ہوتی تو حضور ﷺ فرما دیتے کہ بال اتار کر (کھال سے) نفع حاصل کرو۔

اعتراض نمبر ۴۱:

## تکبیر کہتے وقت اللہ اکبر کی جگہ کوئی اور لفظ استعمال کرنا

مسئلہ: رسول اللہ ﷺ اور صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین تکبیر تحریمہ یعنی اللہ اکبر کے ساتھ ہی اپنی نمازوں کا آغاز کیا کرتے تھے اور اس مسئلہ میں قولی اور فعلی دونوں قسم کی احادیث صحیحہ مرفوعہ متصلہ بیش از بیش مروی ہیں۔ چند یہ ہیں۔

۱۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مرفوع حدیث ہے (انما جعل الامام لیؤتم به فاذا کبر فکبروا الخ) (صحیح بخاری ص ۱۰۱ ج ۱)

''کہ امام اس لیے بنایا گیا ہے تاکہ تم اس کی اقتدا کرو پس جب وہ تکبیر یعنی اللہ اکبر کہے تو تم بھی اللہ اکبر کہو۔''

۲۔ رفاعہ بن رافع سے مرفوع حدیث ہے: (فقال النبی صلی اللہ علیه وسلم لا تتم صلوٰۃ لاحد من الناس حتی یتوضا فیضع الوضوء یعنی مواضعه ثم یکبر ویحمد اللہ عز وجل.) (ابوداؤد مع عون المعبود ص ۳۲۰ ج ۱)

''پس رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ کسی کی اس وقت تک نماز پوری ادا نہیں ہوتی جب تک وہ اچھی طرح وضو کر کے اللہ اکبر کے ساتھ اپنی نماز شروع نہ کرے اور بعد ازاں اللہ عز وجل کی حمد نہ کرے اور طبرانی کے الفاظ ہیں ثم یقول اللہ اکبر

(فتح الباری ص ۲۱۷ ج ۲)

۳۔ ابوحمید سے روایت ہے: (کان رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم اذا قام الی الصلوٰۃ اعتدل قائما ورفع یدیه ثم قال اللہ اکبر اخرجه ابن ماجة وصححه ابن خزیمة وابن حبان فتح الباری) (فتح الباری ص ۲۱۷ ج ۲)

۴۔ وروی البزار باسناد صحیح علی شرط مسلم عن علی ان النبی صلی اللہ علیه وسلم کان اذا قام الی الصلوٰۃ قال اللہ اکبر ولا حمد

والنسائی من طریق واسع بن حبان انه سأل ابن عمر عن صلوٰة رسول الله صلی الله علیه وسلم فقال الله اکبر کلما وضع ورفع.

(فتح الباری، باب ابجا التکبیر، ص۲۱۷ ج۲)

ان تمام احادیث صحیحہ قولیہ اور فعلیہ کا حاصل مطلب یہ ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ ہمیشہ اللہ اکبر ہی کے لیے ساتھ نماز کا آغاز فرمایا کرتے تھے۔ اور تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بھی اللہ اکبر ہی کے ساتھ اپنی نماز شروع کیا کرتے تھے اور کسی صحابی سے یہ ثابت نہیں کہ اس نے کبھی سبحان اللہ یالا الٰہ الا اللہ کے ساتھ اپنی کسی نماز کی ابتدا کی ہو۔ مگر فتاویٰ عالمگیری ان حدیثوں کو نہیں مانتا۔

اعتراض نمبر۴۲:

## اللہ اکبر کی جگہ سبحان اللہ کہنا

لو شرع بالتسبیح او بالتهلیل صح. (ص۶۸ ج۱)

"اگر نماز کو سبحان اللہ یالا الٰہ الا اللہ سے شروع کیا تو صحیح ہے۔" (ص۱۴۳ ج۱)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص۲۱)

نوٹ: اس عبارت کے آگے لکھا ہے۔ لیکن اولیٰ یہ ہے کہ تکبیر سے شروع کرے یہ تبیین میں لکھا ہے نماز بغیر تکبیر کے شروع کرنے میں مشائخ کا اختلاف ہے بعضوں نے کہا ہے کہ مکروہ ہے اور یہی اصح ہے۔ یہ ذخیرہ اور محیط اور ظہیریہ میں لکھا ہے۔

(فتاویٰ عالمگیری اردو ج۱ ص۱۰۶)

اعتراض نمبر۴۳:

## اللہ اکبر کی جگہ اللہ کے ناموں سے کوئی نام لینا

ثم الاصل عند ابی حنیفة رحمه الله ان ما تجرد للتعظیم من اسماء الله تعالٰی جاز الافتتاح به نحو الله الٰه وسبحان الله ولا اله الا الله کذا فی

التعيين. (ص ٦٨ ج ١)

"امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک اصل یہ ہے کہ اللہ کے ناموں میں سے جو نام صرف تعظیم کے واسطے ہیں ان سے نماز شروع کرنا جائز ہے جیسے اللہ الٰہ اور سبحان اللہ اور لا الٰہ الا اللہ" (فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ٢١)

اعتراض نمبر ٤٤:

## اللہ اکبر کی جگہ الحمد للہ

وكذا الحمد لله ولا اله غيره وتبارك الله. (ص ٦٨ ج ١)

"اور اسی طرح الحمد للہ اور لا الٰہ غیرہ اور تبارک اللہ کا حکم یہ محیط میں لکھا ہے۔"

(ص ١٤٣ ج ١)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ٢١)

اعتراض نمبر ٤٥:

## اللہ اکبر کی جگہ اللہ اجل

وكذا اذا قال الله اجل او اعظم او الرحمن اكبر اجزا عندهما.

(ص ٦٨ ج ١)

"اسی طرح اگر (تکبیر اللہ اکبر کی جگہ) اللہ اجل یا اللہ اعظم یا الرحمن اکبر کہا تو امام محمد اور ابو یوسف کے نزدیک جائز ہے۔" (ص ١٤٣ ج ١)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ٢١)

اعتراض نمبر ٤٦:

## اللہ اکبر کی جگہ اللھم

ولو قال اللهم يصير شارعا عند الفقهاء. (ص ٦٨ ج ١)

اور اگر اللّٰھم کہا تو فقہاء (حنیفہ) کے نزدیک نماز شروع ہو جاوے گی (ص۱۲۴ ج۱)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص۲۲)

**اعتراض نمبر ۴۷:**

## اللہ اکبر کی جگہ اللہ اکبر

**ولو قال الله اکبر بالکاف الفارسیة یصیر شارعًا کذا فی المحیط.**

(ص۶۸ ج۱)

"اور اگر اللہ اکبر کاف فارسی (گ) سے کہا تو نماز شروع ہو جاوے گی۔"

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص۲۲)

**اعتراض نمبر ۴۸:**

## اللہ اکبر کی جگہ خدا بزرگ تر

**لو کبر بالفارسیة جاز هکذا فی المتون کان یحسن العربیة او لا.**

(ص۶۹ ج۱)

"اگر فارسی میں تکبیر (خدا بزرگ تر) کہی تو نماز جائز ہو جاوے گی خواہ عربی میں کہہ سکتا ہو یا نہ کہہ سکتا ہو۔" (ص۱۲۶ ج۱)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص۲۲)

**اعتراض نمبر ۴۹:**

## جب عربی میں کہہ سکتا ہو تو فارسی میں کہنی مکروہ ہے

**وإذا کان یحسنها یکره هکذا فی المتون** (ص۶۹ ج۱)

اور جب عربی میں اچھی طرح کہہ سکتا ہو تو فارسی میں تکبیر کہنی مکروہ ہے۔

کھلا تضاد: اوپر کے فتویٰ میں حنفی متون کا حوالہ ہے مگر عربی میں تکبیر کہہ سکتا ہو تو پھر بھی

فارسی میں تکبیر کہنی جائز ہے اور اس فتویٰ میں حنفی متون کے حوالہ سے کہا کہ اگر عربی میں تکبیر کہہ سکتا ہے تو پھر اس کو فارسی میں تکبیر کہنی مکروہ ہے۔ آخر یہ کھلا تضاد کیوں۔

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۲۲)

**اعتراض نمبر ۵۰:**

## فارسی زبان میں صرف تکبیر ہی نہیں بلکہ اور کچھ بھی

**وعلى هذا الخلاف جميع اذكار الصلوٰة من التشهد والقنوت والدعاء وتسبيحات الركوع والسجود. (ص ٦٩ ج ١)**

''اور نماز کے سارے ذکروں میں جیسے تشہد اور قنوت اور دعا اور رکوع اور سجود کی تسبیح میں خلاف جاری ہے۔'' (ص ۱۲۶ ج ۱)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۲۲، ۲۳)

**اعتراض نمبر ۵۱:**



## صرف فارسی ہی میں نہیں

**وكذا كل ما ليس بعربية كالتركية والزنجية والحبشية والنبطية هكذا في فتاوىٰ قاضي خان. (ص ٦٩ ج ١)**

''اور جو حکم فارسی کا ہے وہی ان سب زبانوں کا ہے جو عربی نہیں جیسے ترکی اور زنجی اور حبشی اور نبطی'' (ص ۱۲۶ ج ۱)

**نتیجہ:**

ظاہر ہے کہ انگریزی، فرنچ، چینی، لاطینی، اردو، پنجابی، سرائیکی، بلوچی، سندھی، ہندی، پشتو، بلتی اور دوسری علاقائی زبانیں بھی اس فتویٰ کی وسعتوں میں ہیں۔ لہٰذا ان زبانوں میں بھی تکبیر تحریمہ اور اذکار لامحالہ جائز ہیں لہٰذا عربی زبان کا مصرف پھر ختم ہی رہا ناں۔

جناب سلمان رضی اللہ عنہ کی زبان فارسی، جناب بلال رضی اللہ عنہ کی زبان حبشی اور جناب صہیب رضی اللہ عنہ کی زبان رومن تھی۔ کیا کوئی مثال ایسی موجود ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس صحابہ کرام کو ان کی علاقائی اور مادری زبانوں میں تکبیر تحریمہ اور دیگر اذکار نماز کی اجازت دی ہو۔ هاتوا برهانكم ان كنتم صادقين. (فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۲۲، ۲۳)

**جواب:**

ان دس اعتراضوں کا اکٹھا جواب ملاحظہ فرمائیں۔

افسوس کہ معترض کو تعصب نے اندھا کر دیا کہ اس کو ہدایہ شریف میں یہ عبارت نظر نہ آئی۔

یروی رجوعه فی اصل المسئلة الی قولهما وعلیه الاعتماد.

(ہدایہ ص ۸۶ ج ۱)

"امام اعظم کا اس مسئلہ میں صاحبین کے قول کی جانب رجوع مروی ہے اور اسی پر اعتماد (فتویٰ) ہے۔"

درمختار میں اسی پر فتویٰ لکھا ہوا ہے اور توضیح تلویح ص ۷۹ میں بھی موجود ہے۔

پس جس مسئلہ میں امام صاحب کا رجوع ثابت ہے اور فقہاء نے تصریح بھی کی اور فقہاء کا اس پر فتویٰ بھی نہ ہو اس کو ذکر کر کے طعن کرنا، تعصب نہیں تو اور کیا ہے؟ جب صاحب ہدایہ نے اور دیگر فقہاء علیہم الرحمۃ نے تصریح فرما دی کہ قرآن کے معنی ہی نماز میں پڑھنے سے نماز جائز نہیں۔ امام صاحب نے اپنے پہلے قول جواز سے رجوع فرما لیا ہے۔ تو اب قول مرجوع عنہ کو پیش کر کے طعن کرنا کوئی اچھی بات نہیں۔

اہل سنت والجماعت حنفی مسلک کی آج تک جتنی بھی کتابیں نماز کے مسائل پر لکھی گئی ہیں ان سب میں لکھا ہے کہ نماز کا آغاز تکبیر تحریمہ اللہ اکبر سے کرے۔ چند حوالے ملاحظہ فرمائیں۔

(۱) مفتی کفایت اللہ حنفی دہلوی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

نماز کی نیت کر کے دونوں ہاتھ کانوں تک اٹھاؤ اور اللہ اکبر کہہ کر ہاتھوں کو ناف کے نیچے باندھ لو۔ (تعلیم الاسلام حصہ اول ص ۲۶، ۲۷ تاج کمپنی)

(۲) حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی حنفی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

مسئلہ نمبرا: نماز کی نیت کر کے اللہ اکبر کہے۔

(بہشتی زیور حصہ دوم فرض نماز پڑھنے کے طریقے کا بیان ص ۱۱۶)

(۳) مولانا فیض احمد صاحب حنفی نے "نماز مدلل" ص ۶۸ پر نماز کا طریقہ کا عنوان قائم کر کے وہی حدیث ابو حمید والی جو مفتی صاحب نے اپنے رسالہ کے ص ۲۰ نمبر ۳ پر تعارض ثابت کرنے کے لیے نقل کی ہے، نقل فرمائی ہے۔ جس سے ثابت ہوتا ہے کہ ہمارا اس حدیث پر عمل ہے اور مفتی صاحب دھوکہ دے رہے ہیں۔

(۴) مولانا مفتی جمیل احمد نذیری حنفی انڈیا "رسول اکرم ﷺ کا طریقہ نماز" ص ۹۰ پر لکھتے ہیں:

تکبیر تحریمہ کا مطلب ہے اللہ اکبر کہہ کر نیت باندھنا

(۵) الشیخ محمد الیاس فیصل مدینہ منورہ "نماز پیمبر ﷺ" کے ص ۱۰۰، ۱۰۱ پر لکھتے ہیں:

انگوٹھے کانوں کی لو کے بالمقابل ہوں، اس وقت اللہ اکبر کہہ کر دونوں ہاتھ ناف کے نیچے باندھ لو۔

(۶) مفتی محمد ارشاد صاحب القاسمی "سنت کے مطابق نماز پڑھیے" کے ص ۱۹ پر لکھتے ہیں:

فائدہ: خواہ کوئی بھی نماز ہو شروع کرنے کے لیے تکبیر تحریمہ اللہ اکبر کہنا شرط اور فرض ہے۔ علامہ حلبی نے شرح منیہ میں اس پر اجماع نقل کیا ہے۔ (السعایہ ص ۱۰۶)

(۷) مولانا ارشاد احمد فاروقی کراچی "احکام و آداب طہارت وضو اور نماز" کے ص ۸۸ پر لکھتے ہیں:

(۲۱) اللہ اکبر کہنا واجب ہے اور اللہ اکبر کے علاوہ سے افتتاح کرنا مکروہ ہے۔ یہ اصح

ہے۔(شامی ص ۴۸۰ ج ۱۔ ہندیہ ص ۶۸ ج ۱۔ بحرص ۳۰۶ ج ۱)

(۸) مولانا حکیم محمود احمد ظفر سیالکوٹی "الکتاب المقبول فی صلاۃ الرسول ﷺ" کے ص ۲۴۵ میں لکھتے ہیں:

تکبیر تحریمہ کا مطلب ہے "اللہ اکبر" کہہ کر نیت باندھنا۔قرآن حکیم میں ہے وربك فکبر اور اپنے رب کی بڑائی بیان کر (مدثر:۳)

(۹) مولانا ابوضیاء عبداللہ ہزاروی کراچی "صفۃ صلاۃ النبی ﷺ" کے ص ۱۲۶ پر لکھتے ہیں:

یعنی اللہ اکبر کہہ کر نمازی نماز میں داخل ہو جاتا ہے اور آخر میں السلام علیکم کہہ کر نماز سے نکل کیا جاتا ہے۔

(۱۰) علامہ ظہیر احسن شوق نیموی حنفی "آثار السنن، باب افتتاح الصلاۃ بالتکبیر" میں حضرت ابی حمید الساعدی رضی اللہ عنہ کی حدیث نقل کرتے ہیں۔حضرت ابوحمید الساعدی رضی اللہ عنہ نے کہا رسول اللہ ﷺ جب نماز کے لیے کھڑے ہوتے تو قبلہ کی طرف منہ کرتے ،ہاتھوں کو اٹھاتے اور فرماتے اللہ اکبر۔یہ روایت ابن ماجہ باب افتتاح الصلوٰۃ میں موجود ہے۔

اور مفتی صاحب نے اس کو تعارض ثابت کرنے کے لیے فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر کے ص ۲۰،۲۱ پر ہمارے خلاف نقل کیا ہے۔(سبحان اللہ)

ناظرین ہم نے صرف دس حنفی علماء کے حوالے نقل کیے ہیں۔ان کے علاوہ اور بہت سے حوالے ہم پیش کر سکتے ہیں۔مفتی صاحب کو یہ حوالے نظر نہ آئے۔حنفیوں کا جو مذہب ہے وہ حنفیوں نے اپنی اردو کتابوں میں بھی عوام کے لیے نقل کیا ہوا ہے۔(اللہ ہم سب کو ہدایت دے)

اعتراض نمبر ۵۲:

## عورت کی شرمگاہ دیکھنے سے نماز نہیں ٹوٹتی

ولو نظر الی فرج المطلقۃ طلاقا رجعیا عن شھوۃ فیصیر مراجعًا لا

تفسد صلواته في رواية هو المختار كذا في الخلاصة. (ص۱۰۴ ج۱)

''جس عورت کو طلاق رجعی دے چکا ہے اگر نماز کے اندر شہوت سے اس کی فرج کو دیکھا تو طلاق سے رجعت ہو جاوے گی اور ایک روایت کے بموجب اس کی نماز فاسد نہ ہو گی یہی مختار ہے۔'' (فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص۲۶)

جواب:

یہ مسئلہ کتاب الطلاق سے تعلق رکھتا ہے۔ یہ عبارات بالذات بالاصالت رجعت کے ثبوت کے لیے تحریر کی گئی ہے جس کا مفاد یہ ہے کہ کسی شخص نے اپنی بیوی کو طلاق رجعی دی تو عدت میں اگر اس شخص کی نظر نماز کی حالت میں شہوت سے عورت کی شرمگاہ پر پڑ گئی تب بھی رجوع ثابت ہو جائے گا مگر نماز فاسد نہ ہو گی کیوں کہ فقط نظر تو کسی چیز پر بھی پڑ سکتی ہے۔ اس میں نمازی کا کیا قصور ہے؟ نمازی کے سامنے سے انسان، حیوان، مرد، عورت، چھوٹا، بڑا، عریاں، غیر عریاں سب ہی گزر سکتے ہیں۔ یہ یاد رہے کہ فقہ حنفی یہ نہیں کہتی کہ نمازی جان بوجھ کر ایسا کرے۔ ہٰذا اگر ایسا ہو گیا تو رجوع ثابت ہو جائے گا۔

نوٹ: غیر مقلدین اس عبارت کے خلاف نہ تو کوئی قرآن کی آیت پیش کر سکتے ہیں اور نہ حدیث۔

اعتراض نمبر۵۳:

## فقہ حنفی میں امام کی شرائط

چونکہ حنفی امام جی کی بات چل نکلی ہے۔ اس لیے اب لگے ہاتھوں حنفی بھائی اپنے پیش امام میں مطلوبہ شرائط بھی ملاحظہ فرمالیں۔ تاکہ ان کی نمازیں ضائع نہ ہوں۔ ثم الاحسن زوجة ثم الاكثر مالا ثم الاكثر جاها ثم الانظف ثوبا ثم الاكبر راسا والاصغر عضوا. (رد المحتار مطلب في تكرار الجماعة ج۱ ص۵۵۸)

یعنی امام خوبصورت بیوی والا، صاحب مال، صاحب مرتبہ، خوش لباس، بڑے سر والا

اور چھوٹے آلہ تناسل والا ہونا چاہیے۔

میرے حنفی بزرگو! موخر الذکر وصف یعنی ہونے والے امام کا آلہ تناسل چھوٹا ہو اس کا پتہ کیسے چلے گا؟ بیوی کا وضاحتی بیان قبول کرو گے یا ڈاکٹری رپورٹ پر اعتماد کرو گے آج کل تو رشوت ستانی نے آپ کی مشکلات میں مزید اضافہ کر دیا ہے۔

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۲۷، ۲۸)

## جواب:

میں کہتا ہوں کہ اس عبارت میں حسن سیرت مراد ہے یعنی جس کی عورت بری نہ ہو نیک ہو۔ اس کے اوصاف اچھے ہوں۔ کیوں کہ بری بیوی سے مرد کو نفرت ہوتی ہے اور نیک سے محبت۔ حضور ﷺ نے فرمایا ہے:

**اجعلوا ائمتکم خیارکم فانھم وفدکم فیما بینکم وبین ربکم.**

"اپنے امام برگزیدہ بنایا کرو کیوں کہ وہ تمہارے اور تمہارے رب کے درمیان ایلچی ہیں۔" (سنن الکبریٰ ج ۳ ص ۹۰۔ کنز العمال اردو جلد ۷ ص ۲۷۹)

آپ ﷺ نے یہ بھی فرمایا ہے:

**خیارکم خیارکم لنسائھم** (مشکوٰۃ ج ۲ ص ۲۷۹)

"تم میں سے برگزیدہ وہ ہیں جو اپنی عورتوں کے ساتھ اچھے ہیں۔"

اور ایک روایت میں ہے: **"خیرکم خیرکم لأھلہ"** (طبرانی)

"تم میں سے اچھا وہ ہے جو اپنی بیوی سے اچھا ہو۔"

ظاہر ہے کہ جس شخص کی بیوی نیک سیرت ہو گی اس کا مرد بھی اس کے ساتھ اچھا ہو گا الا ماشاء اللہ۔ اور جو اپنی بیوی سے اچھا سلوک کرتا ہے۔ حضور ﷺ نے اسے برگزیدہ فرمایا ہے اور برگزیدہ کو امام بنانے کا حکم فرمایا تو معلوم ہوا کہ نیک اور خوش خصال بیوی کا شوہر امامت میں اولیت کا حق رکھتا ہے۔ دیکھیے مسئلہ تو بالکل صاف ہے۔ رہی یہ بات کہ کس شخص کی عورت اور اوصاف حمیدہ رکھتی ہے۔ اس میں یہ ضروری نہیں کہ دریافت کرتے

اعتراض نمبر ۵۴:

## وطی سے حرمت مصاہرہ ثابت نہیں ہوتی

ولو وطیھا فافضاھا لا تحرم علیہ امھا لعدم تیقن کونہ فی الفرج کذا فی البحر الرائق. (ص ۴۷۴ ج ۱)

"اگر کسی عورت سے وطی کی اور یہ صورت ہوئی کہ اس عورت کا پیشاب کا مقام اور پاخانہ کا مقام پھاڑ کر ایک کر دیا تو اس عورت کی ماں اس مرد پر حرام نہ ہوگی کیوں کہ اس امر کا یقین نہیں ہے کہ یہ وطی فرج میں واقع ہوئی۔" (ص ۱۴۹، ۱۵۰ ج ۲)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۳۴)

جواب:

ہدایہ شریف میں اس مسئلہ کو مدلل بیان کیا گیا ہے۔ اصل بات یہ ہے کہ واطی اور موطوہ کے درمیان وطی سبب جزئیہ ہے یعنی وہ دونوں مثل ایک شخص کے ہو جاتے ہیں۔ عورت کے والدین اور اولاد اس مرد کے والدین اور اولاد کی طرح ہو جاتے ہیں اور مرد کے والدین اور اولاد اس عورت کے والدین اور اولاد کی طرح ہو جاتے ہیں۔ چاہے وطی حلال ہو یا حرام۔ پس جس طرح حلال وطی سے عورت کی ماں بیٹی حرام ہو جاتی ہیں۔ اسی طرح جس عورت کے ساتھ زنا کرے اس کی ماں بیٹی بھی اس پر حرام ہو جاتی ہیں۔ جب یہاں پر یہ یقین ہی نہیں کہ وطی کہاں پر ہوئی ہے تو حرمت کا حکم سے کیسے لگ سکتا ہے۔ معترض کے پاس اگر کوئی حرمت ثابت کرنے کی ایسے مسئلہ میں قرآن و حدیث کی دلیل ہو تو بیان کرے۔

اعتراض نمبر ۵۵، ۵۶:

## شراب اور خنزیر مہر میں

شراب اور خنزیر نص قطعی حرام ہیں۔ اس مسئلہ کو یاد رکھ کر فتاویٰ عالمگیر یہ پڑھئے۔

**فان تزوج ذمی علی خمرٍ او خنزیر ثم اسلمااو اسلم احدھما فان کان الخمر او الخنزیر بعینہ ولم تقبض فلیس لھا الا المعین.**

(ص ۲۲۷ ج ۱ فصل ۱۵)

اگر ذمی مرد نے کسی ذمیہ عورت سے شراب یا سور پر نکاح کیا پھر دونوں مسلمان ہو گئے یا ایک مسلمان ہو گیا پس اگر شراب یا سور معین ہو اور ہنوز اس پر قبضہ نہیں ہوا تو عورت کو سوائے اس معین کے کچھ نہ ملے گا۔ (ص ۲۵۹ ج ۲)

**وضاحت:**

اب تک سور کو نجس العین سنتے چلے آرہے تھے آج یہی مال قرار پایا۔

(فتاوی عالمگیری پر ایک نظر ص ۳۷، ۳۸)

**جواب:**

دونوں اعتراضوں کا اکٹھا جواب ملاحظہ فرمائیں۔ ہدایہ سے ان مسائل کی وضاحت کی جاتی ہے۔

ہدایہ میں یہ مسئلہ شراب اور سور معین کے بارے میں لکھا ہے اور شراب یا سور غیر معین کے بارے میں خمر میں قیمت اور سور مہر مثل ہے۔ چنانچہ فرمایا

**ان کانا بغیر اعیانھما فلھا فی الخمر القیمة وفی الخنزیر مھر المثل**

امام اعظم رحمہ اللہ کی دلیل جو ہدایہ میں ہے وہ یہ ہے کہ شراب یا سور معین کو اشارہ کر کے ذمی ذمیہ نے اپنا مہر مقرر کیا تو عقد کرتے ہی وہ عورت اس شراب یا سور معین کی مالک ہو گئی۔ وہ اس کو فروخت یا ہبہ وغیرہ تصرف کر سکتی ہے۔ رہا یہ کہ ابھی عورت نے وہ شراب یا سور قبض نہیں کیا تو دونوں یا ان میں سے ایک مسلمان ہو گیا۔ اب وہ عورت اسلام کی حالت میں بھی قبض کر سکتی کیوں کہ قبض میں زوج کی ضمانت سے عورت کی ضمان میں انتقال ہے اور یہ اسلام کے ساتھ منع نہیں۔ چنانچہ فرمایا:

لابی حنیفة ان الملك فی الصداق المعین یتم بنفس العقد ولهذا ملك التصرف فیه وبالقبض ینتقل من ضمان الزوج الی ضمانها وذالك یمتنع بالاسلام کاسترداد الخمر المغصوب.

رہی یہ بات کہ وہ عورت اس سور یا شراب کو کیا کرے؟

درمختار میں ہے:

فتخلل الخمر و تسیب الخنزیر.

''شراب کو سرکہ بنائے اور خنزیر کو چھوڑ دے۔''

اور حاشیہ مدنی میں لکھا ہے:

بہتر یہ ہے کہ سور کو قتل کر دے۔

بتاؤ! یہ مسئلہ کس آیت یا حدیث کے خلاف ہے؟

اعتراض نمبر ۵۷:

## زانی کے انکار سے دونوں پر حد واجب نہیں

او هی فکلبها فلا حد علیهما عند الامام کذا فی النهر الفائق.

(ص۱۴۳ ج۲ آخری سطور)

یعنی اگر مرد نے زنا کا اقرار کیا اور عورت نے جس کے ساتھ اس فعل کا اقرار کرتا ہے۔ انکار کیا یا عورت نے اقرار کیا اور مرد نے انکار کیا تو امام رحمہ اللہ کے نزدیک دونوں (شخصوں) میں سے کسی پر حد واجب نہ ہوگی۔ یہ نہر الفائق میں ہے۔ (ص۳۴۲ ج۳)

عرض: تو بتایئے ایسی صورت حال سے کون ناجائز فائدہ نہ اٹھائے گا؟

نیز کیا حضرت عویمر عجلانی اور حضرت ماعز اسلمی رضی اللہ عنہما حد کھانے کے لیے اپنے زنا کے ثبوت میں اپنی اپنی مزنیہ کو بھی ساتھ لائے تھے کیا رسول اللہ ﷺ نے ان دونوں پر زنا کی حد جاری کرنے سے پہلے ان دونوں عورتوں سے اقرار زنا کروالیا تھا۔ اگر کوئی سند ہو تو ہمیں بھی عطا فرمادیں۔ (فتاویٰ عالمگیری پہ ایک نظر ص۵۰)

جواب:

اس کی وجہ یہ ہے کہ جو ساتھی ارتکابِ زنا سے انکار کرتا ہے اس کا مطلب یہ ہو سکتا ہے کہ ہم دونوں نے جو جرم کیا ہے وہ اتنا سنگین نہیں کہ اس کے لیے ''زنا'' کا لفظ استعمال کیا جائے اور بصورت عدمِ احصان سو سو کوڑے کھائے جائیں بلکہ وہ جرم چھوٹا (تقبیل غمزہ لمس وغیرہ) ہے۔ اس کی سزا سو کوڑے مقرر نہیں۔ میرا ساتھی بنا بر جہالت زنا اور غیر زنا میں فرق نہیں کر سکا۔ اس شبہ کی بنا پر ''فتاویٰ عالمگیری'' نے دونوں کو حدِ زنا کی سزا سے مستثنیٰ قرار دیا ہے۔ کیوں کہ رسول اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا۔ ادرؤا الحدود بالشبہات. شبہ پڑنے پر حد ختم کر دو۔ (الجامع الصغیر ص ۱۴)

اعتراض نمبر ۵۸:

## بے حسی کا شاہکار

وكذا اذا وطى الا بن جارية ابيه على انها تحل له لشبهه الاشتباه هكذا في النهاية. (ص ۱۴۳ ج ۲)

اسی طرح اگر بیٹے نے اپنے باپ کی باندی سے اس شبہ پر وطی کی کہ میرے واسطے حلال ہے تو زنا نہیں ہے کیوں کہ یہ شبہ اشتباہ ہے۔ (ص ۳۲۰ ج ۳)

لا حول ولا قوة الا بالله العلى العظيم ونعوذ بالله من وسواس الشيطان الرجيم. (فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۵۱)

جواب:

یہ مثال شبہ محل کی ہے۔ شبہ محل سے بھی حدود ساقط ہو جاتی ہیں شبہ محل وہ ہے جس میں محل کی حلت کا شبہ بحکم شرع ثابت ہو، شبہ محل میں اسقاط حد کا مدار دلیل شرعی پر ہے نہ کہ زانی کے اعتقاد پر اس لیے کہ دلیل کے ثابت ہونے کے سبب نفس الامر میں شبہ قائم ہے۔ زانی اس کو جانے یا نہ جانے۔

ابن ماجہ نے جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ ایک مرد نے کہا یا رسول اللہ! میرا مال ہے اور میرا بیٹا ہے۔ میرا باپ مال مانگتا ہے حالانکہ وہ میرے مال کا محتاج نہیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: انت ومالك لابيك "تو اور تیرا مال تیرے باپ کا ہے۔"

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بیٹے کا مال، والد کا ہے۔ لہٰذا بیٹے کی لونڈی سے وطی پر حلت کا شبہ ثابت ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ حد ساقط ہوگی۔

ہدایہ شریف میں ہے:

لان الشبهة حكمية لانها نشأت عن دليل وهو قوله عليه السلام انت ومالك لابيك.

"یہ شبہ حکمیہ ہے اس لیے کہ دلیل سے پیدا ہوا ہے۔ وہ دلیل حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ تو اور تیرا مال تیرے باپ کا ہے۔"

اس حدیث کو طبرانی اور بیہقی نے بھی روایت کیا۔ مفتی صاحب سے گزارش ہے کہ اگر ایسی صورت میں زنا کی حد سو کوڑے یا رجم کرنا قرآن وحدیث سے ثابت ہے تو دلیل پیش کریں۔

اعتراض نمبر ۵۹:

## شہادت اور اقرار کے بعد انکار پر حد کی چھوٹ

اربعة شهدوا على رجل بالزنا فاقر الرجل بعد شهادتهم ثم انكر ولم يقر اربع مرات لا حد عليه كذا في فتاوىٰ قاضي خان. (ص۱۴۴ ج۲)

چار گواہوں نے ایک شخص پر زنا کی گواہی دی۔ پھر اس شخص نے بعد ان کی گواہی کے اقرار کیا پھر انکار کر گیا اور چار مرتبہ اس نے اقرار نہیں کیا ہے تو اس پر حد واجب نہ ہوگی۔ (ص۳۲۲ ج۳)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۵۳)

جواب:

پہلے جو چار گواہوں نے گواہی دی اس پر ابھی قاضی نے فیصلہ نہیں سنایا تھا اور نہ ہی گواہی ابھی مکمل ہوئی نہ گواہوں کی شہادت کی پڑتال ہوئی۔ اس سے پہلے ہی اس نے خ اقرار کرلیا۔ اس کے اقرار کر لینے سے پہلی بات گواہوں والی ختم ہو گئی۔ اب اس کے خ اقرار کرنے والی بات کو ہی اصل سمجھا جائے گا۔ پھر اس مجرم نے خود ہی انکار کر دیا۔ جب انکار کر دیا تو حد کیسے واجب ہو گی۔ اس کی تفصیل فتح القدیر شرح ہدایہ جلد۴ ۱۲۴ اور الاقنا جلد۴ص۲۵۶ طبع مصر میں ملاحظہ فرمائیں۔

اس مسئلہ کی دلیل حضور ﷺ کا (حضرت ماعز رضی اللہ عنہ کے بارے میں جب کہ وہ ر کے دوران بھاگ کھڑے ہوئے تھے اور حضرت عبداللہ بن انیس نے اونٹ کی ایک ہڈ سے ایسا مارا کہ وہ ہلاک ہو گئے) یہ فرمان ہے۔

((هلا تركتموه لعله ان يتوب فيتوب الله عليه))

''تم لوگوں نے (جب کہ وہ بھاگ رہا تھا) اسے چھوڑ کیوں نہ دیا ہو سکتا تھا کہ وہ تو کر لیتا اور اللہ تعالیٰ اس کی توبہ کو قبول فرما لیتا۔ (ابو داؤد، کتاب الحدود)

اگر مفتی صاحب کے پاس بالکل ایسی صورت میں کوئی دلیل قرآن و حدیث میں موجود ہو تو ہمیں بتائیں ہم صرتح مان لیں گے۔ فتاویٰ کی بات کو غلط کہہ دیں گے۔

## اعتراض نمبر ۶۰:

## پاگل جوان سے زنا کرنے والی کو حد کی چھوٹ

ولو اقرت انها زنت بمجنون. (ص۱۴۴ ج۲)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص۵۳

اعتراض نمبر ۶۱:

## بچے کے ساتھ زنا کرنے والی کو چھوٹ

او صبی فلا حد علیہا. (ع ص ۱۴۴ ج ۲)

ان دونوں عبارتوں کا ترجمہ یہ ہے "اگر عورت نے اقرار کیا کہ میں نے پاگل سے طفل سے زنا کیا ہے تو اس پر حد واجب نہ ہوگی۔" (ص ۲۴۴ ج ۳)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۵۳)

جواب:

نابالغ اور دیوانے پر تو سقوط حد ظاہر ہے کہ دونوں مکلف نہیں۔ رہی بات عورت کی تو اس پر حد اس لیے نہ ہوگی کہ زنا فعل مرد کا ہے۔ عورت فعل کا محل ہے۔ اسی لیے مرد کو واطی زنی کہتے ہیں۔ اور عورت کو موطوءہ مزنیہ، البتہ مجازاً عورت کو بھی زانیہ کہہ لیتے ہیں۔ زنا اس مخص کے فعل کو کہتے ہیں جو فعل سے بچنے کا مخاطب ہو اور کرنے سے عاصی۔ اور وہ عاقل بالغ ہوگا نہ کہ دیوانہ اور نابالغ۔ کیوں کہ یہ دونوں احکام شرعیہ کے مکلف نہیں۔ عورت اگرچہ فعل زنا کا محل ہے لیکن اس کو حد اس وقت ہوگی جب وہ زنا کرنے پر ایسے مرد کو موقعہ دے جو اس سے بچنے کا مخاطب ہو اور کرنے پر آثم۔ صورتِ مذکورہ میں عورت نے جس لڑکے یا دیوانہ کو زنا کا موقعہ دیا ہے وہ نہ عاقل ہے نہ بالغ۔ اس لیے عورت پر بھی حد نہیں۔

صاحب ہدایہ فرماتے ہیں:

ولنا ان فعل الزنا یتحقق منه وانما هی محل الفعل ولهذا یسمی هو واطأ وزانیا مجانا والمرأة موطوءة ومزنیا بها الا انها سمیت زانیة مجازا تسمیة المفعول باسم الفاعل کالراضیة فی معنی المرضیة او لکونها مسببة بالتمکین فیتعلق الحد فی حقها بالتمکین من قبیح الزنا وهو فعل من هو مخاطب بالکف عنه و مؤثم علی مباشرته وفعل الصبی لیس بهذه

اعتراض نمبر۶۲:

## حد کی جھوٹ کی ایک معصوم صورت

قال محمد رحمه الله تعالى في الجامع الصغير رجل اقرار اربع مرات

انه زنا بفلانة وفلانة تقول تزوجني. (ص۱۴۵ج۲)

"امام محمد رحمہ اللہ نے جامع صغیر میں فرمایا ہے کہ ایک مرد نے چار مرتبہ اقرار کیا کہ میں نے فلاں عورت سے زنا کیا اور فلانہ کہتی ہے کہ اس نے مجھ سے نکاح کیا ہے (تو دونوں پر حد واجب نہ ہوگی)" (ص۳۲۴ج۳)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص۵۴)

جواب:

مفتی صاحب اس عبارت سے یہ ثابت کرنے کی کوشش کر رہے ہیں کہ فقہ حنفی میں زنا کی سزا ہی نہیں اور اپنے اس رسالہ میں کئی جگہ یہ تاثر دینے کی کوشش کی ہے۔ ہم پہلے یہ غلط فہمی دور کرنا چاہتے ہیں کہ فقہ حنفی میں زنا کی سزا ہے یا نہیں۔

### فقہ حنفی میں زنا کی سزا موجود ہے:

(۱) فقہ حنفی کی مشہور کتاب قدوری میں ہے:

جب وہ ان سب باتوں کو بیان کردے گا تو اس پر حد واجب ہو جائے گی۔ پس اگر زانی محصن ہے تو اسے سنگسار کیا جائے یہاں تک کہ وہ مر جائے۔

(اشراق نوری ترجمہ اردو قدوری کتاب الحدود ص۲۹۸ مطبوعہ مکتبہ رحمانیہ لاہور)

صاحب قدوری آگے لکھتے ہیں:

اور اگر محصن نہیں ہے اور آزاد ہے تو اس کی حد سو کوڑے ہیں۔

(اشراق نوری ترجمہ اردو قدوری کتاب الحدود ص۲۹۹ مطبوعہ رحمانیہ لاہور)

(۲) کنز الدقائق میں ہے:

پس اگر زانی محصن ہے (یعنی اپنی لکاحیہ سے صحبت کر چکا ہے) تو اسے کھلے میدان میں سنگسار کرے یہاں تک کہ وہ مر جائے۔

(احسن المسائل اردو ترجمہ کنز الدقائق کتاب الحدود ص ۱۷۸ مطبوعہ ایچ ایم سعید کمپنی کراچی)

صاحب کنز آگے لکھتے ہیں:

اور اگر زانی محصن نہیں ہے تو اس کے سو کوڑے لگائے (یعنی اس کی حد سو کوڑے ہیں)۔

(۳) شرح وقایہ میں ہے:

ورنہ حد لگایا جاوے پھر اگر وہ زانی محصن ہو یعنی آزاد مکلف مسلمان اور وطی کر چکا ہو نکاح صحیح سے اور مرد و عورت دونوں صفتِ احسان پر ہوں وقت وطی کے تو اس کو ایک میدان میں سنگسار کرے یہاں تک کہ مر جاوے..........................

اور اگر زانی محصن نہ ہو تو اس کی حد یہ ہے کہ آزاد ہو تو سو کوڑے اور مملوک ہو تو پچاس۔ (نور الہدایہ ترجمہ اردو شرح وقایہ جلد ثانی کتاب الحدود در مطبع مجیدی کانپور)

(۴) ہدایہ میں ہے:

اور جب حد واجب ہو گئی اور زانی محصن (شادی شدہ) ہے تو حاکم (یا قاضی) اسے پتھروں سے رجم (سنگسار) کرے حتی کہ موت واقع ہو جائے۔

(ہدایہ کتاب الحدود، فصل فی کیفیۃ الحد واقامتہ)

صاحب ہدایہ مزید آگے لکھتے ہیں:

اور اگر وہ (زانی) محصن نہ ہو اور آزاد ہو تو اس کی حد سو/۱۰۰ کوڑے ہے۔

(ہدایہ کتاب الحدود، فصل فی کیفیۃ الحد واقامتہ)

(۵) درمختار میں ہے:

اور زانی محصن کو پتھر مارے جائیں میدان میں یہاں تک کہ وہ مر جائے۔

(درمختار مترجم جلد دوم ص ۲۶۳ مطبوعہ ایچ ایم سعید کراچی)

درمختار میں اس سے کچھ آگے لکھا ہے:

اور زانی غیر محصن کو سو کوڑے مارے جائیں اگر وہ آزاد ہو۔

(درمختار مترجم جلد دوم کتاب الحدود ص ۲۶۵)

(۶) **الفقه الحنفی و ادلته اردو میں ہے:**

زانی اگر محصن ہو تو اس کی سزا یہ ہے کہ اسے پتھروں سے رجم کیا جائے حتی کہ وہ مر جائے۔اس کی دلیل حدیث ماعز اسلمی ﷺ ہے۔

(جلد دوم ص ۲۹۰، ۲۹۱ ادارہ اسلامیات انارکلی لاہور)

آگے مزید لکھا ہے:

اگر زانی غیر محصن ہو تو اس کی سزا سو کوڑے ہیں۔(جلد دوم ص ۲۹۴)

(۷) فتاویٰ عالمگیری اردو جلد سوم ص ۲۵۸ کتاب الحدود فصل حدود ان کی اقامت کی کیفیت کے بیان میں ہے۔

جب حد واجب ہوگئی اور مرد زانی محصن ہے تو اس کو پتھروں سے رجم کیا جاوے یہاں تک کہ وہ مر جاوے۔

اور غیر محصن کے متعلق لکھا ہے:

اور اگر غیر محصن ہو تو اس کی حد سو کوڑے ہیں۔

(فتاویٰ ہندیہ ترجمہ فتاویٰ عالمگیریہ جلد سوم کتاب الحدود: باب دوم باب زنا ص ۲۶۰ مطبوعہ حامد اینڈ کمپنی لاہور)

(۸) ہمارے حنفی علماء نے تو مستقل حدود پر اور تعزیر پر خاص کر حد رجم کے متعلق کئی کتابیں لکھی ہیں۔اور فقہ حنفی کی تقریباً سب ہی وہ کتابیں اور فتاویٰ جات جو تمام احکام پر

حاوی ہیں ان میں کتاب الحدود موجود ہے۔ مفتی صاحب صرف مولانا محمد متین ہاشمی کی اسلامی حدود، اسلامی حدود اور ان کا فلسفہ، اسلام کا قانون شہادت جلد اول حصہ فوجداری وغیرہ دیکھ لیں۔ خوب تسلی ہو جائے گی۔

ہم نے صرف یہاں پر سات کتابوں کے حوالہ جات نقل کر دیئے ہیں جن سے واضح ہوتا ہے کہ فقہ حنفی میں زنا کی سزا موجود ہے اور وہی سزا ہے جو قرآن وسنت سے ثابت ہے۔ رہا فتاویٰ عالمگیری کا یہ مسئلہ جو مفتی صاحب نے بطور اعتراض نقل کیا ہے۔ اس میں حد اس لیے واجب نہیں کہ اس میں شبہ ہے اور شبہات سے حد ساقط ہو جاتی ہے جیسا کہ حدیث میں موجود ہے۔ ملاحظہ فرمائیں۔

## شبہات سے حد کا ساقط ہونا

حدیث نمبر ۱:

روایت ہے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے کہ کہا انہوں نے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دفع کرو اور ٹالو حدودوں کو مسلمانوں سے جہاں تک کہ تم سے ہو سکے پھر اگر ہو سکے مجرم کی کوئی شکل رہائی کی تو چھوڑ دو اس کی، اس لیے امام خطا کار کو اگر بخش دے تو یہ بہتر ہے اس سے کہ خطا کار کو عذاب کرے۔ (ترمذی، ابواب الحدود، باب ماجاء فی درء الحدود رقم ۱۴۲۴)

امام ترمذی نے یہ حدیث نقل کرنے کے بعد یہ بات بھی ذکر کی ہے اور مروی ہے اسی کی مانند کئی صحابیوں رضی اللہ عنہم سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے کہ انہوں نے بھی اسی کی مانند کہا۔

امام ترمذی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

اور اس باب میں ابوہریرہ اور عبداللہ بن عمرو (بن العاص) رضی اللہ عنہم سے بھی روایت ہے۔

(ترمذی مترجم جلد اول ص ۵۳۵ ترجمہ علامہ بدیع الزمان غیر مقلد)

حدیث نمبر ۲:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تک تمہیں ہٹانے

کی کوئی صورت ملتی ہے حدود کو ہٹاؤ۔

(ابن ماجہ ابواب الحدود باب الستر علی المؤمن ودفع الحدود بالشبہات)

حدیث نمبر۳:

حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرمایا جہاں تک ہو سکے حدود کو مسلمانوں سے دور کیا کرو اس لیے کہ امام کا معاف کرنے میں غلطی کرنا یہ اس سے بہتر ہے کہ سزا دینے میں غلطی کرے اور تم جب مسلمانوں کے لیے کوئی راستہ اور خلاصی کی سبیل پاؤ تو اس سے حد کو دور کر دیا کرو۔

امام محمد رحمہ اللہ نے فرمایا: یہ ہمارا اور امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا قول ہے۔

(کتاب الآثار امام محمد مترجم باب درء الحدود رقم ۶۲۱ ص ۳۶۱)

حدیث نمبر۴:

حضرت حرقوص سے مروی ہے کہ ایک عورت حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے پاس آئی اور عرض کیا میرے شوہر نے میری باندی سے وطی کی ہے اس شوہر نے عرض کیا اس نے بالکل سچ کہا ہے یہ اور اس کا مال میرے لیے ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا جاؤ آئندہ ایسا نہ کرنا۔

امام محمد رحمہ اللہ نے فرمایا اس سے حد دور کر دی جائے گی اس لیے کہ یہ شبہ ہے۔

(کتاب الآثار امام محمد باب من اتی فرجا بشبھۃ)

حدیث نمبر۵:

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ شبہات کی بنا پر حدود کو دفع کرو اور جہاں تک تم سے ہو سکے مسلمانوں سے قتل کو دفع کرو۔ (سنن الکبریٰ بیہقی)

یہ روایت مصنف عبدالرزاق میں اس طرح مروی ہے کہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جہاں تک تم سے ہو سکے حدود کو دور کرو۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی روایت امام شوکانی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی نیل الاوطار میں نقل فرمایا ہے۔

امام شوکانی رحمۃ اللہ علیہ نے نیل الاوطار میں باب قائم کیا ہے۔

کسی کے تہمت لگانے سے شرعی حد واجب نہیں ہوتی اور شک وشبہ کی وجہ سے حد کا نفاذ ساقط ہو جاتا ہے۔

آگے لکھتے ہیں:

اس حدیث (یعنی حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ) کے الفاظ یہ ہیں کہ جہاں تک ممکن ہو شبہات کی بنا پر شرعی حدود کے نفاذ کو دور کرو۔ اور جہاں تک ہو سکے مسلمانوں کو قتل سے بچاؤ۔

(نیل الاوطار اردو جلد نمبر ۴ ص ۹۱ مطبوعہ دوست ایسوسی ایٹس اردو بازار لاہور)

**حدیث نمبر ۶:**

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ شبہات (پڑ جانے) پر حدود کو ٹال دو۔

(مسند امام اعظم مترجم باب درء الحدود ص ۲۸۲ مطبوعہ محمد سعید اینڈ سنز کراچی)

**حدیث نمبر ۷:**

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ((اِدْرَؤُا الْحُدُوْدَ وَلَا یَنْبَغِیْ لِلْاِمَامِ تَعْطِیْلُ الْحُدُوْدِ)) "حدود کو جہاں تک ممکن ہو سکے دور کرو اور امام کے لیے یہ جائز نہیں کہ حدود کو بالکل معطل کر دے۔"

(سنن دار قطنی، سنن الکبریٰ بیہقی، جامع صغیر سیوطی، بحوالہ اعلاء السنن مترجم ج ۳ ص ۵۲۰)

حضرت علی رضی اللہ عنہ کی اس روایت کو حافظ ابن حجر عسقلانی شافعی نے بلوغ المرام کتاب الحدود میں ان الفاظ کے ساتھ نقل کیا ہے۔

ورواہ البیہقی عن علی رضی اللہ تعالٰی عنہ من قولہ بلفظ اِدْرَءُ

الحُدُوْدُ بِالشُّبُهَاتِ

''اور بیہقی نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے ان لفظوں سے روایت کیا ہے کہ اگر تھوڑا سا بھی شبہ ہو جائے تو حد نہ لگایا کرو۔''

حدیث نمبر ۸:

حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ((ادرا الحدود بالشبهة)) شبہات کی وجہ سے حدود ساقط کر دو۔

(کنز العمال حصہ پنجم کتاب الحدود)

حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کی اس مرسل روایت کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ آپ نے اپنے دور حکومت میں یہی حکم اپنے عمال وقضاۃ کو لکھا تھا۔

آپ کے سوانح نگار عبدالعزیز سید الاہل، خلیفہ الزاہد حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کے صفحہ ۱۸۰ پر لکھتے ہیں:

جہاں تک ہو سکے حدوں کو شبہات سے ہٹا دو ہر شبہ میں یہی کیا کرو کیوں کہ حاکم کا معافی میں خطا کرنا سزا میں خطا کرنے سے بہتر ہے۔ آپ نے اس مسئلے میں اپنے نانا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کا طریقہ اختیار کیا تھا۔

(خلیفہ الزاہد ترجمہ مولانا راغب رحمانی غیر مقلد مطبوعہ نفیس اکیڈمی کراچی)

امام شوکانی رحمۃ اللہ علیہ کا حوالہ:

امام شوکانی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

زنا کی سزا شبہات پیدا ہونے یا افراد سے رجوع کر لینے اور عورت اور مرد کے جماع کے قابل نہ ہونے کی بنا پر ساقط ہو جائے گی۔

(اردو ترجمہ الدرر البہیہ ص ۱۳۶ اسلامک پبلشنگ ہاؤس لاہور)

## نواب صدیق حسن خان صاحب غیر مقلد کا حوالہ:

نواب صدیق حسن صاحب پہلے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کی روایت نقل کرتے ہیں پھر فرماتے ہیں:

وروی نحوہ عن عمر و ابن مسعود باسناد صحیح کہ اسی طرح حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے صحیح سند سے ثابت ہے اور اس باب کی احادیث ایک دوسرے کو قوت دیتی ہیں اور خود بخاری و مسلم کی حدیث ((لو کنت راجمًا احدًا بغیر بینۃ لرجمتھا)) بھی اسی مسئلہ کی مؤید ہے۔

(الروضۃ الندیہ ج ۲ ص ۲۷۰ قدیمی کتب خانہ آرام باغ کراچی)

امام عبدالوہاب شعرانی المتوفی ۹۷۳ھ لکھتے ہیں:

پہلے قول کی وجہ اس حدیث پر عمل کرنا ہے کہ ادرؤ الحدود بالشبہات "شبہات کی وجہ سے حدود کو ساقط کردو"

(مواہب رحمانی ترجمہ میزان شعرانی جلد دوم ص ۹۲۰ ادارہ اسلامیات انارکلی لاہور)

ناظرین ہم نے کئی احادیث سے ثابت کیا ہے کہ شبہات سے حد ساقط ہو جاتی ہے۔

## اعتراض نمبر ۶۳:

## عورت کہتی ہے زنا کیا، مرد کہتا ہے نکاح کیا تو دونوں پر حد نہیں:

او اقرت المراۃ بالزنا بفلانٍ اربع مراتٍ وفلانٌ یقول تزوجھا فلا حد علی واحد منھما وعلیہ المھر کذا فی المحیط. (ص ۱۴۴ ج ۲)

"یا عورت نے چار مرتبہ اقرار کیا کہ میں نے فلاں مرد سے زنا کیا ہے اور فلاں کہتا ہے کہ میں نے اس سے نکاح کیا تو دونوں میں سے کسی پر حد واجب نہ ہوگی اور مرد پر اس کا مہر لازم آوے گا۔ یہ محیط میں ہے۔" (ص ۳۲۴ ج ۳)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۵)

جواب:

دو گواہوں کی موجودگی میں باہمی ''ایجاب وقبول'' کا نام نکاح ہے تو اگر (مثلاً) عورت و مرد نے اپنے باپوں یا بالغ بیٹوں کی موجودگی میں باہم ایجاب وقبول کر لیا تو شرعاً نکاح منعقد ہو گیا۔ لیکن یہ مسئلہ ایک کو معلوم ہے دوسرے کو نہیں پھر دونوں ہم بستر ہوئے تو جسے علم نہیں اس نے اس ہم بستری کو ''زنا'' کہا اور دوسرے نے نکاح۔ جب یہ کیس قاضی الاسلام کے سامنے پیش ہوگا کہ دونوں میں سے ایک زنا کا اعتراف کرتا ہے اور دوسرا نکاح کا مدعی ہے تو قاضی اسلام پر لازم ہوگا کہ وہ اس صورت ممکنہ کی بنا پر کسی پر حد زنا قائم نہ کرے دونوں کو معاف کر دے۔ کیوں کہ حدیث شریف میں ہے (فَاِنَّ الْاِمَامَ اَنْ یُّخْطِیَٔ فِی الْعَفْوِ خَیْرٌ مِنْ اَنْ یُّخْطِیَٔ فِی الْعُقُوْبَۃِ) ''یعنی معافی دینے میں خطا کرنا بہتر ہے اس سے کہ سزا دینے میں خطا کی جائے'' (مشکوٰۃ ص ۳۱۱)

اعتراض نمبر ۶۴:

## آزاد عورت سے زنا پر حد کی چھوٹ

واذا عتق امتہ وھو یطؤھا ثم نزع وعاد فی ذالک المجلس لا یحد کذا فی خزانۃ المفتین. (ص۱۴۸ ج۲)

''اگر اپنی باندی کو جس سے وطی کر رہا تھا اسی حالت میں آزاد کر دیا پھر اس سے جدا ہو گیا پھر اسی مجلس میں اس سے وطی کر لی تو اس کو حد نہ ماری جائے گی۔'' (ص ۳۲۲ ج۳)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ۵۴)

جواب:

چوں کہ اب وہ عورت آزاد ہے اس لیے ملک ثابت نہ ہوئی اور وطی حرام ہوئی مگر اس پر یہ عمل مشتبہ رہا۔

علامہ شامی فرماتے ہیں: اشتبہ علیہ الأمر بظنہ الحل

"اس کے حلال ظن کرنے سے اس پر یہ امر مشتبہ ہوا۔"
یہ شبہ فعل ہے اور شبہات کے وقت حدود ساقط ہو جاتی ہے۔

## اعتراض نمبر ۶۵:

## محرمات ابدیہ سے نکاح کے بعد حد کی چھوٹ

فان العقد اذا وجد حلالا كان او حراما متفقا على تحريمه او مختلفا فيه علم الواطئ انه محرم اولم يعلم لا يحد عند ابى حنيفة رحمه الله تعالىٰ (ص۱۴۷ ج۲)

"کہ جب عقد پایا گیا خواہ حلال ہو یا حرام ہو خواہ ایسا حرام کہ اس کی تحریم پر اتفاق ہے یا اس میں اختلاف ہے خواہ وطی کنندہ حرام ہونے کو جانتا ہو یا نہ جانتا ہو بہر حال امام اعظم کے نزدیک اس کو حد نہ ماری جائے گی۔" (ص۳۲۲ ج۳)
(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص۵۵)

**جواب:**

زانی کے لیے جو شرعاً حد مقرر ہے وہ رجم یا جلد ہے۔ کسی حدیث میں یہ نہیں آیا کہ جو شخص محرمات ابدیہ سے نکاح کر کے وطی کرے اس کو رجم کیا جائے یا کوڑے مارے جائیں اسی لیے امام اعظم نے ایسے شخص کے لیے یہ حد (رجم یا جلد) نہیں فرمائی۔

امام اعظم کے اس مسئلہ کو معترض اگر حدیث کے خلاف سمجھتا ہے تو وہ حدیث نقل کرے جس میں صراحت کے ساتھ ایسے شخص کے لیے حد آئی ہو۔ البتہ قتل کا حکم آیا ہے جس سے امام اعظم کا ہی مذہب ثابت ہوتا ہے۔ کیوں کہ قتل کرنا یا مال ضبط کرنا حد زنا نہیں ہے۔ امام اعظم ہی فرماتے ہیں ایسے شخص کو جو بھی سزا دی جائے کم ہے لہٰذا حاکم اس کو سخت سے سخت سزا دے۔

فتح القدیر میں ہے:

الا ترى ان اباحنيفة الزم عقوبة باشد ما يكون وانما لم يثبت عقوبة هي الحد فعرف انه زنا محض عنده الا ان فيه شبهة

''کیا آپ نہیں دیکھتے کہ امام ابوحنیفہ اس کے لیے سخت سے سخت سزا تجویز کرتے ہیں (البتہ نکاح کے سبب) حد ثابت نہیں۔ پس وہ اس کو زنا ہی سمجھتے ہیں مگر نکاح کے سبب اس میں شبہ پیدا ہو گیا۔''

اس لیے حد مقرر رجم یا جلد اس سے ساقط ہو گئی۔ اس کا یہ مطلب نہیں کہ اس پر کوئی سزا ہی نہیں جیسے عوام کو مغالطہ میں ڈالا جاتا ہے۔ فقہ حنفی میں ایسا کرنے والے پر سزا ضروری ہے۔ قاضی ایسے مجرم کو سخت سے سخت سزا دے یہاں تک کہ اس کو قتل بھی کروا سکتا ہے۔ اور بعض حنفی فقہاء نے اس کی سزا قتل ہی تجویز کی ہے۔

اعتراض نمبر ۶۶:

## شبہ در محل میں حد نہیں

والشبهة في المحل في وطئ امة ولده وولد ولده كذا في الكافي سواء كان ولده حيا او ميتا هكذا في العناية. (ص۱۴۸ ج۲)

''شبہ در محل کی یہ صورتیں ہیں کہ اپنے بیٹے کی باندی یا پوتے کی باندی سے وطی کی خواہ اس کا بیٹا زندہ ہو یا مر گیا ہو۔'' (ص ۳۳۳ ج ۳)

(تھوڑی سی ترمیم کے ساتھ) یعنی ان صورتوں میں حد نہیں۔

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۵۷)

جواب:

ہدایہ شریف میں اس کی وجہ لکھی ہے کہ یہ شبہ اشتباہ ہے اس لیے کہ بیٹا ماں باپ کے مال سے نفع اٹھا سکتا ہے اسی طرح خاوند اپنی بیوی کے مال سے فائدہ حاصل کر سکتا ہے۔ اس کا ماں باپ یا بیوی کی لونڈی کو حلال ظن کر لینا محتمل ہے جب اس نے حلت کا ظن کیا تو

یہ شبہ اشتباہ ہے اور شبہات کے سبب حدود کا ٹال دینا احادیث میں آیا ہے۔ چنانچہ ادرؤا الحدود ما استطعتم جو کہ ابو یعلیٰ کی مسند میں مرفوعاً مروی ہے۔

مسند امام اعظم میں ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے:

(ادرؤا الحدود بالشبہات) ''کہ شبہات کی بنا پر سزاؤں کو ٹالو''

ابن ابی شیبہ نے ابراہیم نخعی سے روایت کیا کہ امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اگر میں حدود کو شبہات کے سبب معطل رکھوں تو میرے نزدیک اس سے محبوب تر ہے کہ شبہات پر اقامت حد کروں۔

معاذ، عبداللہ بن مسعود اور عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہم سے ابن ابی شیبہ نے روایت کیا کہ یہ حضرات فرماتے ہیں کہ جب تمہیں حد میں شبہ پڑ جائے تو حد کو ٹال دو۔

(نہایۃ الاوطار ج ۲ ص ۳۱۰)

القسال املاک بین الفروع والاصول سے یہ گمان ہوتا ہے کہ بیٹے کو ماں باپ کی لونڈی سے جماع میں ولایت ہے اسی طرح زوجہ کی لونڈی میں۔

کیا یہ اشتباہ نہیں؟ اور کیا شبہات سے سزا کا ٹال دینا احادیث میں نہیں؟ اگر ہے تو فقہ حنفیہ پر اعتراض کیوں؟

اعتراض نمبر ۶۷:

## کرائے کی عورت سے زنا پر حد نہیں

استاجر امراۃ لیزنی بہا او لیطأہا او قال خذی ھذہ الدراہم الاطاك او قال مکنینی بکذا ففعلت لم یحد. (ص ۱۳۹ ج ۲)

''اگر ایک عورت کو اجارہ (کرایہ) پر لیا تاکہ اس سے زنا کرے یا یہ کہا کہ تو یہ دراہم لے تاکہ میں تجھ سے وطی کروں یا کہا کہ مجھے اپنے اوپر اس قدر درہموں کے عوض قابو دے

پس عورت نے منظور کیا اور ایسا واقعہ ہوا تو اس کو حد نہ ماری جائے گی۔" (ص ۳۲۵ ج ۳)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۵۷)

**جواب:**

میں کہتا ہوں کہ تعصب ایسی بری بلا ہے جو اچھے خاصے آدمی کو اندھا کر دیتا ہے۔

درمختار میں لکھا ہے:

**والحق وجوب الحد** "حق یہ ہے کہ حد واجب ہے۔"

افسوس کہ معترض کو فقہ حنفی کی حق بات نظر نہ آئی۔

**اعتراض نمبر ۶۸:**

## متعہ کی حرمت مشتبہ ہے

بخلاف ما إذا قال خذي هذه الدراهم لأتمتع بك لان المتعة كانت سبب الاباحة في الابتداء فبقيت الشبهة كذا في التمرتاشي. (ص ۱۴۹ ج ۱)

"بخلاف اس کے اگر یوں کہا کہ تو یہ دراہم لے تاکہ میں تجھ سے تمتع حاصل کروں تو حکم (یعنی حد) نہیں اس واسطے کہ متعہ ابتدائے اسلام میں سبب اباحت تھا پس شبہ باقی رہا۔ یہ تمرتاشی میں ہے۔" (ص ۳۲۵ ج ۳)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۶۰ مسئلہ نمبر ۱۳۰)

**جواب:**

فقہ حنفی میں نکاح متعہ حرام ہے اس کے مرتکبین کی بابت "فتاویٰ عالمگیری" میں لکھا ہے کہ يُوجَعَانِ عُقُوبَةً وَيُحْبَسَانِ حَتّٰى يَتُوبَا دونوں کو سخت سزا دی جائے گی اور جب تک یہ توبہ نہیں کرتے جیل میں قید کیے جائیں گے۔ (ج ۲ ص ۱۴۹)

لیکن اس کی حرمت زنا کی طرح ہمیشہ سے نہیں۔ پہلے مباح تھا خیبر کے دن حرام قرار

دیا گیا۔ (بخاری ج ۲ ص ۶۰۳)

پھر فتح مکہ کے دن مباح فرمایا گیا۔ (مسلم ج ۱ ص ۴۵۱)

پھر قیامت تک کے لیے حرام فرما دیا گیا۔ بنا بریں بعض صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ابتداءً اس کی اباحت کے قائل تھے۔ انہیں سیدنا علی رضی اللہ عنہ نے سمجھایا تو انہوں نے اس کی اباحت سے رجوع فرمالیا اور قیامت تک کی حرمت کے قائل ہو گئے۔ (بخاری ج ۲ ص ۱۰۲۹)

معلوم ہوا کہ متعہ کی حرمت ابدی ہونے کے باوجود ازلی نہیں اور قطعی ہونے کے باوجود زنا کی طرح شدید نہیں۔ لہٰذا جو سزا قرآن و حدیث نے زنا کی بیان فرمائی ہے وہ متعہ کے مرتکبین پر نافذ نہیں کی جا سکتی۔ کیوں کہ حد کا معاملہ بڑا نازک ہوتا ہے۔ اللہ کے مسلمان بندوں پر اللہ سے اجازت لیے بغیر حد نافذ نہیں کی جا سکتی۔ حدیث شریف میں ہے ادرؤا الحدود عن المسلمین ما استطعتم "مسلمانوں سے حتی الوسع حدیں گراؤ۔"

(مشکوۃ ص ۳۱۱)

اعتراض نمبر ۶۹:

## زنا کی خرچی دینے سے حد کی چھوٹ

لو قال امھرتك كذا لازنى بك لم يجب الحد. كذا فى الكافى.

(ص ۱۴۹ ج ۲)

"اگر کہا کہ میں نے تجھے اس قدر مہر دیا تاکہ تجھ سے زنا کروں تو حد واجب نہ ہو گی۔" (ص ۳۳۵ ج ۳)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۶۰)

جواب:

فقہ حنفی میں حد موجود ہے۔

در مختار میں لکھا ہے: والحق وجوب الحد "حق یہ ہے کہ حد واجب ہے۔"

## دارالحرب میں زنا پر حد کی چھوٹ

من زنی فی دار الحرب او فی دار البغی ثم خرج الینا لا یقام علیه الحد. کذا فی الهدایة (ص۱۴۹ ج۲)

"جس نے دارالحرب میں یادار البغی میں زنا کیا پھر وہ ہمارے یہاں آ گیا تو اس پر حد جاری نہ ہوگی۔ یہ ہدایہ میں ہے۔(ص۳۳۶ ج۳)

**جواب:**

معترض اگر فتح القدیر شرح ہدایہ کا یہ مقام دیکھتا تو اسے حدیث مل جاتی اور شاید وہ اعتراض نہ کرتا وہ حدیث یہ ہے:

روی محمد فی السیر الکبیر عن النبی صلی الله علیه وسلم انه قال من زنی او سرق فی دار الحرب واصاب بها حدا ثم هرب فخرج الینا فانه لا یقام علیه الحد.

"السیر الکبیر میں امام محمد نے نبی ﷺ سے روایت کیا، آپ ﷺ نے فرمایا جو شخص دارالحرب میں زنا یا چوری کرے اور حد کو پہنچ جائے۔ پھر وہاں سے بھاگ کر اسلامی حکومت میں پہنچ جائے تو اس پر حد نہیں لگائی جائے گی۔

معترض چونکہ اعتراض کر چکا ہے۔ اس لیے امید نہیں کہ وہ اپنے قول کے خلاف حضور کے اس ارشاد کو دیکھ کر مان جائے۔ بلکہ اس پر کوئی نہ کوئی اعتراض ہی کرے گا۔

**اعتراض نمبر ۷۱، ۷۲:**

## بچے اور پاگل کی وجہ سے حد نہیں

اذ زنی صبی او مجنون بامراة عاقلة وهی مطاوعة فلا حد علی الصبی والمجنون بلا خلاف وهل تحد المراة فعلی قول علمائنا رحمهم الله

تعالیٰ لا تحد. (ص ۱۴۹،۱۵۰ ج ۲)

''اگر نابالغ یا مجنون نے عورت بالغہ عاقلہ سے زنا کیا اور عورت مذکورہ نے بخوشی قابو دیا تو بلا خلاف طفل و مجنون پر حد واجب نہ ہوگی اور رہی عورت سو ہمارے علماء کے قول پر اس کو حد کی سزا نہ دی جائے گی۔'' (ص ۳۳۷ ج ۳)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۶۱،۶۰)

جواب:

غیر مکلف بالاتفاق مرفوع القلم ہے اس پر حد کیوں کر جاری ہو عرف الجادی کے صفحہ ۸۳ میں آپ کے مجتہد العصر نواب صدیق حسن کے خلف الرشید نواب نور الحسن لکھتے ہیں۔

وزوال عقل رافع قلم تکلیف است جب عاقل کی عقل زائل ہونے نے قلم تکلیف کو اٹھا دیا تو جس کو اب تک عقل آئی ہی نہیں تو وہ کیونکر قلم تکلیف کے نیچے آ کر حد مارا جاوے اور عورت اس لیے حد سے محفوظ ہے کہ زنا نام مرد کی وطی کا ہے غیر ملک میں۔ اور نابالغ مرد نہیں کہ اس کا زنا متصور ہو۔ پس عورت سے بھی وہ زنا نہیں ہوا جسے وہ حد ماری جاتی جب اصل پر حد نہ ہوئی تو تابع پر کیونکر ہو کذا فی رد المحتار والنہر وغیرہما۔

اور شبہوں سے حد کا دفع کرنا عمل بالحدیث ہے۔ اگر ہماری بات کا اعتبار نہیں تو دیکھو تمہارے مجتہد العصر کے فرزند منہج مقبول کے صفحہ ۸۴ میں لکھتے ہیں:

و ساقط میشود حد بشبهات محتمله اور عرف الجادی کے صفحہ ۲۱۵ میں بھی اس امر کو کئی حدیثوں سے ثابت کیا ہے۔ اور یہ دونوں کتابیں آپ کی ہیں۔

اعتراض نمبر ۳۷:

## بچی کے ساتھ منہ کالا کرنے پر حد کی چھوٹ

واذ زنی بصبیة فلا حد علیهما وعلیه الـ ... (ص ۱۵۰ ج ۲)

"اور اگر صغیرہ نابالغہ سے زنا کیا تو دونوں پر حد نہ ہوگی اور زانی پر اس کا مہر واجب ہو گا۔" (فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۶۱)

جواب:

اس عبارت سے پہلے فتاویٰ عالمگیری میں ہے:

ان زنی صحیح بمجنونۃ او صغیرۃ یجامع مثلها حد الرجل خاصۃ

"اگر کسی شخص نے مجنون عورت سے یا ایسی نابالغ لڑکی سے زنا کیا جس سے مجامعت ہو سکتی ہے تو مرد کو حد کی سزا دی جائے گی۔" (ج ۲ ص ۱۴۹)

ہاں اگر کسی بدکار نے ایسی نوعمر لڑکی سے زنا کرنے کی کوشش کی جس سے مجامعت نہیں ہو سکتی تو چونکہ اس نے حقیقتاً زنا نہیں کیا لہٰذا اسے زنا کی سزا نہ دی جائے گی۔ بلکہ اگر لڑکی اس کے فعل بد سے مرگئی تو قتل کی سزا کا مستوجب ہوگا۔ ورنہ دوسری سزاؤں کا۔ جب صغر سنی کی وجہ سے زنا ہو ہی نہیں سکتا تو زنا کی سزا کیسی؟ اس عبارت واذ زنی بصبیۃ فلا حد علیهما کا یہی مطلب ہے جو عرض کیا گیا۔



اعتراض نمبر ۲۷:

## سوئے ہوئے مرد سے عورت زنا کرے تو حد کی چھوٹ

لو مکنت نفسها من النائم لا یجب علیهما الحد. (ص ۱۵۰ ج ۲)

"اگر سوئے ہوئے مرد سے عورت نے خود وطی کی اور اپنے نفس پر قابو دے دیا تو دونوں پر حد واجب نہ ہوگی۔ یہ محیط میں ہے۔" (ص ۳۳۷ ج ۳)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۶۱)

جواب:

اس عبارت کا مطلب صرف اتنا ہے کہ مرد سویا ہوا ہے عورت نے اپنے آپ کو اس کے قابو میں دے دیا ہے کہ وہ جو چاہے اس سے کر لے۔ عبارت میں مرد کے جاگنے کا ذکر

نہیں شہوت میں آنے کا ذکر نہیں دخول کرنے کا ذکر نہیں اور ان سب چیزوں کے پائے جانے کے بغیر زنا متحقق نہیں ہوسکتا۔ کیوں کہ زنا مرد کا فعل ہے عورت کا نہیں۔ عورت فاعل نہیں ہوا کرتی مفعول بہا ہوا کرتی ہے۔ جب فاعل سویا ہوا ہے اور فعل ثابت ہی نہیں تو حد زنا کا مستوجب کون ہوگا؟ ہاں وہ عورت اپنی اس ناپاک حرکت اور غلیظ جسارت کی بنا پر "حد زنا" کے علاوہ تعزیر کی ضرور مستحق ہوگی۔

## اعتراض نمبر ۷۵

## مردہ عورت سے زنا پر حد کی چھوٹ

رجل زنا بامرأة میتة اختلفوا فیه قال اهل المدینة یحد وقال اهل البصرة یعزر ولا یحد وقال الفقیه ابو اللیث رحمه الله وبه ناخذ. (ص ۱۵۰ ج ۲)

"ایک مرد نے مردہ عورت سے زنا کیا تو اس میں اختلاف ہے۔ اہل مدینہ نے فرمایا کہ اس پر حد جاری کی جائے گی اور اہل بصرہ نے فرمایا کہ حد نہ ہوگی بلکہ تعزیر دی جائے گی اور فقیہ ابو لیث نے فرمایا کہ ہم اسی (حد نہ ہونے) کو لیتے ہیں۔" (ص ۳۳۰ ج ۳)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۶۱)

جواب:

فرمائیے یہ مسئلہ کس آیت یا حدیث کے خلاف ہے۔ اگر کسی حدیث میں مردہ عورت سے صحبت کرنے پر حد زنا، رجم یا سو کوڑے آتے ہیں تو بیان کریں۔ ورنہ تعزیر کی سزا تو خود اس عبارت میں موجود ہے۔

## اعتراض نمبر ۷۶ (الف):

## عورت اور بچے سے غیر وضع فطری فعل

لو وطی امرأة فی دبرها او لاط بغلام لم یحد عند ابی حنیفة رحمه الله ویعزر. (ص ۱۵۰ ج ۲)

''اگر کسی عورت سے اس کے دبر میں وطی کی یا طفل سے لواطت کی تو امام اعظم کے نزدیک حد نہ ہوگی مگر اس کو تعزیر دی جائے گی۔'' (ص ۳۳۹ ج ۳)

اعتراض نمبر ۷۶ (ب):

لو فعل هذا بعبده او امته او بزوجته بنكاح صحيح او فاسد لا يحد اجماعا. (ص ۱۵۰ ج ۲)

''اگر ایسا امر (لواطت) اپنے غلام یا باندی یا جورو کے ساتھ کیا خواہ جورو سے نکاح صحیح ہو یا فاسد ہو تو بالاجماع (اجماع حنفیہ) اس پر حد واجب نہ ہوگی یہ کافی میں ہے۔''

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۶۲)

جواب:

زنا کے لیے ایلاج فی القبل ضروری ہے ایلاج فی الدبر کا نام زنا نہیں ہوسکتا۔ لہٰذا وہ مجرم جس نے زنا نہیں کیا اس پر حد زنا کی سزا کس طرح نافذ ہوسکتی ہے۔ غیر فطری حملہ کرنے والے کی جو سزا قرآن وحدیث نے مقرر نہیں فرمائی وہ سزا فتاویٰ عالمگیری مقرر نہیں کرسکتا۔ ہاں اس گھناؤنے جرم کی سزا کے متعلق فتاویٰ عالمگیری میں لکھا ہے: لو اعتاد اللواطة قتله الامام ''اگر کوئی شخص غیر فطری حملہ کرنے کا عادی ہو تو اس کو امام قتل کر دے۔'' (ج ۲ ص ۱۵۰)

اعتراض نمبر ۷۷:

## آزاد عورت کو خریدے تو؟

اذا زنى بامرأة ثم قال اشتريتها لاحد عليه سواء كان حرة او امة.

''اگر ایک عورت سے زنا کیا پھر کہا کہ میں اس کو خرید کر چکا تھا تو اس پر حد واجب نہ ہوگی خواہ یہ عورت آزاد ہو یا باندی ہو'' (ص ۳۴۰ ج ۳)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۶۲)

جواب:

میں کہتا ہوں جب اس نے کہا کہ میں نے اسے خریدا ہے تو اس کے حلال ظن کرنے سے اشتباہ ہو گیا۔ کیوں کہ وہ ملک کا مدعی ہوا۔ اگر مِلک ثابت ہو جاتی تو وطی حرام نہ ہوئی۔ چوں کہ وہ عورت آزاد ہے اس لیے ملک ثابت نہ ہوئی اور وطی حرام ہوئی مگر اس پر یہ عمل مشتبہ رہا۔

علامہ شامی فرماتے ہیں:

اشتبه علیه الأمر بظنه الحل

"اس کے حلال ظن کرنے سے اس پر یہ امر مشتبہ ہوا۔"

یہ شبہ فعل ہے اور شبہات کے وقت حدود ساقط ہو جاتی ہے۔

اعتراض نمبر ۷۸:

## چھینی ہوئی لونڈی سے زنا پر حد نہیں

قال محمد فی الاصل اذا غصب جاریةً و زنی بها ثم ضمن قیمتها فلاحد علیه عندهم جمیعًا. (ص ۱۵۱ ج ۲)

"امام محمد نے اصل میں فرمایا کہ اگر کسی نے باندی غصب کر کے اس سے زنا کیا پھر اس کی قیمت تاوان دے دی تو بالاتفاق اس پر حد نہ ہوگی۔" (ص ۳۴۰ ج ۳)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۶۳)

جواب:

میں کہتا ہوں قیمت کا ضامن ہونا اس لونڈی کی ملک کا سبب ہے جب وہ قیمت کا ضامن ہو گیا تو لونڈی اس کی ملک ہو گئی۔ اقامت حد سے پہلے لونڈی کا مالک ہو جانا ملک منافع میں شبہ پیدا کرتا ہے۔ شبہ سے چونکہ حدود ساقط ہو جاتی ہے اس لیے اس پر حد ساقط ہو گئی۔ من ادعی خلاف ذالك فعلیه البیان

اعتراض نمبر ۷۹:

## مالک کہے میں نے لونڈی نہیں بیچی تب بھی حد نہیں

واذا زنی بامة ثم قال اشتریتها وصاحبها فیها بالخیار وقال مولاها کذب ثم ابیعها قال لا حد علیه. (ص ۱۵۱ ج ۲)

''اگر باندی سے زنا کیا پھر دعویٰ کیا کہ میں نے اس کو خرید ابدیں شرط کہ اس کے مولیٰ کو خیار حاصل ہے اور اس کے مولیٰ نے کہا یہ جھوٹا ہے میں نے اس باندی کو فروخت نہیں کیا تو فرمایا کہ واطی پر حد واجب نہ ہوگی۔'' (ص ۳۴۰ ج ۳)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۶۳)

جواب:

اس اعتراض کا وہی جواب ہے جو اعتراض نمبر ۷۷ کے تحت گزرا ہے۔

اعتراض نمبر ۸۰:

## بادشاہ زنا کرلے تو اس پر حد نہیں

کل شیء صنعه الامام لیس فوقه امام مما یجب به الحد کالزنا والسرقة والشراب والقذف لا یواخذ به الا القصاص والمال کذا فی الکافی. (ص ۱۵۱ ج ۲)

''ایسے امام المسلمین نے جس کے اوپر امام نہیں (یعنی خلیفہ، بادشاہ، وزیر اعظم، صدر، ڈکٹیٹر) ہے اگر ایسی بات کی جس سے حد واجب ہوتی ہے جیسے زنا، سرقہ (چوری) شراب خوری وقذف (بے گناہ پر زنا کا الزام) تو اس سے مواخذہ نہیں کیا جائے گا سوائے قصاص وجرم مال کے یہ کافی میں ہے۔'' (ص ۳۴۱، ۳۴۲ ج ۳)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۶۵)

جواب:

چونکہ قصاص حقوق العباد میں سے ہے اور اس کا مدعی صاحب حق ہے۔ اس لیے صاحب حق کے طلب کرنے پر قصاص لیا جائے گا۔ لیکن حدود حقوق اللہ میں سے ہے اور حدود کا اجراء واقامت بادشاہ سے متعلق ہے۔ جب بادشاہ ایسا ہو کہ اس کے اوپر کوئی بادشاہ نہ ہو تو وہ اپنے آپ پر اقامت حدود نہیں کر سکتا۔ ہاں اگر اس پر بھی بادشاہ ہو تو وہ اپنے ماتحت بادشاہ پر حدود قائم کر سکتا ہے۔ اور یہ دلیل صاحب ہدایہ نے لکھی ہے۔

حنفی فقہائے کرام ایسے بدکردار بادشاہ کو اولاً تو سربراہ مملکت بننے نہیں دیتے۔ اگر بدقسمتی سے سربراہ مملکت بن ہی جائے تو اس کے معزول کرنے کے مناسب اقدامات فرماتے ہیں۔ کیوں کہ جب تک وہ ریاست کا سربراہ اعلیٰ ہے تب تک اس کے اوپر قوت نافذہ قائم نہیں ہو سکتی اور حدود خداوندی کا نفاذ قوۃ نافذہ کے بغیر ممکن نہیں پہلے ایسا طریقہ اختیار کیا جائے کہ فتنہ نہ پھیلے۔ فتنہ کے بغیر اس بدکردار سربراہ کو معزول کیا جائے گا پھر اس پر مقدمہ چلایا جائے گا پھر حدود نافذ کی جائیں گی۔

(ملاحظہ فرمائیں فقہ حنفی کی مشہور کتاب تبیین الحقائق شرح کنز الدقائق ص ۱۸۷ ج ۳)

اعتراض نمبر ۸۱:

## فقہ حنفی میں زنا کی چھوٹ

ولو شهد ثلاثة منهم على الزنا والرابع قال رايتهما فى لحاف واحد فانه لايحد المشهود عليه ويحد الشهود الثلاثة حد القذف والشاهد الرابع لاحد عليه. (ص ۱۵۲ ج ۳)

”پھر اگر زنا کے کیس میں تین گواہ یہ شہادت دیں کہ انہوں نے اپنی آنکھوں سے مجرم کو جرم کرتے دیکھا اور چوتھا یہ گواہی دے کہ اس نے ملزمین کو بستر میں ملفوف دیکھا ہے تو حد کی سزا نافذ نہ ہو گی بلکہ اس کی بجائے پہلے تین گواہوں پر قذف کی سزا جو اسی کوڑے

ہے جاری کی جائے گی۔'' گویا الٹا چور کوتوال کو ڈانٹے۔

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۶۶،۶۵)

**جواب:**

اگر ملزم اعتراف نہ کرے تو ثبوت زنا کے لیے چار گواہوں کی شرط اللہ تعالیٰ نے سورۃ نور آیت نمبر ۱۳ میں صراحۃً ذکر فرمائی ہے۔ اور کسی پر زنا کی تہمت لگائی جائے اور چار گواہ نہ پیش کیے جائیں تو اسی آیت میں تہمت لگانے والے کو عند اللہ کاذب کہا گیا ہے۔ پھر اس سورت کی آیت نمبر ۴ میں ان تہمت لگانے والوں کو اسی (۸۰) کوڑوں کی سزا کا مستوجب قرار دیا گیا ہے۔ فتاویٰ عالمگیری کا مسئلہ مذکورہ ان دو آیتوں کی روشنی میں مرتب فرمایا گیا ہے۔ کیوں کہ اس صورت میں گواہ صرف تین ہیں، چوتھا ملفوف ہونے کا گواہ ہے، زنا کا گواہ نہیں اور ملفوف ہونا دخول کو مستلزم نہیں اور دخول کے بغیر زنا نہیں ہوسکتا۔ کیوں کہ ممکن ہے عورت رتقاء ہو ممکن ہے مرد مجبوب ہو ممکن ہے دونوں پر یا کسی ایک پر یکدم خوف خدا طاری ہوگیا اور وہ سنگین جرم کے ارتکاب سے بچ گئے ہوں جیسا کہ حدیث شریف میں ایک واقعہ مذکور ہے کہ عین برہنگی و تنہائی کی حالت میں عورت نے مرد کو ''اتق اللہ'' کہہ کر فعل بد سے بچالیا۔ (مشکوٰۃ ص ۴۲۱)

جب ملفوف ہونے کا گواہ زنا کا گواہ نہیں تو حد زنا کس طرح لگائی جاسکتی ہے۔ مفتی صاحب کا اس مسئلہ پر اعتراض کرنا جو قرآن مجید سے صراحۃً ثابت ہو رہا ہے یقیناً علامات قیامت سے ہے۔

مفتی صاحب بیچارے علم حدیث میں کافی کمزور ہیں ورنہ انہیں معلوم ہوتا کہ یہ کیس تو حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کی بارگاہ عدالت میں پیش ہونے والے کیس کے بالکل موافق ہے اور آپ نے وہی فیصلہ فرمایا تھا جو فتاویٰ عالمگیری میں مذکور ہے۔

(سنن بیہقی ج ۸ ص ۲۳۴۔ البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۵۷)

اعتراض نمبر۸۲:

## فقہ حنفی میں زنا کی حد معاف

**وان شهد وانه زنى بامرأة لا يعرفونها لم يحد كذا في الهداية**

(ص۱۵۲ج۲)

"اگر شاہد اس عورت کو نہیں پہچانتے جس کے ساتھ جرم کا ارتکاب کیا گیا ہے تو کسی پر حد کی سزا جاری نہ ہوگی۔" (فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ٦٦)

جواب:

ہدایہ میں اس کی نہایت معقول وجہ لکھی ہے۔ لکھا ہے:

**لاحتمال انها امرأته أو أمته بل هو الظاهر**

ممکن ہے کہ وہ عورت اس کی بیوی یا لونڈی ہو۔ بلکہ ظاہر یہی ہے۔ کیوں کہ مسلمان کا ظاہر حال یہی ہے کہ وہ زنا کار نہیں۔ گواہوں کے لیے لازم تھا کہ وہ عورت کی پہچان رکھتے بعد میں گواہی دیتے۔ جب وہ عورت کو پہچانتے ہی نہیں تو ان کی گواہی غیر معتبر اور مجہول قرار دی جائے گی۔

اعتراض نمبر۸۳:

## عورت کی رضامندی سے زنا کی حد معاف

**قال محمد رحمه الله تعالىٰ في الاصل اربعة شهدوا على رجل بالزنا فشهدا اثنان انه استكرهها وشهدا الثان انها طاوعته قال ابو حنيفة رحمه الله تعالىٰ ادرا عنهم الحدود جميعًا يعني الرجل والمرأة والشهود.**

(ص۱۵۳ج۲)

"اگر دو شاہد کسی ملزم کے بارے میں یہ شہادت دیں کہ اس نے فلاں عورت پر

مجرمانہ حملہ کیا مگر دوسرے یہ کہیں کہ اس نے اس جرم کا ارتکاب عورت کی رضا مرضی سے کیا ہے تو کسی پر حد کی سزا جاری نہ ہوگی۔" (فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ٦٦)

جواب:

مفتی صاحب نے عبارت کا ترجمہ درست نہیں کیا۔ سید امیر علی غیر مقلد نے جو فتاویٰ عالمگیری کا ترجمہ کیا ہے اس میں وہ اس عبارت کا ترجمہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"چار مردوں نے ایک شخص پر زنا کی گواہی دی جن میں سے دو گواہوں نے کہا کہ اس مرد نے اس عورت کو باکراہ مجبور کر کے زنا کیا ہے اور دوسرے دو گواہوں نے کہا کہ اس عورت نے خود اس کی مطاوعت کی ہے تو امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ نے فرمایا کہ حد ان سب سے دور کردی جائے گی یعنی مرد وعورت و گواہوں سب سے رفع کی جائے گی۔" (ج۳ ص ۲۳۴)

ناظرین اس ترجمہ میں اور مفتی صاحب کے ترجمہ میں کتنا فرق ہے؟

مفتی صاحب نے یہ تاثر دینے کی کوشش کی ہے کہ عورت کی رضامندی کی صورت میں اگر زنا واقع ہو تو فتاویٰ عالمگیری کے مطابق حد زنا کی سزا قائم نہیں ہوسکتی۔ حالانکہ یہ مطلب غلط ہے اور تاثر گمراہ کن ہے۔ بلکہ صحیح مطلب عبارت مذکور کا یہ ہے کہ چونکہ ثبوت زنا کے لیے چار عادل گواہوں کا ہونا ضروری ہے۔ (فتاویٰ عالمگیری ج ۲ ص ۱۴۳)

اس جگہ سب گواہ عادل نہیں ہیں ان میں سے دو یقیناً جھوٹے ہیں کیوں کہ اگر عورت رضامند نہ تھی اور مرد نے اس پر زبردستی کی تو رضامندی و مطاوعت کے گواہ جھوٹے ہیں اور اگر رضامندی تھی تو اکراہ و زبردستی کے گواہ جھوٹے ہیں۔ جب اس کیس میں چار عادل گواہ پیش نہیں کیے گئے تو زنا ثابت نہ ہوا۔ لہٰذا حد زنا کسی پر قائم نہیں کی جاسکتی۔

اعتراض نمبر ۸۴:

## شراب کی بدبو چلی جانے سے حد کی چھوٹ

ان اقر بعد ذھاب ریحھا لم یحد عند ابی حنیفۃ وابی یوسف

رحمهما الله. (ص۱۵۹ ج ۲)

"اگر اس نے بدبو جاتی رہنے کے بعد اقرار کیا تو امام اعظم اور امام ابو یوسف کے نزدیک اس کو حد نہ ماری جائے گی۔" (ص ۳۶۰ ج ۳)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۶۷)

جواب:

ہدایہ میں امام محمد کا قول لکھا ہے وقال محمد یحد. شیخ ابن الہمام نے فتح القدیر میں اس کو صحیح لکھا ہے چنانچہ وہ فرماتے ہیں فقول محمد لمحو الصحیح ج ۲ ص ۶۱۸ اور غایۃ البیان میں بھی امام محمد کے قول کو ہی ترجیح دی گئی ہے۔ بحر الرائق میں بھی امام محمد کے قول کو ارجح من جہت الحق کہا گیا ہے۔ جب فقہائے احناف نے امام محمد کے قول کو ہی صحیح فرمایا ہے تو پھر فقہ حنفی پر اعتراض کیسا؟

اعتراض نمبر ۸۵:

## شرعی گواہی کے باوجود حد کی چھوٹ

وكذا اذا شهدوا عليه بعد ما ذهب ريحها والسكر لم يحد عندهما ايضًا. (ص ۱۵۹)

"اور اسی طرح بدبو جاتی رہنے کے بعد اور نشہ زائل ہونے کے بعد اس پر گواہوں نے گواہی دی تو بھی شیخین (امام اعظم اور امام ابو یوسف) کے نزدیک اس کو حد نہ ماری جائے گی۔" (ص ۳۶۰ ج ۳)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۶۷)

جواب:

اس مسئلہ میں بھی امام محمد کا قول ہدایہ میں مرقوم ہے کہ حد لگائی جائے گی۔ حاصل یہ ہے کہ تصادم قبول شہادت کا مانع ہے۔ یعنی گواہوں کا پہلے خاموش رہنا پھر دیر کے بعد

شہادت دینا اثبات کی تہمت پیدا کردیتا ہے کہ شاید ان کو کسی عداوت نے ادائے شہادت پر اکسایا ہے۔ اور متہم کی شہادت معتبر نہیں اور اس دیر کی حد امام محمد کے نزدیک ایک مہینہ ہے۔ امام اعظم و امام ابو یوسف کے نزدیک بو کے زائل ہونے تک ہے یعنی بو کے زائل ہونے تک بلا عذر گواہوں کا ادائے شہادت سے خاموش رہنا تہمت پیدا کردیتا ہے۔ اس لیے ان کی گواہی قبول نہ ہوگی۔ نہ حد لگے گی۔ ہدایہ میں اس مسئلہ کی دلیل میں قول ابن مسعود رضی اللہ عنہ نقل کیا گیا ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

وجدتم رائحة الخمر فاجلدوه

''اگر تم شراب کی بو پاؤ تو حد لگاؤ۔''

ہم نے فقہ حنفی کے دونوں قول واضح کر دیئے دونوں صحیح ہیں مگر فتویٰ امام محمد کے قول پر ہے۔

اعتراض نمبر ۸۶:

## شراب کا سرکہ بنانا جائز ہے

ویباح تخلیها کذا فی محیط السرخسی. (ص ۴۱۰ ج ۵)

''اور شراب (حرام) کو سرکہ کو ڈالنا مباح ہے۔'' (ص ۲۰۰ ج ۹)

یعنی بالاتفاق حلال ہو جائے گی۔ (فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۷۰)

جواب:

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے صحیح مسلم کی حدیث میں سرکہ کی تعریف آئی ہے کہ نعم الادام الخل رواہ مسلم۔ یعنی سرکہ عمدہ سالن ہے۔ اور یہ حنفیہ کا ہی مذہب نہیں ہے بلکہ امام اوزاعی اور لیث کا بھی یہی مذہب ہے۔ پس شراب بھی جب سرکہ بن جاوے یا بنائی جاوے تو اس کے استعمال میں کون سی قباحت ہے۔ بلکہ وہ سرکہ بھی عمدہ سالن ہے اور نیز یوں بھی حدیث

میں وارد ہے کہ شراب کا سرکہ اچھا ہوتا ہے۔ کہ خیر خلکم خل خمرکم
(سنن الکبریٰ بیہقی)

شرح مشکوٰۃ جلد ثالث صفحہ ۵ ۷ امطبوعہ مصطفائی دہلی اور بھی آیا ہے کہ مردار کی کھال کو دباغت پاک کر دیتی ہے۔ جس طرح شراب کا سرکہ حلال ہو جاتا ہے۔ کذا فی العینی۔ (دار قطنی ج ۴ ص ۲۶۶)

پس جو شخص ان حدیثوں کے مضمون کو برا سمجھتا ہے وہ اپنا نامہ اعمال سیاہ کرتا ہے اور حدیث کا منکر ہے اور یہ نہیں سوچتا کہ خود غیر مقلدین کی فقہ الحدیث مقبولہ اور معمولہ کتاب کے رو سے شراب تو پاک اور طیبات سے ہے پھر وہ کیوں حنفیوں پر اعتراض کرتے ہیں اور ان کے مجتہد العصر نواب سید محمد صدیق حسن خاں صاحب روضۃ الندیہ کے صفحہ ۱۱، ۱۲ میں شراب کی پاکی کو بڑے مبالغے سے ثابت کر چکے ہیں اور ان کے امام الحدیث شیخ الاسلام سید نذیر حسین صاحب کے شاگرد مولوی عبدالغفور محمدی استفتاء میں سور کی چربی اور منی کے پاک ہونے سے کھانے اور چاٹنے کی اجازت دے رہے ہیں۔ بحکم آیت کلوا من الطیبات پس ان کے نزدیک تو خود شراب ماکولات اور مشروبات سے ہوگئی۔ پس ان کی فقہ الحدیث میں جو لکھا ہے اور حرام ہے سرکہ بنانا شراب کا سراسر خلاف ان کے اصول کے ہے کیوں کہ روضۃ الندیہ میں جواز و عدم جواز دونوں پر حدیثیں نقل کی ہیں۔ اور ان کے نزدیک اختلاف سے اصلی حکم میں کچھ خلل نہیں پڑتا ہے جیسا کہ روضۃ الندیہ کے صفحہ ۱۰ میں ثابت ہے۔ اور اصل میں ہر شے حلال ہے جب تک اس کی اتفاقی حرمت قرآن اور حدیث سے ثابت نہ ہو۔ چنانچہ روضۃ الندیہ کے صفحہ ۲۰۹ میں لکھا ہے۔ پس جب بعض اصحاب اور اہل بیت اطہار سے شراب کے سرکہ بنانے کا جواز ثابت ہوا جیسا کہ صفحہ ۲۲۲ میں ہے۔ تو ثابت ہوا کہ عدم جواز اس کا ابتدا اور اسلام میں تھا۔ چنانچہ ابتدا میں استعمال ظروف شراب سے ممانعت تھی۔ پھر جب مسلمان شراب سے بکلی ممتنع ہو گئے تو ممانعت رفع ہوگئی۔ پس شراب کو سرکہ بنانے اور کھانے کو حرام کہنا حلال کو حرام کہنا ہے۔

اعتراض نمبر ۸۷:

## شراب کھانے پر حد کی جھوٹ

اذا عجن الدقیق بالخمر و خبزہ لا یو کل ولو اکل لایحد (ص ۴۱۱ ج ۵)

"اگر شراب سے آٹا گوندھا اور اس کی روٹی پکائی تو وہ نہ کھائی جائے گی اور اگر کسی نے کھائی تو اس کو حد نہ ماری جائے گی۔" (ص ۲۰۱ ج ۹)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۷۰)

جواب:

اگر ایسی روٹی کھانے پر شراب کی حد قرآن و حدیث میں موجود ہے تو مفتی صاحب بتائیں ورنہ فقہاء پر اعتراض نہ کریں۔ ہمارے علامہ عبدالحئی لکھنوی نے ہدایہ کے حاشیہ میں لکھا ہے:

فھذا الخبز نجس کما لو عجن بالبول

یہ روٹی ناپاک ہے جیسا کہ پیشاب ناپاک ہے

اعتراض نمبر ۸۸:

## شراب کے نو پیالوں پر حد نہیں

اذا شرب تسعۃ اقداح من نبیذ التمر فاوجر العاشر فسکر لم یحد لان السکر یضاف الی ما ھو اقرب الیہ کذا فی السراجیہ ص ۴۱۲ ج ۵ الباب الثانی.

"اگر ایک شخص نے نو پیالے نبیذ تمر کے پیے پھر دسواں پیالہ اس کے منہ میں ڈالا گیا پس نشہ ہو گیا تو اس کو حد نہ ماری جائے گی اس واسطے کہ سکر اس کے اقرب کی طرف مضاف

ہوتا ہے یہ سراجیہ میں ہے۔ (ص ۲۰۴ ج ۹)

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۷۲)

جواب:

وجہ اس کی یہ ہے کہ نبیذ تمر شراب بمعنی خمر کا نام نہیں بلکہ اس پانی کا نام ہے جس میں چند کھجوریں ڈال دی جائیں تاکہ پانی میٹھا ہو جائے جس طرح آج کل شکر ڈال کر پانی میٹھا کیا جاتا ہے۔ اسی طرح زمانہ رسالت مآب ﷺ میں کھجوریں ڈال کر پانی میٹھا کیا جاتا تھا۔ شرعاً اس مشروب کا پینا بلا کراہت درست ہے۔ حضور اقدس ﷺ نے اسے بارہا نوش فرمایا۔ چند حدیثیں ملاحظہ ہوں۔

حدیث نمبر ۱:

حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے اپنے اس پیالے میں رسول اکرم سید عالم ﷺ کو درج ذیل مشروبات پلانے کی سعادت حاصل کی (العسل والنبیذ والماء واللبن) شہد، نبیذ، پانی اور دودھ۔

حدیث نمبر ۲:

ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ کنا ننبذ لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی سقاء ہم رسول اللہ کے لیے مشک میں نبیذ تیار کیا کرتی تھیں۔

حدیث نمبر ۳:

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ کے لیے شروع رات پانی میں کھجوریں ڈال دی جاتیں پھر آپ ﷺ اس نبیذ تمر کو صبح سے لے کر تیسرے دن کی عصر تک جب چاہتے نوش فرماتے۔ فان بقی شیء سقاہ الخادم او امر بہ فصب پھر اگر کچھ بچ رہتا تو خادم کو پلا دیتے یا حکم فرماتے تو گرا دیا جاتا۔ (مشکوٰۃ ص ۳۷۲)

تیسری حدیث کی تشریح میں محدثین کرام نے فرمایا کہ اگر بوجہ گرمی وغیرہ کے نبیذ میں

نشہ پیدا ہو جاتا (جس کی پہچان رنگ بدلنے جھاگ پیدا ہونے وغیرہ سے ہو جاتی ہے) تو حضور اقدس ﷺ اس کے گرانے کا حکم دے دیتے اور اگر نشہ پیدا نہ ہوتا تو خادم کو پلا دیتے۔ (مرقاۃ جدید ص ۲۲۷ ج ۸)

ان حدیثوں سے معلوم ہوا کہ نبیذ تمر عمدہ و پسندیدہ مشروب ہے۔ البتہ اسے اگر زیادہ دیر تک رکھا جائے تو اس میں کبھی نشہ پیدا ہو جاتا ہے۔ یہ مشروب نشہ آور ہونے سے پہلے بلا کراہت حلال ہے اور نشہ آور ہونے کے بعد بلا شبہ حرام ہے۔

فتاویٰ عالمگیری کی مندرجہ عبارت ان احادیث کی روشنی میں مرتب فرمائی گئی ہے۔ یعنی اگر کسی شخص نے نبیذ تمر کے ایسے نو پیالے پیے جن میں نشہ نہ تھا اور دسواں پیالہ جس میں نشہ تھا اس نے خود نہ پیا بلکہ کسی نے اس کے منہ میں زبردستی ڈال دیا جس سے وہ نشہ میں ہو گیا تو اس کو حد نہ ماری جائے گی کیوں کہ جس نبیذ کو اس نے خود پیا اس میں نشہ نہ تھا اور جس میں نشہ تھا اسے اس نے خود نہ پیا جب نشہ آور چیز بغیر اکراہ کے خود نہ پی جائے تو حد نہیں لگائی جا سکتی۔ قرآن مجید میں ہے: ﴿فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ وَّلَا عَادٍ فَلَا إِثْمَ عَلَيْهِ﴾ یعنی جو شخص حرام چیز کے کھانے یا پینے پر مجبور ہوا تو اس پر کوئی گناہ نہیں۔ (البقرہ: ۱۷۳)

## غیر مقلدین کا مذہب، پہلا مسئلہ:

اگر کتا کنویں میں گر پڑے اور پانی کا رنگ یا مزہ یا بو تبدیل نہ ہو تو وہ پاک ہے۔

(فتاویٰ نذیریہ ج ۱ ص ۳۴۸)

## دوسرا مسئلہ:

زیادہ ترجیح قول یہ ہے کہ کتے اور خنزیر کے سوا سب جانوروں کی منی پاک ہے۔

(فقہ محمدیہ کلاں ج ۱ ص ۴۱)

## تیسرا مسئلہ:

”جب تک پانی کا کوئی وصف نہ بدلے قلیل ہو یا کثیر نجاست گرنے سے وہ نجس نہیں

ہوتا۔" اہل حدیث نے اسی کو اختیار کیا ہے۔(لغات الحدیث ج ۶ ص ۳۲۰)

چوتھا مسئلہ:

"خون کی نجاست پر کوئی قوی دلیل نہیں ہے۔ خصوصاً حلال جانور کے خون کی نجاست پر البتہ حیض کا خون نجس ہے اور اصل اشیاء طہارت ہے۔"

(لغات الحدیث ج ۴ ص ۶۸)

پانچواں مسئلہ:

جو روٹی شراب ملا کر پکائی جائے اس کا کھانا درست ہوگا، جن ادویہ میں شراب کی روح یعنی الکحل شریک ہوتی ہے اس کا بھی استعمال درست ہوگا ہمارے علماء اہل حدیث میں سے مفتی مصر نے ایسا ہی فتویٰ دیا ہے۔(لغات الحدیث ج ا ص ۶۰)

چھٹا مسئلہ:

"کپڑے یا جسم میں شراب لگ جائے تو دھونے کی ضرورت نہیں کیوں کہ شراب نجس نہیں ہے۔" (لغات الحدیث ج ۶ ص ۸)

اعتراض نمبر ۸۹:

## چوری کے اقرار سے منحرف کرنا مستحب ہے

ویستحب للامام ان یلقن حتی لا یقر بالسرقة کذا فی الظهیرة.

(ص ۱۷۱ ج ۲)

"اگر کوئی چور مجرم ہونے کا اقرار کرے تو مسلمان حاکم کے لیے مستحب ہے کہ وہ اسے ایسی ترغیب دے کہ وہ چوری کا اعتراف ہی نہ کرے۔

(فتاویٰ عالمگیری پر ایک نظر ص ۴۷ مسئلہ نمبر ۱۹۳)

افلاس تھا یا ان کا حال سفر میں ہونا، انہوں نے قربانی اس لئے نہیں کی کہ لوگوں کو یہ غلط فہمی نہ ہو کہ افلاس یا سفر میں بھی قربانی واجب ہوتی ہے اور حضرت ابو مسعود انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے قول کی بھی یہی تاویل ہے۔(المبسوط سرخسی ج 12 ص 8-9)

## امام سمرقندی کا حوالہ:

حضرت امام علاء الدین السمرقندی تحفۃ الفقہاء میں فرماتے ہیں

کہ صحیح ہمارا قول (احناف کا قول) ہے کیونکہ ارشاد خداوندی **فصل لربک والنحر** سو نماز پڑھ اپنے رب کے آگے اور قربانی کر حضرات مفسرین رحمۃ اللہ تعالیٰ اجمعین نے فرمایا ہے کہ صلوۃ سے مراد نماز عید ہے اور النحر سے مراد قربانی ہے۔ امر وجوب کے لئے آتا ہے۔

(تحفۃ الفقہاء ج 3۔ص 114)

## شارح ابوداؤد حضرت مولانا خلیل احمد محدث سہارنپوری کا حوالہ:

حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپور لکھتے ہیں۔

و مطلق الامر للوجوب فی حق العمل اور مطلق امر کسی بھی عمل کے حق میں وجوب کے لئے ہوتا ہے۔(بذل المجہود شرح ابی داؤد ج 4 ص 68)

## مولانا خالد گھرجاکھی غیر مقلد کا حوالہ:

مولانا خالد گھرجاکھی صاحب لکھتے ہیں البتہ اس میں اختلاف ہے کہ کیا قربانی واجب ہے یا سنت، جنہوں نے اسے واجب کہا ہے ان کے سامنے اوپر والی قرآن کی آیت اور احادیث متفقہ تھیں اور جو لوگ واجب نہیں جانتے وہ دوسری حدیث پیش کرتے ہیں۔

(مسئلہ قربانی اور بیمہ پر مفید بحثیں ماہ نومبر و دسمبر 1984 ادارہ احیاء السنہ گھرجاکھی گوجرانوالہ)

## دوسری دلیل:

اللہ تعالیٰ اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کو مخاطب کر کے فرماتے ہیں کہ آپ اعلان فرمادیں۔

قُلْ اِنَّ صَلَاتِيْ وَنُسُكِيْ وَمَحْيَايَ وَمَمَاتِيْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ لَا شَرِيْكَ لَهٗ ۚ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِيْنَ

آپ کہہ دیجئے بیشک میری نماز اور میری قربانی اور میری زندگی اور میری موت اللہ کے لئے ہے جو تمام جہانوں کا پروردگار ہے کوئی اس کا شریک نہیں۔ اور مجھے اسی بات کا حکم دیا گیا ہے۔ اور میں سب سے پہلے فرمانبرداری کرنے والا ہوں۔ (پارہ نمبر 8 سورۃ انعام 6 آیت نمبر 163-162)

اس آیت کریمہ میں قربانی کا حکم دیا گیا ہے۔ کیونکہ اس آیت میں امرت کا لفظ ہے جس کا معنی یہی ہے۔ کہ مجھے نماز اور قربانی کرنے کا امر ہوا۔ اور جس کا حکم اور امر ہو وہ اگر فرض نہ ہو تو واجب ضرور ہوا کرتا ہے۔ لہذا اس سے واضح ہوا کہ قربانی واجب ہے۔

مفسر قرآن حضرت مولانا عبدالحمید خان سواتی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک قربانی واجب ہے۔ امام ابوبکر جصاص رحمۃ اللہ علیہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے مسلک کی تائید میں اگلی آیت سے استدلال پیش کرتے ہیں۔ اور فرماتے ہیں وبذلک امرت (مجھے اسی بات کا حکم دیا گیا ہے) میں امر ہے جو کہ وجوب کے لئے ہوتا ہے۔ چونکہ یہاں پر قربانی کا ذکر بھی ہے لہذا یہ واجب ہے۔ بعض احادیث سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ قربانی کا حکم عام صدقہ کا نہیں بلکہ یہ زیادہ موکد ہے اور اس میں وجوب کا درجہ پایا جاتا ہے۔ سورۃ کوثر میں بھی آیا ہے'' فصل لربک و انحر ''۔ یعنی اپنے رب کے لئے نماز پڑھیں اور قربانی دیں۔ (تفسیر معالم العرفان فی دروس القرآن جلد 7 سورۃ الانعام ص 532)

امام ابوبکر جصاص رازی حنفی لکھتے ہیں۔

و اما قرن انسک الی الصلوة دل علی ان المراد صلوة العید والا ضحیحة و هذا یدل علی وجوب الاضحیة لقوله تعالیٰ و بذلک امرت والامر یقتضی الوجوب۔

یعنی جب اللہ تعالیٰ نے نسک کو صلوۃ کے ساتھ ملا کر بیان فرمایا تو اس سے یہ بات معلوم

ہوئی کہ یہاں صلوۃ سے عید اور قربانی مراد ہے اور اس قربانی کا وجوب بھی ثابت ہوا۔ کیونکہ (و بذالک امرت) موجود ہے اور امر سے وجوب ثابت ہوتا ہے۔

احکام القرآن کی اس عبارت سے بھی ثابت ہوا کہ قربانی واجب ہے۔

## امام ابن کثیر کا حوالہ:

حافظ ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ اس آیت کریمہ کی تفسیر میں لکھتے ہیں

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم دیا ہے کہ وہ غیر اللہ کی عبادت کرنے اور ان کے نام کی قربانی دینے والے مشرکوں کو بتلا دیں کہ ان کا طریقہ ان مشرکوں سے مختلف ہے ان کی نماز اور قربانی صرف اللہ وحدہ لاشریک لہ کے نام کی ہے اور یہ آیت اللہ تعالیٰ کے فرمان فصل لربک وانحر ہی کی مانند ہے۔ (تفسیر ابن کثیر ج2 ص222)

## تیسری دلیل:

حدیث ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص میں طاقت ہو اور پھر وہ قربانی نہ کرے تو وہ ہماری عیدگاہ کے قریب بھی نہ آئے۔

(سنن ابن ماجہ باب الاضاحی واجبۃ ھی ام لا ص233 مستدرک حاکم ج2 ص232۔ مسند احمد ج3 ص321 نصب الرایہ فی تخریج احادیث ہدایہ ج4 ص207 الترغیب والترہیب ج2 ص155)

اس حدیث میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس شخص کو تنبیہ فرما رہے ہیں جو قربانی کرنے کی طاقت رکھنے کے باوجود قربانی نہ کرے۔ اور اس قسم کی سخت تنبیہ واجب کے چھوڑنے پر ہی ہوا کرتی ہے تو اس حدیث سے روز روشن کی طرح واضح ہوا کہ قربانی واجب ہے۔

علامہ بدرالدین عینی لکھتے ہیں۔

و مثل ھذا الوعید لا یحلق بترک غیر الواجب۔

اس جیسی وعید لاحق نہیں ہوتی۔ واجب کے علاوہ چھوڑنے کو۔

(عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری ج21 ص215)

حضرت ملا علی قاری لکھتے ہیں۔

و مما یوید الوجوب خبر من و جد سعة

ان میں سے وہ روایت بھی ہے جو قربانی کے واجب ہونے کی تائید کرتی ہے۔

## چوتھی دلیل:

حدیث جندب بن سفیان رضی اللہ عنہ۔

حضرت جندب بن سفیان رضی اللہ عنہ بجلی عنہ کہتے ہیں میں عیدالاضحیٰ کے دن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ موجود تھا آپ نے فرمایا جس نے نماز سے پہلے ذبح کرلیا ہو وہ اب دوبارہ ذبح کرے اور جس نے نہیں ذبح کیا وہ قربانی کرلے۔ (بخاری جلد 2 ص 834 باب من ذبح قبل الصلوۃ اعادہ)

## پانچویں دلیل:

حدیث انس بن مالک رضی اللہ عنہ۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خطبہ دیا پھر آپ نے یہ حکم دیا کہ جس شخص نے نماز سے پہلے قربانی کی وہ قربانی دوبارہ کرے۔

(مسلم جلد 2 ص 155 کتاب لاضاحی باب وقتھا)

## چھٹی دلیل:

حدیث جندب بن عبداللہ رضی اللہ عنہ

حضرت جندب بن عبداللہ نے فرمایا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ جس نے ذبح کیا ہو پہلے اس کے کہ نماز پڑھی جائے تو چاہئے کہ دوبارہ ذبح کرے بجائے اس کے اور جس نے ذبح نہ کیا ہو اسے چاہے کہ ذبح کرے۔

(طحاوی شریف باب من نحر یوم النحر قبل ان ینحر الامام کتاب الصید والذبائح والاضاحی)

## ساتویں دلیل:

حدیث عویمر بن اشقر

یحییٰ بن سعید نے عباد بن تمیم سے روایت کی ہے کہ عویمرؓ میں اشقر نے قربانی کے دن عیدگاہ جانے سے پہلے قربانی کری اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کا ذکر کیا۔ تو آپ نے حکم دیا کہ پھر دوسری قربانی کرے۔ (موطا امام محمد کتاب الضحایا باب الرجل یذبح اضحیۃ قبل ان یغدو یوم الاضحیٰ)

## آٹھویں دلیل:

حدیث ابو بردہ رضی اللہ عنہ بن نیار

حضرت ابو بردہ بن نیار بیان کرتے ہیں ایک شخص نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے نماز ختم کرنے سے پہلے قربانی کرلی تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے دوبارہ قربانی کرنے کا حکم دیا۔

(سنن دارمی مترجم جلد اول ص 788 باب فی الذبح قبل الامام)

## نویں دلیل:

حدیث براء رضی اللہ عنہ۔

حضرت براء رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بقر عید کے روز کھڑے ہوئے تو آپؐ نے فرمایا جو شخص ہمارے قبلہ کی طرف منہ کر کے ہماری نماز کی طرح نماز پڑھتا ہے۔ ہماری قربانی کی طرح قربانی کرتا ہے تو جب تک وہ نماز عید نہ پڑھ لے قربانی نہ کرے یہ سن کر میرے ماموں ابو بردہ بن نیار کھڑے ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں نے تو عجلت سے قربانی کرلی تا کہ میں اپنے اہل خانہ اور پڑوسیوں کو کھلاؤں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دوبارہ قربانی کرو کیونکہ سابقہ قربانی ادا نہیں ہوئی حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے پاس بکری کا ایک دوسرا بچہ ہے جو ابھی ایک سال کا نہیں ہوا۔ اور میرے نزدیک وہ دو بکریوں کے گوشت سے بہتر ہے۔ آپ نے فرمایا اسے ذبح کیجئے یہ تمہاری دو قربانیوں سے بہتر ہے اور تمہارے بعد یا تمہارے سوا بکری کا بچہ (جذعہ) قربانی میں دینا درست نہیں۔

چھٹی دلیل سے لے کر نویں دلیل تک یہ احادیث بتا رہی ہیں کہ آپؐ نے ایسے شخص کو جس نے نماز عید سے پہلے قربانی کر لی تھی دوبارہ قربانی کرنے کا حکم دیا جس سے ثابت ہوا کہ قربانی واجب ہے کیونکہ اگر قربانی واجب نہ ہوتی تو آنحضرتؐ نماز عید سے پہلے قربانی کرنے والے کو کبھی بھی یہ حکم نہ دیتے کہ قربانی دوبارہ کرو۔

## دسویں دلیل:

حدیث ابن عمرؓ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا دائمی عمل مبارک۔

عن ابن عمر قال اقام رسول الله صلى الله عليه و سلم بالمدينة عشر سنين يضحى۔

ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ میں دس سال رہے اور ہر سال قربانی کرتے رہے۔

(ترمذی ابواب الاضاحی باب ماجاء ان الشاۃ) (ج 1 ص 182) مسند احمد ج 2 ص 38 مشکوۃ صفحہ 129)

اس حدیث سے واضح ہوا کہ آپؐ نے کسی سال بھی قربانی نہیں چھوڑی آپؐ کا قربانی کرنے پر مواظبت فرمانا قربانی کے وجوب پر دلالت کرتا ہے۔

## گیارہویں دلیل:

حدیث انس رضی اللہ عنہ بن مالک۔

حضرت انس بن مالک کہتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم دو مینڈھوں کی قربانی کیا کرتے اور میں بھی دو مینڈھوں کی قربانی کرتا ہوں۔ (بخاری کتاب الاضاحی باب اضحیۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم)

## بارہویں دلیل:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا لوگوں کو قربانی کرنے کا حکم دینا۔

حضرت عقبہ بن عامر سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دیں ان کو بکریاں کہ بانٹ دیویں اس کو حضرت کے صحابہ میں قربانی کے لئے سو باقی رہ گئی اس میں سے ایک عتود یا ایک جدی سو ذکر کیا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سو فرمایا آپؐ نے (فقال ضح بہ انت) اس کی تم قربانی کردو۔ (ترمذی ج ۱ ص 181 باب فی الجذع من الضان فی الاضاحی)

اس حدیث سے ثابت ہوا کہ آپؐ نے قربانی کرنے کے لئے صحابہ کرام میں بکریاں تقسیم کی تاکہ صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم قربان کریں۔ اور حضرت عقبہ بن عامر کو بھی حکم دیا کہ چاہئے تیرے حصہ میں عتود یا جدی آئی ہے تو اس کی قربانی کردے۔ آپؐ کا یہ امر فرمانا وجوب کی دلیل ہے۔

## تیرہویں دلیل:

ام بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھیڑ کے چھ ماہ کے بچے کی قربانی کرنے کا حکم دیا۔ (مجمع الزوائد ج 4 ص 19)

## چودہویں دلیل:

حضرت حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قربانی کرنے کا حکم کیا۔ (بحوالہ قربانی کے چاردن پر ایک تحقیقی تبصرہ)

## پندرہویں دلیل:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عتیرہ سے منع فرمایا: عتیرہ ایک ذبیحہ تھا جسے لوگ رجب میں ذبح کرتے تھے آپؐ نے اس (عتیرہ) سے منع کیا اور انہیں قربانی کا حکم دیا۔ (مسند بزار بحوالہ مجمع الزوائد)

## سولہویں دلیل:

حنش سے روایت کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو میں نے دو دنبے قربانی کرتے دیکھا تو میں نے ان سے کہا یہ کیا ہے (یعنی قربانی تو ایک دنبہ کفایت کرتا ہے تم دو کیوں کرتے ہو) تو

انہوں نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے حکم فرمایا تھا کہ میں ان کی طرف سے قربان کروں تو میں انہی کی طرف سے قربانی کرتا ہوں۔ (سنن ابوداؤد کتاب الضحایا باب الاضحیۃ عن المیت)

قرآن وسنت کے ان دلائل کی وجہ سے امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور بعض فقہاء نے قربانی کو واجب کہا ہے۔

علامہ بدرالدین عینی حنفی لکھتے ہیں۔

بہر حال قربانی امام ابوحنیفہ امام محمد امام زفر امام حسن کے نزدیک واجب ہے اور ایک روایت حضرت امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ سے بھی یہی مروی ہے اور امام طحاوی نے ذکر کیا ہے کہ حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک قربانی واجب ہے۔

(عمدۃ القاری شرح صحیح البخاری ج21 ص 115-214)

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد یونس دہلوی قریشی غیر مقلد لکھتے ہیں:

علماء کا اختلاف ہے کہ قربانی واجب ہے یا سنت موکدہ بہت سے علماء قربانی کو واجب بتاتے ہیں اور اس کے وجوب پر آیہ فصل لربک والنحر سے استدلال کرتے ہیں لیکن اکثر علماء سنت موکدہ ہونے کے قائل ہیں۔ جانبین کی دلیلوں پر غور کیا گیا تو معلوم ہوا کہ جو لوگ وجوب کے قائل ہیں ان کے دلائل مستحکم اور مضبوط ہیں۔ بدور الاہلہ میں طرفین کے دلائل کی خوب تحقیق کی گئی ہے۔ انصاف کی بات یہ ہے کہ جسے قربانی کا اس قدر مقدور ہو کہ ایک بکرا یا مینڈھا یا بھیڑ خواہ نر یا مادہ خرید سکتا ہو تو اسے قربانی کرنا واجب ہے۔

(دستور المتقی فی احکام النبی صلی اللہ علیہ وسلم ص 176) (مطبوعہ اسلامک پبلشنگ ہاؤس شیش محل روڈ لاہور)

## تابعی کبیر امام ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ کا قول:

حضرت ابراہیم نخعی نے فرمایا قربانی حاجیوں کے علاوہ شہر میں رہنے والے سب لوگوں پر واجب ہے۔ امام محمد نے فرمایا ہم اس کو اختیار کرتے ہیں یہی امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے۔ (کتاب الآثار مترجم 576 باب الاضحیۃ واخصاء الفحل)

# مسئلہ نمبر 2: قربانی کرنے والا ذوالحجہ کے چاند کے بعد اپنے بالوں اور ناخنوں کو نہ کاٹے۔ یہ مستحب ہے

**حدیث:**

ام المومنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم ذی الحجہ کا چاند دیکھو اور تم میں سے کوئی قربانی کرنا چاہے تو اپنے بال اور ناخن یونہی رہنے دے۔ (مسلم کتاب الاضاحی باب نہی من دخل علیہ عشر ذی الحجہ)

**حدیث:**

حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص قربانی کرنا چاہئے وہ دس ذوالحجہ تک اپنے ناخن اور بال نہ کٹائے۔ پھر دسویں تاریخ کو قربانی کے بعد حجامت بنوائے۔ (نسائی کتاب الضحایا)

حنفی مسلک میں بال اور ناخن نہ کاٹنا مستحب ہے فرض واجب نہیں۔ علامہ ابن عابدین حنفی فرماتے ہیں۔ فھذا محمول علی الندب دون الوجوب بالاجماع یعنی عشرہ ذی الحجہ کا چاند نظر آنے کے بعد سے لے کر اپنے جانور کی قربانی کرنے تک بال اور ناخن نہ کاٹنا یہ فعل مستحب ہے کوئی واجب نہیں اس پر امت مسلمہ کا اتفاق ہے۔ (فتاوی شامی ج 3 ص 66)

**حدیث:**

امام نافع فرماتے ہیں کہ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ بن عمر نے ایک مرتبہ مدینہ منورہ میں قربانی کی تو مجھے حکم دیا کہ ان کے لئے ایک سینگ والا بکرا خریدوں۔ پھر ان کی طرف سے قربانی کے دن عیدگاہ میں ذبح کروں۔ میں نے ایسے ہی کیا۔ پھر قربانی کا جانور ان کے پاس لے جایا گیا تو

جب ان کا بکرا ذبح کیا گیا تو انہوں نے اپنا سر منڈایا وہ بیمار تھے لوگوں کے ساتھ عید گاہ نہ جاسکتے تھے۔ امام نافع نے یہ بھی روایت کیا کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے تھے کہ قربانی دینے والے پر سر منڈانا واجب نہیں جب کہ اس نے حج نہیں کیا۔ عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یوں ہی سر منڈایا۔

امام محمد فرماتے ہیں۔

اور سر منڈوانے کے سلسلہ میں ہم وہی کہتے ہیں جو عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قول ہے کہ جس نے حج نہیں کیا اس پر قربانی کے دن سر منڈانا واجب نہیں۔ یہی امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور ہمارے تمام فقہاء کا قول ہے۔

(موطا امام محمد مترجم ص 327 تا 329 کتاب الضحایا یا موطا امام مالک مترجم ص 368 کتاب الضحایا باب ما یستحب من الضحایا)

## جو شخص قربانی کی حیثیت نہیں رکھتا وہ بھی اپنے بال نہ کاٹے

**حدیث:**

عبداللہ بن عمرو بن العاص سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے حکم ہوا ہے کہ اضحیٰ کے دن (دسویں ذی الحجہ) کو عید کرنے کا جس کو اللہ جل جلالہ نے اس امت کے لئے عید قرار دیا ہے۔ ایک شخص بولا یا رسول اللہ اگر میں نہ پاؤں مگر ایک اونٹنی یا بکری جو پرائی ہو اور دودھ پینے یا مال لینے کے واسطے بطور عاریت کے مجھ کو ملی ہو کیا میں اس کی قربانی کروں۔ آپؐ نے فرمایا نہیں بلکہ تو (عید کے روز) اپنے بال کترا اور ناخون اتار اور مونچھ کترا اور زیر ناف کے بال لے۔ بس یہی تیری قربانی ہے اللہ جل جلالہ کے نزدیک۔

(سنن ابوداؤد کتاب الضحایا باب ما جاء فی ایجاب الاضاحی)(نسائی کتاب الضحایا باب من لم یجد الاضحیۃ)

اس حدیث سے ثابت ہوا جو شخص قربانی کی طاقت نہیں رکھتا اور قربانی کا اجر وثواب حاصل کرنا چاہتا ہے وہ اس مذکورہ طریقے پر عمل کر کے قربانی کا ثواب حاصل کرسکتا ہے۔ وہ بھی ذوالحجہ کا

چاند نظر آنے کی صورت میں بال اور ناخن نہ کاٹے۔ نماز عید کے بعد کاٹے اسے قربانی کا ثواب ان شاء اللہ ملے گا۔

# مسئلہ نمبر 3: مسافر پر قربانی واجب تو نہیں اگر کرلے تو جائز ہے

قرآن وسنت اور صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی تعلیمات کی روشنی میں اہل سنت والجماعت احناف کا یہ مسلک ہے کہ مسافر پر قربانی واجب۔ یعنی ایسی ضروری نہیں کہ اگر وہ نہ کرے گا تو گناہ گا رہو اور اللہ تعالیٰ کی ناراضگی کا سبب بنے۔ اگر مسافر قربانی کرلے تو جائز ہے فقہ حنفی میں منع بھی نہیں۔ جن دلائل سے مسافر پر بعض لوگ قربانی کو ضروری سمجھتے ہیں ہمارے ہاں ان سے وجوب ثابت نہیں ہوتا صرف جواز ثابت ہوتا ہے اور مسافر پر قربانی کے جواز کے احناف بھی قائل ہیں۔ اس تطبیق سے احناف کا مسلک کسی حدیث کے خلاف نہیں بلکہ قرآن وسنت صحابہ کرام رضی اللہ عنہم تابعین وتبع تابعین، سلف وصالحین اور آئمہ مجتہدین کے مطابق ہے۔

## احناف کے دلائل:

یہ مسئلہ قرآن وسنت کے ان اصولوں کے مطابق ہے جن میں مقیم اور مسافر کے احکام کا فرق بیان کیا گیا ہے۔ مثلاً

1- مقیم اور مسافر کی نماز کے اندر بہت سے احکام میں فرق ہے۔
2- مقیم اور مسافر کے احکام میں فرق ہے۔
3- مقیم اور مسافر موزوں پر مسح کے احکام میں فرق ہے۔
4- مقیم اور مسافر کے درمیان زکوۃ وصول کرنے میں فرق ہے۔
5- مسافر پر جمعہ فرض نہیں ہوتا وغیرہ۔

اس طرح اور بھی بہت سے مسائل ہیں جن میں مسافر کے لئے آسانی پیدا کی گئی ہے۔ اسی آسانی کے اصول کے پیش نظر مسافر پر قربانی کو واجب قرار نہیں دیا گیا کیوں کہ قربانی کرنے کے لئے قربانی کرنے والے آدمی کو بہت سے خاص انتظامات کرنے پڑھتے ہیں جو وہ سفر کی حالت میں نہیں کرسکتا۔ اسی لئے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم سفر میں قربانی کو واجب نہیں سمجھتے تھے۔ مصنف ابن ابی شیبہ، مصنف عبدالرزاق، نصب الرایہ فی تخریج احادیث الہدایہ وغیرہ کتب میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور تابعین عظام کا سفر میں قربانی نہ کرنے کا عمل موجود ہے۔ جن میں سے بعض صحابہ کا عمل ہم یہاں پر نقل کرتے ہیں ملاحظہ فرمائیں۔

## خلیفہ دوم امیر المومنین حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا عمل:

محدث کبیر امام عبدالرزاق صنعانی المتوفی 21ھ نقل کرتے ہیں۔

ان عمر بن الخطاب كان يحج فلا يضحى

کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ حج کرتے اور قربانی نہ کرتے۔

(مصنف عبدالرزاق ج4 ص382)

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اس عمل سے معلوم ہوا کہ مسافر پر قربانی واجب نہیں ہے۔

## خلیفہ چہارم: حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بن ابی طالب کی روایت:

صاحب جوہرۃ النیرہ نقل فرماتے ہیں۔

اما الفقير فظاهر و اما المسافر فلما روى عن على رضى الله عنه قال ليس على المسافر جمعة و الا ضحية۔

بہر حال غریب کے حق میں تو ظاہر ہے (یعنی اس کے پاس مال ہی نہیں قربانی کیا واجب ہو گی) اور بہر حال مسافر تو اس کے بارے میں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں مسافر پر جمعہ واجب نہیں اور نہ ہی اس پر قربانی واجب ہے۔

(الجوہرۃ النیرہ ج2 ص283 بحوالہ تحفہ عید الاضحی اور قربانی ص240)

مولانا محمد فاروق غیر مقلد اپنی کتاب قربانی اور عقیقہ کے مسائل صفحہ 56 میں لکھتے ہیں۔

ابراہیم نخعی اور ابوحنیفہ کہتے ہیں کہ مسافر پر قربانی نہیں ہے اور علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بھی یہی قول منقول ہے۔

## تابعی کبیر حضرت امام ابراہیم نخعی کا حوالہ:

عن ابراهيم قال رخص للحاج والمسافر فى ان لا يضحى (تحفه عيدالاضحیٰ اور قربانی ص)

کہ حضرت ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ حاجیوں اور مسافر لوگوں کو رخصت دی گئی ہے کہ چاہے قربانی نہ بھی کریں۔

امام محمد نے بھی کتاب الآثار باب الاضحیہ واخصاء الفحل میں امام ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ فرمان نقل کیا ہے۔

محمد قال اخبرنا ابو حنيفة عن حماد عن ابراهيم قال الاضحية واجبة على اهل الامصار ما خلا الحاج۔ قال محمد : وبه ناخذ وهو قول ابى حنيفة رحمة الله تعالىٰ۔

حضرت ابراہیم نے فرمایا قربانی حاجیوں کے علاوہ شہر میں رہنے والے سب لوگوں پر واجب ہے۔

امام محمد نے فرمایا ہم اسی کو اختیار کرتے ہیں یہی امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے۔

(کتاب الآثار مترجم ص576)

مولانا حبیب اللہ مختار اس کی شرح میں لکھتے ہیں:

(ش) قربانی ہر آزاد ایسے مسلمان پر واجب ہے جو مقیم ہو صاحب استطاعت ہو مسافر اور فقیر پر قربانی نہیں اس لئے کہ عبادت قادر پر واجب ہوتی ہے اور وہ مال دار ہے نہ کہ فقیر، مسافر پر اس لئے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں مسافر پر جمعہ اور قربانی واجب نہیں ہے

حضرت ابو بکر وعمر رضی اللہ تعالیٰ عنہم جب مسافر ہوتے تھے تو قربانی نہیں کرتے تھے حاجی بھی
مسافر ہوتا ہے اس لئے اس پر بھی قربانی نہیں، البتہ اگر اہل مکہ حج کریں تو ان پر قربانی واجب ہو
گی اس لئے کہ وہ مسافر نہیں ہوتے۔

(الختار شرح کتاب الآ ثار ص 576 مصنف ڈاکٹر حبیب اللہ مختار دار التصنیف جامعہ اسلامیہ علامہ بنوری ٹاؤن کراچی نمبر 5)

# مسئلہ نمبر 4: قربانی میں میت کو شریک کرنا

قربانی مالی عبادت ہے اور اس کے ذریعہ سے بھی ایصال ثواب کرنا درست ہے اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے بنفس نفیس اپنی امت کی طرف سے قربانی فرمائی ہے۔ احادیث ملاحظہ فرمائیں۔

**حدیث:**

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ ایک مینڈھا سینگ دار لانے کا۔ جو چلتا ہو سیاہی میں اور بیٹھتا ہو سیاہی میں اور دیکھتا ہو سیاہی میں (یعنی پاؤں اور پیٹ اور آنکھوں کے گرد سے سیاہ ہو) پھر لا گیا گیا ایک ایسا مینڈھا قربانی کے لئے آپ نے فرمایا اے عائشہؓ چھری لا پھر فرمایا تیز کر لے اس کو پتھر سے میں نے تیز کر دی پھر آپؐ نے چھری لی اور مینڈھے کو پکڑا اس کو لٹایا پھر اس کو ذبح کیا پھر فرمایا بسم اللہ یا اللہ قبول کر محمد کی طرف سے اور محمد کی آل کی طرف سے اور محمد کی طرف سے پھر قربانی کی اس کی۔

(مسلم مترجم ج 5 ص 219-218 ترجمہ علامہ وحید الزماں غیر مقلد کتاب الاضاحی باب استحباب الضحیۃ)

ابوداؤد کتاب الضحایا باب ما یستحب من الضحایا۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ایصال ثواب زندہ اور مردہ دونوں قسم کے مومن بندوں کو کیا جا سکتا ہے کیونکہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی پوری امت کی طرف سے قربانی فرمائی اور آپ کی امت کے بعض افراد اس وقت فوت ہو چکے تھے اور بہت سے زندہ تھے اور بہت سے ابھی

تک پیدا بھی نہیں ہوئے تھے۔

## حدیث نمبر 2:

جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ذبح کرنا چاہا قربانی کے دن دو دنبے سینگ دار ابلق خصی کو پھر جب ان کو روبقبلہ کیا تو کہا مقرر میں اپنا منہ متوجہ کرتا ہوں اس کے لئے جس نے آسمانوں کو اور زمین کو پیدا کیا اور میں ابراہیم کے دین پر ہوں اور توحید کرنے والا ہوں اور مشرکوں میں سے نہیں ہوں تحقیق نماز میری اور اور تمام عبادتیں میری اور زندگانی میری اور مرنا میرا خالص واسطے اللہ پروردگار عالموں کے لئے ہے کوئی اس کا شریک نہیں اور میں اسی کا حکم کیا گیا ہوں اور میں مسلمانوں میں سے ہوں یا اللہ یہ قربانی تیری ہی عطا ہے اور خالص تیری ہی رضا کے لئے ہے محمد سے اسے قبول کر اور اس کی امت سے اللہ کے نام کے ساتھ اور اللہ بہت بڑا ہے پھر اس کو ذبح کیا۔

(ابوداؤد مترجم ج 2 ص 409-408 کتاب الضحایا باب ما یستحب من الضحایا، ابن ماجہ ابواب الاضاحی ص 225)

## حدیث نمبر 3:

حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب قربانی کا ارادہ کرتے تو دو مینڈھے خریدتے جو موٹے تازے چتکبرے اور خصی ہوتے ایک اپنی امت کے ہر اس شخص کی طرف سے ذبح کرتے جو اللہ تعالیٰ کی توحید اور آپ کی رسالت کی شہادت دیتا ہو اور دوسرا مینڈھا محمد اور آل محمد کی طرف سے ذبح کرتے۔

(ابن ماجہ ابواب الاضاحی باب اضاحی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ص 226-225)

# مسئلہ نمبر 5: میت کے ایصال ثواب کے لئے مستقل قربانی کرنا

**حدیث:**

حضرت حنش سے روایت ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو میں نے دو دنبے قربانی کرتے دیکھا تو میں نے ان سے کہا یہ کیا ہے (یعنی قربانی میں تو ایک دنبہ کفایت کرتا ہے تم دو کیوں کرتے ہو) تو انہوں نے (یعنی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے) کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے فرمایا تھا کہ میں ان کی طرف سے قربانی کروں تو میں انہی کی طرف سے قربانی کرتا ہوں۔

(ابو داؤد مترجم ج 2 ص 407، کتاب الضحایا باب الاضحیہ عن المیت مردے کی طرف سے قربانی کرنے کا بیان ترجمہ علامہ وحید الزماں غیر مقلد) مشکوۃ مترجم جلد 1 ص 311 رحمانیہ لاہور)

**حدیث:**

روایت ہے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ وہ ہمیشہ قربانی کرتے تھے دو مینڈھوں کی ایک نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے اور ایک اپنی طرف سے سو لوگوں نے ان سے کہا کہ کیوں ایسا کرتے ہیں آپ۔ تو جواب دیا انہوں نے کہ حکم کیا مجھ کو یعنی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس امر کا پس نہ چھوڑوں گا میں اسے کبھی۔

(ترمذی مترجم علامہ بدیع الزماں غیر مقلد ج 1 ص 563 ابواب الاضاحی باب فی الاضحیہ بکبشین)

# مسئلہ نمبر 6: قربانی کے جانوروں کی عمریں چیک

قربانی کے جانوروں کی عمر کے متعلق قرآن وسنت میں خاص عمر کی قید کے ساتھ کوئی حکم موجود نہیں ہے۔ مختلف احادیث میں بعض ایسے الفاظ موجود ہیں جن کے معنی مختلف بنتے ہیں۔ کسی لغت والے نے کچھ معنی لکھے ہیں اور کسی نے کچھ۔ ہم نے ایسے موقع پر وہ معنی مراد لیتے ہیں جو

سلف صالحین (یعنی صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہ، تابعین رحمۃ اللہ علیہ تبع تابعین رحمۃ اللہ علیہ اور آئمہ مجتہدین رحمۃ اللہ علیہ) نے لئے ہیں۔ہم پہلے وہ حدیث نقل کرتے ہیں پھران الفاظ کے معنی بیان کریں گے۔

**حدیث:**

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

**لا تذبحوا الا مسنة الا ان یعسر علیکم فتذبحوا جذعة من الضان)**

مت ذبح کرو قربانی میں مگر مسنہ (جو ایک برس کا ہوکر دوسرے میں لگا ہو) البتہ جب تم کو ایسا جانور نہ ملے تو دنبہ کا جذعہ کرو (جو چھ مہینہ کا ہوکر ساتویں میں لگا ہو)

(مسلم مترجم علام وحید الزماں غیر مقلد ج5 ص216)

**حدیث نمبر2:**

**عن عاصم بن کلیب عن ابیه قال کنا مع رجل من اصحاب النبی صلی الله علیه و سلم یقال له مجاشع من بنی سلیم فعزت الغنم فامر منادیا فنادی ان رسول الله صلی الله علیه کان یقول ان الجذع یوفی مما یوفی منه الثنی**

عاصم بن کلیب نے اپنے والد سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک صحابی کے ساتھ ہم تھے۔ان کو مجاشع کہتے ہیں وہ بنی سلیم سے تھے ایک بار بکریاں بہت گراں ہو گئیں انہوں نے منادی کو حکم دیا پکارے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے۔مقرر جذعہ یعنی دنبہ بھیڑ جو چھ مہینے سے زیادہ ہو) کفایت کرتا ہے اس چیز سے کہ ثنی اس سے کفایت کرے.

(ابوداؤ مترجم علامہ وحید الزمان غیر مقلد ج2 ص10

اس حدیث کی شرح میں علامہ وحید الزماں رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔

ف:

یعنی جذع کی قربانی کرنا جائز ہے اس بکری کی قربانی کے مانند جو برس دن سے زیادہ ہو بکریوں میں ثنی وہ ہے جو برس دن پورا کر کے دوسرے میں لگے اور بیل گائے میں وہ ہے کہ دو برس پورا کر کے تیسرے میں لگے اور اونٹ میں وہ ہے جو پانچ برس پورا کر کے چھٹے میں لگے، بعضوں کے نزدیک بکری ثنی وہ ہے جو دو برس کی ہو کر تیسری میں لگے اس سے پہلے جذع ہے۔

(ابوداؤد مترجم علامہ وحید الزماں جلد دوم ص410)

ان دونوں حدیثوں میں تین لفظ استعمال ہوئے ہیں جن سے فقہاء کرام نے قربانی کے جانوروں کی عمر پر استدلال فرمایا ہے۔

نمبر1: مسنۃ نمبر2: ثنی نمبر3: جذعۃ

اوپر علامہ وحید الزماں رحمۃ اللہ علیہ کے حوالہ سے ان الفاظ کی کچھ تشریح تو گزر چکی ہے مگر ہم یہاں عوام کے لئے اس مسئلہ کی مزید وضاحت فقہائے کرام سے نقل کرتے ہیں تاکہ یہ مسئلہ اچھی طرح واضح ہو جائے۔

(مشکوۃ شریف کے مشہور شارح حضرت مولانا علامہ نواب قطب الدین محدث دہلوی (المتوفی 1279) حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں

مسنہ یا جذعہ کسی خاص جانور کا نام نہیں بلکہ یہ ایک اصطلاح ہے جو قربانی کے جانور کی عمر کے سلسلہ میں مستعمل ہوتی ہے چنانچہ حنفی مسلک کے مطابق اس کی تفصیل یہ ہے کہ اونٹوں میں وہ اونٹ مسنہ کہلاتا ہے جو پورے پانچ سال کی عمر کا ہو اور چھٹے سال میں داخل ہو چکا ہو۔ گائے بھینس اور بیل میں مسنہ اسے کہتے ہیں جو پورے دو سال کی عمر کا ہو تیسرے سال میں داخل ہو چکا ہو۔ بکری بھیڑ اور دنبہ میں مسنہ وہ ہے جو اپنی عمر کا پورا ایک سال گزار کر دوسرے سال میں داخل ہو چکا ہو۔ لہذا ان جانوروں میں قربانی کے لئے جانور کا مسنہ ہونا ضروری ہے۔ ہاں دنبہ اور بھیڑ کا اگر جذعہ بھی ہو تو اس کی قربانی جائز ہے۔ جذعہ بھیڑ یا دنبہ کا وہ بچہ کہلاتا ہے جس کی عمر ایک

برس سے کم تو ہو مگر چھ ماہ سے زیادہ ہو۔

(مظاہر حق شرح مشکوۃ جدید ج 1 ص 948-947 دار الاشاعت کراچی)

## فتاوی قاضی خاں کا حوالہ:

امام قاضی خاں رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

اور گائے میں سے ثنی وہ ہے جس کے دو سال گزر چکے ہوں اور تیسرے میں داخل ہو چکا ہو اور بکرا بکری میں سے ثنی وہ ہے جس کی عمر کا ایک سال مکمل ہو چکا ہو دوسرے میں لگ چکے ہوں)

(فتاوی قاضی خاں ج 4 ص 331) بحوالہ تحفہ عید الاضحیٰ ص 389)

## مغنی ابن قدامہ کا حوالہ:

علامہ ابن قدامہ حنبلی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

قال و کیع الجذع الضان یکون ابن سبعة او ستة اشهر ۔

حضرت امام وکیع رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا بھیڑ، دنبہ سات یا چھ مہینوں کا ہونا چاہئے۔

(المغنی ابن قدامہ ج 13 ص 369 بحوالہ تحفہ عید الاضحیٰ) (ترمذی ص 216)

ناظرین ہم نے فقہائے کرام کے حوالہ سے تینوں لفظوں کے صحیح مطالب بیان کردیئے ہیں فقہائے کرام نے ان الفاظ سے جانور کی عمر پر استدلال فرمایا ہے کسی نے بھی مسنہ کا مطلب دوندا نہیں لیا۔ بعض لوگ فقہائے کرام کے صحیح مطالب کے خلاف صرف اپنا مطلب نکالنے کے لئے بعض کتب لغت سے کھینچا تانی کر کے مسنہ کا معنی دوندا کرتے ہیں اور اس بات پر بہت ضرور دیتے ہیں جو درست نہیں ہے اہل لغت نے بھی مسنہ کے معنی بیان کئے ہیں مگر وہ صرف اپنے مطلب کا معنی ہی عوام کو بتاتے ہیں۔ جب کہ دین میں فقہاء کی بات کا اعتبار کیا جاتا ہے نہ کہ صرف اہل لغت کا اگر لغت پر ہی کسی مسئلہ کی بنیاد رکھ دی جائے تو پھر بہت سی خرابیاں جنم لیں گی۔

اگر کسی مسئلہ میں علماء کا اختلاف ہو جائے تو پھر جس طرف فقہائے کرام ہوں گے اس کو ترجیح دی جائے گی۔

علماء کے درمیان یہ بات اظہر من الشمس ہے کہ فقہاء کرام ہی احادیث کے معانی خوب جانتے ہیں۔

## امام ترمذی کا حوالہ:

1- امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ ایک حدیث کی تحقیق کرتے ہوئے فرماتے ہیں و کذالک قال الفقہاء و ھم اعلم بمعانی الحدیث امام ترمذی فرماتے ہیں کہ اسی طرح فقہاء کرام نے کہا ہے اور وہ ہی حدیث کو خوب جانتے ہیں۔ (ترمذی ج ا ص 118)

## اس امام حاکم نیشاپوری کا حوالہ:

وحدیث یتداوله الفقهاء خیر من ان یتداوله الشیوخ

وہ حدیث جس کو فقہاء کرام روایت کرتے ہیں اس سے زیادہ بہتر ہے جس کو صرف شیوخ بیان کرتے ہیں۔

(معرفۃ علوم الحدیث بحوالہ قربانی کے چار دن پر ایک تحقیقی تبصرہ از مولانا حکیم رحمت اللہ ربانی)

## 3- علامہ ابو بکر محمد بن موسیٰ الہمدانی الشافی کا حوالہ:

علامہ صاحب فرماتے ہیں۔

و ان یکون رواۃ احدثین مع تساو یھم فی الحفظ و الا تقان فقھاء عارفین باجتنا والاحکام من ثمرات الفاظ فالا ستراواح الی حدیث الفقھاء اولی۔ الخ

دو حدیثوں میں سے ایک حدیث کے راوی دوسری حدیث کے راویوں کے ساتھ حفظ واتقان میں مساوی ہونے کے علاوہ فقہاء ہوں اور الفاظ کے میوؤں سے احکام چننے اور حاصل کرنے کے عارف ہوں تو ان کی حدیث کی طرف رجوع کرنا اولی ہے۔

(کتاب الاعتبار ص 15 بحوالہ قربانی کے چار دن پر ایک تحقیقی تبصرہ)

## علامہ ابن جوزی حنبلی کا حوالہ:

علامہ عبدالرحمن بن الجوزی الحنبلی فرماتے ہیں۔

اعلم ان فی الحدیث دقائق و افات لا یعرفها الا لعلماء الفقهاء تارۃ فی نقلها و تارۃ فی کشف معناها

تو جان لے کہ حدیث میں بڑی باریکیاں اور پیچیدگیاں ہوتی ہیں جن کو صرف وہ علماء پہچان سکتے ہیں جو فقہاء ہوں کبھی تو ان کی روایت نقل میں اور کبھی ان کے معانی کے کشف میں یہ دقائق وافات ہوتی ہیں۔ (دفع شبہ التشبیہ ص26 بحوالہ قربانی کے چار دن پر ایک تحقیقی تبصرہ)

## 5- طبقات سبکی کا حوالہ:

علامہ سبکی شافعی رحمۃ اللہ علیہ امام ابوالحسن منصور رحمۃ اللہ علیہ سے نقل کرتے ہیں۔

امام ابوالحسن رحمۃ اللہ علیہ منصور بن اسماعیل جو احد ائمۃ المذہب تھے فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| عاب التفقة قوم المقول لهم | و ما علیه اذا عابوه من ضرر |
| ما ضر شمس الضحیٰ و هی طالعة | ان لا یری ضوءها من لیس ذا بصر |

یعنی فقہ حاصل کرنے کو ان لوگوں نے معیوب قرار دیا جو عقل سے محروم ہیں اور ایسے لوگوں کے علم فقہ پر عیب لگانے سے کوئی ضرر نہیں اگر کوئی نابینا آفتاب کو جو آب وتاب سے طلوع ہو چکا ہو نہیں دیکھتا تو اس سے آفتاب کی روشنی کو کیا نقصان ہوتا ہے۔

(طبقات سبکی ج2 ص317 بحوالہ قربانی کے چار دن پر ایک تحقیقی تبصرہ)

ان حوالہ جات سے معلوم ہوا کہ فقہاء کی بات کا اعتبار کیا جائے گا نہ کہ بعض اہل لغت کا اور فقہاء مسنہ کا معنی جانور کی عمر سے کرتے ہیں نہ کے دوندا سے۔

## لغت کے اعتبار سے ثنی ومسئلہ کا صحیح معنی:

جیسے کہ ہم نے شروع میں یہ بات کہی تھی کہ اہل لغت میں بھی اختلاف ہے بعض نے کچھ اور

بعض نے کچھ معنی لکھے ہیں۔ ہم یہاں پر بعض اہل لغت سے ثنی اور مسنہ کا معنی نقل کرتے ہیں۔

لغت کی مشہور کتاب لسان العرب کا حوالہ۔

لسان العرب کے مصنف ''مسنہ'' کا لغوی معنی بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

الثنی من الابل الذی یلقی ثنیته

اونٹ کا مسنہ وہ ہوتا ہے جو دودھ کے دانت گرادے۔

وقیل کل ماسقطت ثنیتہ من غیر انسان ثنی اور کہا گیا ہے کہ ہر وہ جانور جو دودھ کے دانت گرا دے وہ ثنی ہے سوا انسان کے۔

و علی مذہب احمد بن حنبل ما دخل من المعزفی الثانیۃ من البقرفی الثالثۃ۔

امام احمد بن حنبل کے مذہب میں مسنہ بکری کا وہ ہوتا ہے جو ایک سال کامل کا ہو کر دوسرے سال میں داخل ہو جائے اور گائے کا مسنہ دو سال مکمل کر کے تیسرے سال میں داخل ہو جائے۔ (لسان العرب)

لسان العرب جو لغت کی مشہور کتاب ہے اس میں جو مسنہ کی تعریف کی گئی ہے ان میں سے ایک عبارت میں بھی مسنہ کا معنی دوندا نہیں کیا۔ (بحوالہ قربانی کے چار دن پر ایک تحقیقی تبصرہ)

بعض غیر مقلد علماء نے بھی مسنہ اور جذعہ سے جانوروں کی عمر ہی مراد لی ہے۔

## مولانا ثناء اللہ رحمۃ اللہ علیہ امرتسری کا حوالہ:

مولانا ثناء اللہ ایک سوال کا تفصیلی جواب دیتے ہوئے اس میں لکھتے ہیں۔

اور سن بکری کا ایک سال۔ یعنی ایک سال پورا، اور دوسرا شروع اور گائے اور بھینس کا دو سال یعنی دو سال پورے اور تیسرا شروع اور اونٹ کا پانچ سال اور چھٹا شروع ہونا چاہئے۔ اور بھیڑ ایک سال سے کم کا بھی جائز ہے۔ بشرطیکہ خوب موٹا اور تازہ ہو کہ سال بھر کا معلوم ہوتا ہو اس لئے کہ حدیث میں آیا ہے کہ سال سے کم کی قربانی نہ کرو اور ضرورت کے وقت بھیڑ کا جذعہ کرلو۔

عن جابر رضی الله تعالیٰ عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم لا یاجوز الامسنة الا ان یعسر علیکم فتذ بحوا جذعة من الصنان رواه الجماعة الا البخاری کذا فی منتقی الاخبار۔

مسنہ ہر جانور میں سے ثنی کو کہتے ہیں اور ثنی کہتے ہیں بکری میں سے جوایک سال کا ہواور دوسرا شروع اور گاؤ بھینس میں جو دو سال کا ہواور تیسرا شروع اور اونٹ کا جو پانچ سال کا ہو چھٹا شروع ہو۔ (فتاوی ثنائیہ جلد اول ص 803 باب پنجم کتاب الحج مطبوعہ مکتبہ اصحاب الحدیث اردو بازار لاہور)

# مسئلہ نمبر 7: خصی جانور کی قربانی کرنا جائز ہے

**حدیث:**

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دو چتکبرے اور سینگوں والے موٹے تازے خصی جانوروں کی قربانی کی۔

(سنن الکبریٰ بیہقی ص 268 جلد 9 ابوداؤد باب ما یستحب من الضحایا)

# مسئلہ نمبر 8: قربانی صرف تین دن تک کرنی جائز ہے

**حدیث:**

نافع سے روایت ہے کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا قربانی دو دن تک درست ہے بعد عیدالاضحیٰ کے۔ (سنن الکبریٰ ج 9 ص 297) (موطاء امام مالک مترجم علامہ وحید الزماں ص 370 وص 371 کتاب الضحاء) (مشکوۃ مترجم ج 1 ص 313 باب فی الاضحیہ تیسری فصل)

**حدیث:**

حضرت زر بن حبیش اور عبادۃ بن عبداللہ اسدی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت

کرتے ہیں کہ آپ فرمایا کرتے تھے قربانی کے دن تین ہیں ان میں پہلا دن سب میں سے افضل ہے۔

(عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری ج 21 ص 148-147) تفسیر ابن کثیر مترجم (سنن الکبری ج 9 ص 297

**حدیث:**

حضرت معاویہ بن صالح سے روایت ہے انہوں نے کہا کہ مجھے حضرت ابو مریم نے حدیث بیان کی انہوں نے کہا کہ میں نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سناوہ کہتے تھے کہ قربانی تین دن ہے۔ (محلی ابن حزم ج 7 ص 377)

**حدیث:**

وکیع نے شعبہ سے نقل کیا ہے انہوں نے قتادہ سے انہوں نے انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے قربانی دس گیارہ اور بارہ تاریخ تک ہے۔ (محی ابن حزم ج 7 ص 377) (سنن الکبری ج 2 ص 297)

**حدیث:**

حضرت سعید بن جبیر رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ہے کہ قربانی تین دن ہے۔ (عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری ج 21 ص 147 المحلی ابن حزم)

## قرآن کریم کی روشنی میں اس مسئلہ کی کچھ وضاحت:

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَ يَذْكُرُوا اسْمَ اللّٰهِ فِيْٓ اَيَّامٍ مَّعْلُوْمٰتٍ عَلٰى مَا رَزَقَهُمْ مِّنْۢ بَهِيْمَةِ الْاَنْعَامِ فَكُلُوْا مِنْهَا وَ اَطْعِمُوا الْبَآئِسَ الْفَقِيْرَ۔

اور ذکر کریں اللہ تعالیٰ کے نام کا مقررہ دنوں میں ان بے زبانوں چوپائیوں پر (ذبح کے وقت) جو اللہ تعالیٰ نے انہیں عطا فرمائے ہیں۔ پس خود بھی کھاؤ ان سے اور کھلاؤ مصیبت زدہ محتاج کو۔ (سورۃ الحج آیت نمبر 28)

اس آیت میں ایام معلومات کا ذکر آیا ہے ہم مفسرین سے معلوم کرتے ہیں کہ ان سے کون کون سے دن مراد ہیں۔

علامہ قرطبی اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں۔

اس میں کوئی اختلاف نہیں کہ معلومات سے مراد قربانی کے ایام ہیں اور قربانی پہلے دن جو کہ عید کا دن ہے۔ دوسرے دن اور تیسرے دن ہو سکتی ہے چوتھے دن قربانی نہیں ہوتی۔ اس پر ہمارے علماء کا اجماع ہے پس چوتھا دن رب کریم کے ارشاد گرامی ''معلومات'' میں شامل ہی نہیں اس لئے کہ اس میں قربانی نہیں کی جاتی۔ چونکہ چوتھے دن (تیرہوں ذی الحجہ کو) رمی جمار کیا جاتا ہے۔ اس لئے وہ رمی کے سبب صرف یوم معدود ہے اور نحر (قربانی) نہ ہونے کی وجہ سے وہ یوم معلوم نہیں۔ (تفسیر قرطبی ج2 ص3) (احکام القرآن جصاص ج1 ص316)

امام ابوبکر جصاص رازی لکھتے ہیں۔

جب یہ ثابت ہوا کہ قربانی ان اوقات میں جائز ہے جن پر لفظ ایام کا اطلاق کیا گیا اور کم از کم تعداد جس کو لفظ ایام شامل ہے وہ تین دن ہے تو تین قطعی طور پر ثابت ہو گئے اور تین سے زائد کسی دن پر کوئی دلیل قائم نہیں ہوئی چنانچہ تین سے زائد کسی دن قربانی کرنا ثابت نہ ہوا۔

(احکام القرآن ج3 ص235 مطبوعہ سہیل اکیڈمی لاہور)

# مسئلہ نمبر 9: جہاں پر عید کی نماز ہوتی ہے وہاں پر قربانی عید کی نماز کے بعد کرنی چاہیے

**حدیث:**

سیدنا جندب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں عید الاضحیٰ کے دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھا آپؐ جب نماز سے فارغ ہوئے تو آپؐ نے قربانی کا گوشت دیکھا (جو نماز سے قبل

ذبح کی گئی تھی) تب آپؐ نے فرمایا جس نے نماز سے پہلے قربانی (ذبح) کی ہے وہ اس کی جگہ دوسری قربانی کرے۔ (بخاری ج2 ص834 کتاب الاضاحی باب من ذبح قبل الصلوۃ اعادہ)

# مسئلہ نمبر 10: قربانی دن رات کرنی جائز ہے

**حدیث:**

حضرت نافع سے روایت ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ قربانی عیدالاضحیٰ کے دن کے بعد دو دن ہے۔ (موطاامام مالک 497)

**حدیث:**

حضرت زر بن حبیش اور عبادہ بن عبداللہ اسدی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ فرمایا کرتے تھے قربانی کے دن تین ہیں ان میں سے پہلا دن سب سے افضل ہے۔ (محلی ابن حزم ج6 ص40)

ان روایات کے علاوہ اور بھی بہت سی ایسی روایات ہیں جن میں تین دن قربانی کا ذکر ہے کچھ مسئلہ نمبر ۸ کے تحت گزر چکی ہے۔ محدثین اور فقہائے کرام نے ایسی تمام روایات سے دن اور رات دونوں مراد لئے ہیں)

قرآن کی روشنی میں بھی رات اور دن دونوں کو ہی شمار کیا جاتا ہے۔ سورۃ آل عمران پارہ نمبر 3 آیت نمبر 41 میں ہے۔

قَالَ اٰیَتُكَ اَلَّا تُكَلِّمَ النَّاسَ ثَلٰثَةَ اَیَّامٍ اِلَّا رَمْزًا ؕ

اللہ نے فرمایا تیری نشانی یہ ہے کہ نہیں تو کلام کر سکے گا لوگوں سے تین دن مگر اشارے سے۔

**دوسری آیت:**

قَالَ رَبِّ اجْعَلْ لِّیْۤ اٰیَةً ؕ قَالَ اٰیَتُكَ اَلَّا تُكَلِّمَ النَّاسَ ثَلٰثَ لَیَالٍ

سَوِیًّا۔ (پارہ نمبر 6 سورۃ مریم آیت نمبر 10)

ذکریا نے کہا اے میرے رب تو ٹھہرا دے میرے لئے کوئی نشانی اللہ نے فرمایا تیری نشان ہے یہ کہ نہیں تو بات کر سکے گا لوگوں سے تین راتیں تندرستی کے باوجود۔

اس آیت سے معلوم ہوا کہ رات کو بھی دن ہی میں شمار کیا جاتا ہے کیونکہ اوپر والی آیت میں ثلٰثۃ ایام آیا ہے۔

مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔

مسئلہ: قربانی رات کو بھی جائز ہے مگر بہتر نہیں (شامی) (احکام وتاریخ قربانی ص 42)

مفتی عبدالرؤف صاحب سکھروی لکھتے ہیں۔

مسئلہ: دسویں سے بارہویں تک جب جی چاہے۔ قربانی کرے، چاہے دن میں چاہے رات، لیکن رات کو ذبح کرنا بہتر نہیں کہ شاید کوئی رگ نہ کٹے اور قربانی نہ ہو اور اگر خوب زیادہ روشنی ہو جیسا کہ شہروں میں بجلی ہوتی ہے تو رات کو قربانی کر لینے میں کوئی حرج نہیں ہے۔

(عالمگیری بتصرف) (بحوالہ فضائل ومسائل قربانی ص 30)

مفتی بشیر احمد صاحب پسروری رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔

مسئلہ نمبر 38: دس ذی الحجہ سے نماز عید کے بعد بارہ ذی الحجہ غروب آفتاب تک قربانی دینے کا وقت ہے چاہے رات کو ذبح کرے چاہے دن کو۔ (مسائل قربانی ص 14)

# مسئلہ نمبر 11: قربانی کا جانور اپنے ہاتھ سے ذبح کرنا

**حدیث:**

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دو چت کبرے مینڈھے سینگ دار قربانی کئے اپنے ہاتھ سے دونوں کو ذبح کیا بسم اللہ اللہ اکبر تکبیر پڑھی اور

پاؤں ان کے پہلوؤں پر رکھا۔ (بخاری کتاب الاضاحی باب التکبیر عند الذبح ج 2 ص 835)

# مسئلہ نمبر 12: کیا سب گھر والوں کی طرف سے صرف ایک قربانی کافی ہے

اہل سنت والجماعت کے نزدیک ہر صاحب نصاب عاقل، بالغ پر قربانی کرنا واجب ہے اگر ایک گھر میں کئی صاحب نصاب موجود ہوں تو سب پر الگ الگ قربانی کرنا واجب ہوگا اگر ایک ہی ایسا شخص موجود ہے جو صاحب نصاب ہو تو پھر وہ ایک ہی قربانی کرے گا۔ جو لوگ یہ کہتے ہیں کہ ایک گھر کی طرف سے صرف ایک قربانی کافی ہوتی ہے چاہے کتنے ہی صاحب نصاب اس گھر میں رہتے ہوں۔ وہ لوگ یہ روایت پیش کرتے ہیں۔

روایت ہے عطاء بن یسار سے کہ کہتے تھے پوچھا میں نے ابوایوب سے کیونکر ہوتی تھیں قربانیاں رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں تو کہا انہوں نے ایک آدمی قربانی کرتا تھا ایک بکری اپنی طرف سے اور اپنے گھر والوں کی طرف سے سو آپ بھی کھاتے تھے اور لوگوں کو بھی کھلاتے تھے یہاں تک کہ فخر کرنے لگے سو ہو گئی جیسے تو دیکھتا ہے یعنی بہت جانور قربانی کرنے لگے۔ (ترمذی مترجم علامہ بدیع الزماں ج 1 ص 566) امام ترمذی اس روایت کو نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں۔

اور بعض علماء نے کہا یہ کہ نہیں کافی ہے ایک بکری مگر ایک آدمی کو اور یہی قول ہے عبداللہ بن مبارک اور سوان کے اور علماء کا۔

امام ترمذی کی اس بات سے معلوم ہوا کہ اس مسئلہ میں علماء کا اختلاف ہے جو علماء یہ کہتے ہیں کہ قربانی ہر مسلمان، عاقل، بالغ، مقیم پر واجب ہوتی ہے جس کی ملکیت ساڑھے باون تولے چاندی یا اس کی قیمت کا مال ہو یعنی صاحب نصاب ہو ان کی بات زیادہ وزنی معلوم ہوتی ہے ان

کے دلائل ملاحظہ فرمائیں۔

کیا سب گھر والوں کی طرف سے ایک قربانی کافی ہے؟

قربانی ایک اہم عبادت ہے اور شعائر اسلام میں سے ہے سورۃ انا اعطیناک میں اللہ تعالیٰ نے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم دیا۔ فصل لربک وانحر تو آپ نماز پڑھیں اپنے رب کے لئے اور قربانی کریں۔

اسی طرح دوسری آیت میں آتا ہے۔

قُلْ اِنَّ صَلَاتِيْ وَ نُسُكِيْ وَ مَحْيَايَ وَ مَمَاتِيْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَ بِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَ اَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِيْنَ۔

کہہ دیجئے یقیناً میری نماز اور میری قربانی اور میری زندگی اور میری موت سب اللہ رب العالمین کے لئے ہے۔نہیں کوئی شریک اس کا اور اسی کا مجھے حکم دیا گیا ہے اور میں سب سے پہلا مسلمان ہوں۔ (پارہ نمبر 8 سورۃ الانعام آیت نمبر 163-162)

ان دونوں آیات میں اللہ تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو قربانی کرنے کا حکم دیا ہے۔ چنانچہ احادیث میں آتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بعد ہجرت دس سال مدینہ طیبہ میں قیام فرمایا۔ اور آپ ہر سال برابر قربانی کرتے تھے۔ (ملاحظہ ہو جامع ترمذی ابواب الاضاحی باب ماجآء ان الشاۃ الواحدۃ) اور مسلمانوں کو اس کی تاکید بھی فرماتے تھے جیسا کہ احادیث میں آتا ہے۔

روایت ہے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ وہ ہمیشہ قربانی کرتے تھے دو (2) مینڈھوں کی ایک نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے اور ایک اپنی طرف سے سو لوگوں نے ان سے کہا کہ کیوں ایسا کرتے ہیں آپ، تو جواب دیا انہوں نے کہ حکم کیا مجھ کو یعنی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس امر کا پس نہ چھوڑوں گا میں اسے کبھی۔

(ترمذی مترجم جلد اول ص 563 علامہ بدیع الزماں غیر مقلد ابواب الاضاحی باب فی الاضحیۃ بکبشین)

اس حدیث سے ثابت ہوا کہ آپ صحابہ کو قربانی کرنے کا حکم دیتے تھے۔

امام بخاری کتاب الاضاحی باب اضحیۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم بکبشین اقرنین ویذکر سمینۂ
نقل کرتے ہیں۔

یحیٰی بن سعید انصاری کہتے ہیں میں نے ابوامامہ بن سہل سے سنا وہ کہتے تھے ہم مدینے
بانی کے جانوروں کو خوب کھلا پلا کر موٹا کیا کرتے، دوسرے مسلمان بھی ایسا ہی کرتے۔

یث:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرما
شخص میں طاقت ہو اور پھر وہ قربانی نہ کرے تو وہ ہماری عیدگاہ کے قریب بھی نہ آئے۔

(مسند احمد جلد 2 ص 321

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ہر اس شخص پر قربانی واجب ہے جو طاقت رکھتا ہو۔

یث:

حضرت زید بن ارقم سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ تعالیٰ
م نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ قربانی کیا شئے ہے آپؐ نے فرمایا یہ تمہارے
ابراہیم کی سنت ہے (یعنی حضرت ابراہیم علیہ السلام کا طریقہ ہے) صحابہ نے عرض کیا تو اس
نی سے ہمیں کیا ثواب ملے گا آپؐ نے فرمایا ہر بال کے عوض ایک نیکی صحابہ نے عرض کیا یا
ل اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اگر مینڈھا ہو آپؐ نے فرمایا تب بھی ہر بال کے عوض ایک نیکی ملے گی۔

(سنن ابن ماجہ ص 26 ابواب الاضاحی باب ثواب الاضحیہ)

یث:

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا بیان ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قربانی
ن اللہ کو خون بہانے سے زیادہ بندے کا کوئی عمل محبوب نہیں اور وہ جانور قیامت کے دن

اپنے سینگ اور کھروں سمیت آئے گا خون زمین پر گرنے سے پہلے یہ اللہ کے ہاں ایک بلند درجہ حاصل کر لیتا ہے تو تم اس قربانی سے دلی خوشی محسوس کرو۔

(ترمذی ابواب الاضاحی باب ماجاء فی فضل الاضحیہ)

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا عمل مبارک:

احادیث میں آتا ہے کہ آپؐ نے دو چتکبرے دنبے ذبح کیے۔

(بخاری کتاب الاضاحی باب تکبیر)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ایک روایت میں آتا ہے کہ آپؐ نے سات اونٹ نحر کیے (بخاری کتاب الحج باب من نحر ہدیہ بیدہ) حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت میں آتا ہے کہ آپؐ نے اپنے ہاتھ سے تریسٹھ اونٹ نحر کیے۔

(مسلم کتاب الحج باب حجۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم)

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی بیویوں کی طرف سے گائے ذبح کی۔ (بخاری ج ۱ ص 231 مسلم ج ۱ ص 424)

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت میں صرف حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ذکر ہے جس میں آتا ہے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے قربانی والے دن ایک گائے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی طرف سے ذبح فرمائی۔ (مسلم ج ۱ ص 424 ومشکوۃ ص 231)

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی ایک روایت میں اس طرح آتا ہے کہ آپؐ نے حجۃ الوداع کے موقعہ پر اپنی آل کی طرف سے ایک گائے ذبح کی۔ (ابوداؤد ج ۱ ص 424)

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ایک روایت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا سو اونٹوں کی قربانی کرنے کا ذکر ہے۔ (بخاری ج ۱ ص 232، مجمع الزوائد ج 4 ص 22-21) میں روایت آتی ہے جس میں آتا ہے کہ آپؐ نے قربانی کرنے کے بعد فرمایا اے اللہ یہ محمد ﷺ اور آل محمد ﷺ کی طرف سے ہے۔ آپ کا یہ عمل ہر مسلمان کے لئے ہے اگر اللہ نے طاقت دی ہے تو ضرور عمل کرے۔

ان دلائل کے ہوتے ہوئے جو لوگ یہ کہتے ہیں کہ پورے گھر کی طرف سے صرف ایک بکری ذبح کرنا کافی ہے۔ چاہئے اس گھر کے تمام افراد صاحب نصاب ہوں۔ درست معلوم نہیں ہوتا۔ روایت میں یہ جو آیا ہے کہ پورے گھر کی طرف سے ایک قربانی کی گئی اس کا مطلب یہ ہے کہ سب گھر والوں کو اس کے ثواب میں شریک کیا گیا۔

## مسئلہ نمبر 13: اونٹ اور گائے میں صرف سات آدمی شریک ہو سکتے ہیں

### حدیث نمبر 1:

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حج کا تلبیہ کہتے ہوئے گئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں حکم دیا کہ ہم اونٹ اور گائے میں سات سات آدمی شریک ہو جائیں۔ (مسلم باب جواز الاشتراک فی الہدی)



### حدیث نمبر 2:

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ہم نے حدیبیہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مل کر اونٹ بھی سات آدمیوں کی طرف سے ذبح کئے اور گائے بھی سات آدمیوں کی طرف سے ذبح کی۔ (ترمذی ج1 ص180)

اور امام ترمذی نے فرمایا یہ حدیث حسن ہے صحیح ہے اور اس پر عمل ہے علمائے صحابہ وغیرہم کا اور یہی قول ہے سفیان ثوری اور ابن مبارک اور شافعی اور احمد (کا)۔

(ترمذی مترجم علامہ بدیع الزماں ج ا ص 565)

### حدیث نمبر 3:

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حج کیا۔ سات آدمیوں کی طرف سے اونٹ نحر کیا اور سات آدمیوں کی طرف سے ہی گائے کی قربانی کی۔ (مسلم باب جواز الاشتراک فی الهدی)

**حدیث نمبر 4:**

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم حج اور عمرہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ تھے اور سات سات آدمی ایک قربانی میں شرکت ہو گئے تھے۔ ایک شخص نے حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے دریافت کیا کہ جس طرح قربانی کے اونٹ میں شریک ہو سکتے ہیں کیا اسی طرح بعد کے خریدے ہوئے اونٹ میں بھی شریک جائز ہے انہوں نے کہا پہلے سے اور بعد میں خریدے ہوئے دونوں اونٹوں کا حکم ایک ہے حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ حدیبیہ میں موجود تھے۔ حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ ہم نے ستر (70) اونٹ ذبح کئے اور ہر اونٹ میں سات شریک تھے۔ (مسلم اشتراک فی الهدی)

# مسئلہ نمبر 14: کیا اونٹ کی قربانی میں دس افراد کا شریک ہونا سنت ہے

بعض حضرات اس مسئلہ پر کافی زور دیتے ہیں کہ اونٹ کی قربانی میں دس افراد کا شریک ہونا سنت ہے۔ وہ اپنی اس بات کو ثابت کرنے کے لئے جو حدیث پیش کرتے ہیں ہم اس کو یہاں پر نقل کر کے اس کا جواب عرض کرتے ہیں ناظرین ملاحظہ فرمائیں۔

حدثنا هدية بن عبدالوهاب انبا الفضل بن موسیٰ انبا الحسين بن واقد عن علياء بن احمر عن عكرمه عن ابن عباس قال كنا مع رسول الله ﷺ فى سفر فحضر الاضحى فاشتركنا فى الجزور عن عشر:

والبقرة عن سبعته۔

ابن عباسؓ نے فرمایا کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ سفر میں تھے کہ عید الاضحیٰ کا دن آ گیا تو ہم نے اونٹ میں دس حصے اور گائے میں سات حصے کیے۔

(سنن ابن ماجہ، باب: عن کم تجزی البدنة والبقرة، حدیث: ۹۱۷)

اس حدیث کے کئی جوابات ہیں:

جواب نمبر ۱:

اس حدیث کی سند میں ایک راوی فضل بن موسیٰ ہے جو کہ ٹھیک نہیں ہے۔ علامہ ذہبی (میزان الاعتدال ج ۳ ص ۳۶۰) میں نقل کرتے ہیں:۔

یروی عن صغار التابعین ما علمت فیه لیناً الاماروی عبدالله بن علی المدینی. سمعت ابی وسئل بن ابی تمیلة والسینانی فقدم ابا تمیلة وقال روی الفضل احادیث مناکیر۔

وہ چھوٹے تابعین سے روایت کرتے ہیں میں اس کے بارے میں نہیں جانتا مگر وہ جو عبداللہ بن علی المدینی روایت کرے، میں نے اپنے والد سے سنا کہ ان سے ابو تمیلہ اور سینانی کے بارے میں پوچھا گیا تو انہوں نے ابو تمیلہ کو مقدم گردانا اور کہا کے فضل نے منکر احادیث روایت کی ہیں۔

حافظ ابن حجر عسقلانی شافعی نقل کرتے ہیں:

قال عبدالله بن علی بن المدینی سالت ابی عن حدیث الفضل بن موسیٰ عن معمر عن ابن طائوس عن ابیه عن ابن الزبیر قال قال رسول الله ﷺ من شهر سیفه فرمه هدء فقال منکر ضعیف وقال عبدالله ایضا سالت ابی عن الفضل وابی تمیلة فقدم ابا تمیلة وقال روی الفضل مناکیر۔ (تهذیب التهذیب ج ۸ ص ۵۹۷)

عبداللہ بن علی بن المدینی نے کہا کہ میں نے اپنے والد سے فضل بن موسیٰ عن معمر والی حدیث کے بارے میں پوچھا۔ تو اس نے کہا کہ منکر اور ضعیف اور عبداللہ نے یہ بھی فرمایا کہ میں نے اپنے والد سے فضل اور ابوتمیلہ کے بارے میں پوچھا تو انہوں نے ابوتمیلہ کو مقدم گردانا اور فرمایا کے فضل نے منکر احادیث روایت کی ہیں۔

جواب نمبر ۲:

اس حدیث کی سند میں دوسرا راوی حسین بن واقد ہے جو ضعیف بھی ہے اور مدلس بھی اور غیر مقلدین کے نزدیک مدلس کا عن سے روایت کرنا قابل قبول نہیں۔

۱۔ حافظ ابن حجر عسقلانی شافعی لکھتے ہیں ثقة له اوہام۔

ثقہ ہے مگر وہمی ہے (تقریب ۱۳۵۸)

۲۔ علامہ ذہبی لکھتے ہیں: ''استنکر احمد بعض حدیثه''

امام احمد نے اس کی بعض احادیث کو منکر قرار دیا ہے۔ (المغنی فی الضعفاء ج ۱ ص ۲۶۹)

۳۔ حافظ ابن حجر لکھتے ہیں۔

قال عبدالله بن احمد عن ابیه ماانکر حدیث حسین بن واقد عن ابی المنیب وقال العقیلی انکر احمد بن حنبل حدیثه۔

عبداللہ بن احمد اپنے والد (امام احمد بن حنبل) سے نقل کرتے ہیں کہ انہوں نے حسین بن واقد کی حدیث کا انکار کیا ہے

اور عقیلی نے فرمایا ہے کہ احمد بن حنبل نے اس کی حدیث کا انکار فرمایا ہے۔

(تہذیب ج ۲ ص ۳۷۴)

۴۔ امام ابن احبان فرماتے ہیں:

ربما اخطاء فی الروایات۔ بسا اوقات وہ روایات میں خطا کر جاتا ہے۔

(تہذیب ج ۲ ص ۳۷۴)

۵۔ قال الاثرم قال احمد فی احادیث زیادة مادری ای شیئی ھو ونقض یدہ۔ (تھذیب ج۲ ص ۳۷۴)

''امام اثرم نے کہا ہے۔امام احمد نے فرمایا کہ اس کی احادیث میں زیادتی ہوتی ہے۔میں نہیں جانتا وہ کون سی چیز ہے۔اور امام احمد نے اپنے ہاتھ کو مارا۔''

۶۔ قالا الساجی فیه نظر وھو صدوق بعم۔(تھذیب ج۲ ص ۳۷۴)

امام ساجی فرماتے ہیں اس میں نظر ہے اور وہ سچے ہیں البتہ اس پر تہمت ہے۔

۷۔ ایک روایت میں ہے کہ حدثنا احمد بن احرمه بن خزیمه قال سمعت احمد بن حنبل وقیل له فی حدیث ایوب عن نافع عن ابن عمر عن النبی ﷺ فی الملبقته فانکرہ ابو عبداللہ وقال من ردی ھذ قیل له الحسین بن واقد فقال بیدہ وحرک داسه کانه لم یرضه۔ (کتاب الضعفاء الکبیر ج۱ ص ۲۵۱)

احمد بن احرمہ بن خزیمہ نے فرمایا میں نے احمد بن حنبل سے سنا کہ ان سے پوچھا گیا ایوب عن نافع عن ابن عمر کی حدیث میں تو ابوعبداللہ نے انکار کیا اور پوچھا کے اس کو کس نے روایت کیا ہے تو کہا گیا ''حسین بن واقد'' نے تو اپنے ہاتھ سے اشارہ کر کے اپنے سر کو ہلا گویا کے انہوں نے عدم رضامندی کا اظہار کیا۔

۸۔اور ایک روایت میں ہے کہ حدثنی الخضر بن دائود قال حدثنا احمد بن محمد قال ذکر ابو عبداللہ حسین بن واقد فقال: واحادیث حسین ما اری ای شی ء ہی و نقض یدہ۔ (کتاب الضعفاء الکبیر ج۱ ص ۲۰۱)

خضر بن داؤد نے مجھے کہا کہ ہمیں احمد بن محمد نے بتایا کہ ابوعبداللہ حسین بن واقد کا ذکر اور کہا کے حسین کی احادیث میں مَیں خیال نہیں کرتا کے وہ کیا ہے اور اپنے ہاتھ کو مارا۔

پس اس سے معلوم ہوا کہ غیر مقلدوں کا اس روایت سے استدلال کرنا صحیح نہیں۔

جواب نمبر ۳:

صحیح مسلم میں ایک قولی حدیث ان الفاظ کے ساتھ مروی ہے:

حدثنا یحیی بن یحیٰی اخبرنا ابو خیثمة عن ابی الزبیر عن جابرح و حدثنا احمد بن یونس حدثنا زہیر حدثنا ابو الزبیر عن جابر رضی اللہ عنہ قال خرجنا مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مهللین بالحج فامرنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان نشترک فی الابل والبقر کل سبعة منا فی بدنة۔

''حضرت جابرؓ بیان کرتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حج کا تلبیہ کہتے ہوئے گئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں حکم دیا کہ ہم اونٹ اور گائے میں سات سات آدمی شریک ہوں جائیں۔''مسلم باب جواز الاشتراک فی الهدی۔

اب یہاں پر قول اور فعل کے درمیان تعارض آ گیا اور اصولیین کے نزدیک جب قولی اور فعلی حدیث کے درمیان تعارض آ جائے تو ترجیح قول کو ہوتی ہے جیسا کہ علامہ نووی شرح مسلم میں فرماتے ہیں کہ

'' تعارض القول والفعل والصحیح حنیئذ عند الاصولیین ترجیح القول''۔ (نووی شرح مسلم ج ا ص ۴۵۳)

جب قول اور فعل کا تعارض ہو تو اصولیین کے ہاں صحیح بات یہ ہے کہ ترجیح ''قول'' کو دی جاتی ہے۔

جواب نمبر ۴:

تعجب ہے غیر مقلدوں پر کہ ان کے نزدیک صحابہ کرامؓ کے اقوال اور افعال حجت نہیں لیکن پھر بھی وہ عبداللہ ابن عباسؓ کا یہ ضعیف اثر دلیل بناتے ہیں۔

اور اس سے بڑھ کر تعجب اس بات پر ہے کہ جب حج کے دوران کسی پر دم لازم آ جائے اور وہ اونٹ کی قربانی کرے تو سات حصے مانتے ہیں اور قربانی کے اونٹ کے دس حصے مانتے ہیں۔

جواب نمبر ۵:

یہ حدیث منسوخ ہے اور اس کے ناسخ وہ احادیث ہیں جس میں سات آدمیوں کی صراحت ہے مثلاً حضرت جابرؓ سے روایت ہے کہ نحر نا مع رسول الله ﷺ بالحديبية البدنة عن سبعة والبقرة عن سبعة۔ (ترمذی ص ۱۸۰ ج ۱)

یعنی ہم نے حدیبیہ میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ مل کر اونٹ بھی سات آدمیوں کی طرف سے ذبح کئے اور گائے بھی سات آدمیوں کی طرف سے ذبح کی۔

امام ترمذی نے فرمایا یہ حدیث حسن ہے صحیح ہے اور اسی پر عمل ہے علمائے صحابہ وغیرہم کا اور یہی قول ہے سفیان ثوری اور ابن مبارک کا اور شافعی اور احمد (کا)۔

(ترمذی مترجم علامہ بدیع الزماں ج ۱ ص ۵۶۵)

حدیث نمبر ۲: حدثنی محمد بن حاتم حدثنا وکیع حدثنا عزرة بن ثابت عن ابی الزبیر عن جابر بن عبدالله قال حججنا مع رسول الله ﷺ فنحرنا البعير عن سبعة والبصرة عن سبعة۔

حضرت جابر بن عبداللہؓ بیان کرتے ہیں کہ ہم نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ حج کیا، سات آدمیوں کی طرف سے اونٹ کو نحر کیا اور سات آدمیوں کی طرف سے ہی گائے کی قربانی کی۔ (مسلم شریف، باب: جواز الاشتراک فی الهدی)

حدیث نمبر ۳: حدثنی محمد بن حاتم حدثنا یحیی بن سعید عن ابن جریج قال اخبرنی ابو الزبیر عن جابر بن عبدالله رضی اللہ عنہ قال اشترکنا مع النبی ﷺ فی الحج والعمرة کل سبعة فی بدنة فقال رجل الجابر رضی اللہ عنہ ایشترک فی البدنة مایشترک فی الجزور قال ماهی الا من البدن وحضر جابر حدیبیة قال نحرنا یومئذ سبعین بدنة اشترکنا کل سبعة فی بدنة۔

حضرت جابر بن عبداللہؓ بیان کرتے ہیں کہ ہم حج اور عمرہ میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے اور سات سات آدمی ایک قربانی میں شریک ہو گئے تھے۔ ایک شخص نے حضرت جابر سے دریافت کیا کہ جس طرح قربانی کے اونٹ میں شریک ہو سکتے ہیں کیا اسی طرح بعد کے خریدے ہوئے اونٹ میں بھی شرکت جائز ہے۔ انہوں نے کہا پہلے سے اور بعد میں خریدے ہوئے دونوں اونٹوں کا حکم ایک ہے، حضرت جابر حدیبیہ میں موجود تھے، حضرت جابر نے کہا کہ ہم نے ستر اونٹ ذبح کیے اور ہر اونٹ میں سات آدمی شریک تھے۔

(مسلم شریف باب اشتراک فی الھدی)

## فتاویٰ علمائے حدیث کا حوالہ

(فتاویٰ علمائے حدیث ص ۱۵۰، ج ۱۳ میں ہے صحیح بخاری ومسلم وسنن ابی داؤد میں حضرت جابر عبداللہؓ سے روایت ہے امرنا رسول الله ﷺ ان نشترک فی الابل والبقرۃ منافی بدنۃ۔ ''ہمیں رسول اللہ ﷺ نے حکم دیا کہ اونٹ اور گائے ہر بدنۃ میں سات سات آدمی شریک ہو جائیں۔



جواب نمبر ۶:

اگر بالفرض ہم مان بھی لیں کہ یہ روایت ثابت ہے تو اس سے صرف اتنی بات ثابت ہوتی ہے کہ بعض صحابہ نے ایسا کیا۔ یہ صحابہ کرامؓ نے اپنی رائے اور اجتہاد سے کیا جیسے کہ انہوں نے نبی کریم ﷺ کو دیکھا کہ غنیمت کی تقسیم میں ایک اونٹ کے برابر دس بکریاں کو شمار کیا تو انہوں نے ایک اونٹ کو قربانی میں دس بکریوں کے قائم مقام بنایا۔ لہٰذا یہ ان کا اجتہاد تھا۔ اس کے مقابل میں ہمارے پاس مرفوع حدیث ہے۔ اس لئے اس کے مقابلہ میں موقوف اجتہاد قبول نہیں ہوسکتا۔

جواب نمبر ۷:

امام ترمذیؒ اس حدیث کو نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں اور حدیث ابن عباسؓ کی حسن ہے غریب ہے۔نہیں پہچانتے ہم اس کو مگر فضل بن موسیٰ کی روایت سے۔
(ترمذی مترجم علامہ بدیع الزماں غیر مقلد ج ا ص ۵٦۵)

جواب نمبر ۸:

یہ سفر کا واقعہ ہے اور مسافر پر قربانی واجب نہیں ہے اگر وہ کچھ بھی نہ کرتے تو ان پر کچھ گناہ نہ تھا اسی طرح اگر وہ دس میں شریک ہوں تو بھی ان پر کچھ الزام نہیں ہے۔

## مسئلہ نمبر 15: قربانی کو اچھے انداز سے ذبح کرنا چاہئے

### حدیث نمبر 1:

شداد بن اوس سے روایت ہے (وہ فرماتے ہیں) دو باتیں میں نے یاد رکھیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے آپؐ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے ہر کام میں بھلائی فرض کی ہے جب تم قتل کرو تو اچھی طرح سے قتل کرو اور جب تم ذبح کرو تو اچھی طرح سے ذبح کرو اور چاہئے کہ تم سے جو کوئی ذبح کرنا چاہے وہ چھری کو تیز کر لے اور اپنے جانور کو آرام دے (اور یہی مستحب ہے کہ چھری جانور کے سامنے تیز نہ کرے اور نہ ایک جانور کو دوسرے جانور کے سامنے ذبح کرے اور نہ ذبح کرنے کے لئے کھینچ کر لے جائے)۔(مسلم شریف مترجم جلد نمبر 5 ص 209 ترجمہ علامہ وحید الزماں غیر مقلد کتاب الصید والذبائح باب الامر باحسان الذبح والقتل وتحدید الشفرۃ)

### حدیث نمبر 2:

ذبح کرنے سے پہلے چھری کو تیز کرنا چاہئے۔

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا ایک مینڈھا سینگ دار لانے کا جو چلتا ہو سیاہی میں اور بیٹھتا ہو سیاہی میں۔اور دیکھتا ہو سیاہی

میں (یعنی پاؤں اور پیٹ اور آنکھوں کے گرد سے سیاہ ہو) پھر لایا گیا ایک مینڈھا قربانی کے لئے آپؐ نے فرمایا اے عائشہ چھری لا پھر فرمایا تیز کر لے اس کو پتھر سے تیز کر دی پھر آپؐ نے چھری لی اور مینڈھے کو پکڑا اس کو لٹایا پھر اس کو ذبح کیا پھر فرمایا بسم اللہ یا اللہ قبول کر محمد ﷺ کی طرف سے اور محمد ﷺ کی آل کی طرف سے اور محمد ﷺ کی امت کی طرف سے پھر قربانی کی اس کی۔

## حدیث نمبر 3:

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ ایک شخص کے پاس سے گزرے جو اپنا پاؤں بکری کے سینے پر رکھ کر چھری تیز کر رہا تھا اور بکری اس کو دیکھ رہی تھی ۔آپؐ نے فرمایا تو نے پہلے ہی چھری کو تیز کیوں نہ کیا، تو اس کو دو بار مارنا چاہتا ہے۔

(ترغیب وترھیب مترجم جلد ا کا دوسرا حصہ ص 903 باب الترھیب من المثلۃ بالحیوان)

## جانور کو گھسیٹنا اور تکلیف پہنچانا



## حدیث نمبر 4:

حضرت ابن سرین سے روایت ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک شخص کو دیکھا کہ بکری کا پیر پکڑ کر ذبح کرنے کے واسطے اس کو گھسیٹ کر لے جا رہا تھا آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا تجھ کو خرابی ہو موت کی طرف اس کو اچھی طرح سے ہانک۔

(ترغیب وترھیب ج اول کا حصہ دوسرا ص 905 ترجمہ مولانا عبد القہار مطبوعہ محمدی مسجد کراچی)

# مسئلہ نمبر 16: تکبیر پڑھ کر ذبح کرنا

## حدیث:

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے قربانی کی دو مینڈھور

کی جو سفید تھے یا سفید اور سیاہ سینگ دار آپ نے ذبح کئے ان دونوں کو اپنے ہاتھ سے اور بسم اللہ کہی اور تکبیر کہی اور پاؤں رکھا ان کی گردن پر کاٹتے وقت تاکہ جانور اپنا سر نہ ہلا سکے اور تکلیف نہ پائے۔ (مسلم مترجم علامہ وحید الزماں ج5 ص216-217، کتاب الاضاحی باب استحباب الضحیۃ وذبحھا مباشرۃ بلا توکیل والسمیۃ والتکبیر)

# مسئلہ نمبر 17: جس کی طرف سے قربانی کی جائے ذبح کے وقت اس کا ذکر کرنا

حدیث:

جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم کے ساتھ موجود تھا بقر عید میں عیدگاہ میں، جب آپؐ خطبہ پڑھ چکے تو منبر پر سے اترے اور ایک مینڈھا آیا آپؐ نے اپنے ہاتھ سے اسے ذبح کیا اور فرمایا بسم اللہ اللہ اکبر یہ میری طرف سے اور میری امت میں سے اس شخص کی طرف سے جس نے قربانی نہیں کی۔

(ابوداؤد اور مترجم علامہ وحید الزماں ج دوم ص413 کتاب الضحایا باب فی الشاۃ یضحی بھا عن جماعۃ

اس حدیث سے ثابت ہوا کہ ثواب میں دوسرے آدمی کو شریک کیا جا سکتا ہے بلکہ کئی آدمیوں کو ثواب پہنچایا جا سکتا ہے۔ دوسرے ایسا کہنا ضروری نہیں یعنی فرض واجب یا سنت موکدہ وغیرہ نہیں ہے صرف مستحب عمل ہے۔ (دیکھئے نووی شرح مسلم)

مسئلہ: اسی مسئلہ سے ملتا جلتا ایک مسئلہ یہ ہے کہ جو شخص اپنی قربانی خود نہیں کر سکتا کیا اس قربانی کرتے وقت اپنی قربانی کے پاس کھڑا ہونا ضروری ہے۔

اس بارے میں احادیث دونوں قسم کی ہیں جس کی وجہ سے فقہاء نے یہ رائے قائم کی۔ کہ اگر ایسا شخص اپنی قربانی کے سامنے ہو تو بہتر ہے۔ ضروری نہیں۔

## قربانی کے پاس حاضر ہونے کی حدیث:

امام مندری شافعی نقل کرتے ہیں ابو القاسم اصبہانی نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ہے جس کے لفظ یہ ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے فاطمہ رضی اللہ عنہا کھڑی ہو جاؤ اور اپنی قربانی کے پاس موجود رہو کیونکہ اس کے خون کے پہلے قطرہ کے گرتے ہی تمہارے سارے گناہ بخشے جائیں گے اور یہ قربانی خون اور گوشت سمیت ستر مرتبہ بڑھا کر لائی جائے گی اور تمہارے میزان میں رکھی جائے گی۔ ابو سعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ یہ صرف آل محمد ﷺ کے واسطے ہی خاص ہے کیونکہ وہ خاص خوبیوں کے لائق ہیں جن کے ساتھ وہ مخصوص کئے گئے ہیں یا یہ فضیلت آل محمد ﷺ اور سب مسلمانوں کے لئے ہے؟ فرمایا آل محمد ﷺ کے لئے خصوصاً اور سب مسلمانوں کے لئے عموماً یہی ثواب ہے۔

ہمارے بعض مشائخ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اس حدیث کو حسن کہا ہے۔ واللہ اعلم (ترغیب وترہیب مترجم مولانا عبد القہار جلد اول کا دوسرا حصہ ص 900 وص 901)

اس حدیث سے قربانی کے پاس حاضر ہونے کا جواز نکلتا ہے۔ جو فقہاء ضروری نہیں سمجھتے وہ ان روایات سے استدلال کرتے ہیں جن میں آپ کا اپنی بیویوں کی طرف سے گائے کی قربانی کرنے کا ذکر ہے۔ کیونکہ آپؐ کی ازواج مطہرات وہاں پر موجود نہیں تھیں بلکہ انہیں قربانی کا گوشت ملنے پر اس قربانی کی اطلاع ہوتی۔ (دیکھئے بخاری شریف)

# مسئلہ نمبر 18: اونٹ کو نحر کرنے کا طریقہ

حدیث:

عبد الرحمن بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپؐ کے اصحاب اونٹ کا بایاں پاؤں باندھ کر کھڑا کر کے اس کو نحر کرتے تھے۔

(ابوداؤد مترجم علامہ وحید الزماں ج دوم ص 31 کتاب الضحایا باب کیف نحر البدا

# مسئلہ نمبر 19: قربانی کے جانور میں سے اگر بچہ نکل آئے تو اس کا حکم

اس مسئلہ کی دو شقیں ہیں۔

پہلی شق: اگر بچہ زندہ نکل آئے تو اس کا کیا حکم ہے۔

دوسری شق: اگر بچہ مردہ نکل آئے تو اس کا حکم کیا ہے۔

پہلی شق کے متعلق فقہاء کرام کا اتفاق ہے کہ اس کو بھی ماں کی طرح ذبح کر دیا جائے۔

امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ ذبح کرنے کا حکم فرماتے ہیں دیکھئے فقہ حنبلی کی مشہور کتاب غنی ابن قدامہ ج13 ص310 جمہور فقہاء بھی یہی فرماتے ہیں اور امام ابو حنیفہ کا بھی یہی مسلک ہے۔امام ابو حنیفہ کے متعلق علامہ ابن قدامہ حنبلی رحمۃ اللہ علیہ المتوفی 620ھ فرماتے ہیں عن ابی یفۃ لا یذبحہ و یدفعہ الی المساکین حیا امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں اس کو ذبح نہ کرے ہ وہ زندہ ہی مساکین کو دے دے۔(المغنی ج13 ص375)

امام صاحب کے اس قول سے ذبح کرنے کی نفی نہیں ہوتی آپ کے نزدیک ذبح کرنا بھی ہے۔

دوسری شق کے متعلق فقہائے کرام کے دو قول ہیں پہلا قول یہ ہے کہ وہ مردہ بچہ جو بکری، ئے، بھینس، بھیڑ اور اونٹنی وغیرہ کے پیٹ سے نکلا ہے اس کا کھانا جائز ہے ماں کے حلال کرنے ہ مردہ بچہ بھی حلال ہی سمجھا جائے گا جو فقہاء کھانے کے قائل ہیں ان میں بھی یہ اختلاف ، کہ وہ بچہ مکمل ہو اور اس پر بال آ گئے ہوں۔ بعض کہتے ہیں کہ یہ بات درست نہیں مطلقاً کھانا ز ہے۔

دوسرا قول یہ ہے کہ اس کا کھانا مکروہ ہے۔ موطا امام محمد میں ہے۔

ابو حنیفة كان يكره اكله حتى يخرج حيا فيذكى

لیکن امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اس کے کھانے کو مکروہ سمجھتے تھے۔ سوائے اس کے وہ زندہ نکل آئے تو ذبح کیا جائے۔ (موطا امام محمد مترجم ص 339)

امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر فقہائے کرام جو اس مردہ بچے کو جو ماں کے پیٹ سے نکلا ہے کھانے سے منع کرتے ہیں ان کے دلائل ملاحظہ فرمائیں۔

## پہلی دلیل:

قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

اِنَّمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةَ

تم پر حرام کئے ہیں مردار جانور۔ (پارہ نمبر 2 سورۃ بقرہ آیت نمبر 173)

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے مردار کھانے سے منع فرمایا اور یہ بھی مردار ہے اس لئے یہ بھی منع ہے۔ مردار وہ جانور ہے جس کا ذبح کرنا فرض ہو، اور وہ بغیر ذبح کے مر جائے۔



## دوسری دلیل:

حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ

تم پر حرام ہے مردار جانور۔ (پارہ نمبر 6 سورۃ المائدہ آیت نمبر 3)

## تیسری دلیل:

قُلْ لَّآ اَجِدُ فِيْ مَآ اُوْحِيَ اِلَيَّ مُحَرَّمًا عَلٰى طَاعِمٍ يَّطْعَمُهٗٓ اِلَّآ اَنْ يَّكُوْنَ مَيْتَةً

میں نہیں پاتا اس میں جو میری طرف وحی ہوئی کسی کھانے والے پر کھانا حرام مگر یہ کہ مردار ہو۔ (پارہ نمبر 8 سورۃ انعام آیت نمبر 145)

## چوتھی دلیل:

انما حرم علیکم المیتہ

تم پر حرام کئے ہیں مردار جانور۔ (پارہ نمبر 14 سورۃ النحل آیت نمبر 115)

## پانچویں دلیل:

حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ وَالدَّمُ وَلَحْمُ الْخِنْزِيرِ وَمَا أُهِلَّ لِغَيْرِ ا
بِهِ وَالْمُنْخَنِقَةُ وَالْمَوْقُوذَةُ وَالْمُتَرَدِّيَةُ وَالنَّطِيحَةُ وَمَا أَكَلَ السَّبُعُ إِلَّا
ذَكَّيْتُمْ وَمَا ذُبِحَ عَلَى النُّصُبِ۔

تم پر حرام ہے مردار اور خون اور سور کا گوشت اور وہ جس چیز پر خدا کے سوا کسی اور کا نام پکا
جائے اور جو گلا گھونٹنے سے مرے اور بے دھار کی چیز سے مرا ہوا اور جو گر کر مرا اور جسے کسی جانو
نے سینگ مارا اور جسے کوئی درندہ کھا گیا مگر جنہیں تم ذبح کرلو اور جو کسی تھان پر ذبح کیا گیا۔

(المائدہ آیت نمبر 3

امام صاحب فرماتے ہیں جو بچہ ماں کے پیٹ میں مرا ہے۔ یہ بھی ہوسکتا ہے کہ وہ پہلے والا ہ
مگر جب اس کی ماں کو ذبح کیا گیا وہ ماں کا گھوٹنے سے مرا ہو۔ اس لئے احتیاط کا پہلو یہ کہ اسے کہا۔

## چھٹی دلیل:

وَلَا تَأْكُلُوا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللَّهِ عَلَيْهِ وَإِنَّهُ لَفِسْقٌ

(سورۃ الانعام آیت نمبر 121)

اور اس (جانور) میں سے مت کھاؤ جس پر اللہ کا نام نہ لیا گیا ہو بے شک یہ کھانا گناہ ہے۔
اس آیت سے بھی ثابت ہوا کہ اس مردہ بچے کا کھانا منع ہے کیونکہ اس پر ذبح کے وقت
اللہ کا نام نہیں لیا گیا۔

## ساتویں دلیل:

فَكُلُوا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللَّهِ عَلَيْهِ إِنْ كُنْتُمْ بِآيَاتِهِ مُؤْمِنِينَ۔

سوتم کھاؤ اس جانور میں سے جس پر نام لیا گیا ہو اللہ کا اگر تم کو اس کے حکموں پر ایمان ہے۔ (سورۃ انعام آیت نمبر 119)

قرآن حکیم میں اس قسم کی بہت سے آیات ہیں جن میں مردار جانور کو کھانے سے منع کیا گیا ہے۔

## آٹھویں دلیل:

### حدیث:

حضرت عدی بن حاتم سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے شکار کے متعلق دریافت کیا۔ تو آپؐ نے فرمایا جب تو اللہ کا نام لے کر تیر مارے اور پھر وہ جانور اگر تجھے مرا ہوا ملے تو تو اس کو کھا لے ہاں مگر جب یہ جانور پانی میں گر پڑے اور معلوم نہ ہو کہ یہ پانی میں گرنے یا تیر کے صدمہ سے مرا تو تو اسے مت کھا۔

(سنن نسائی کتاب الصید والذبائح باب فی الذی یرمی الصید فیقع فی الماء)

پس آپ نے زہوق حیات کے سبب میں شک واقع ہونے کے وقت اکل صید کو حرام قرار دیا ہے اور بالکل یہی بات جنین میں موجود ہے کہ کچھ پتہ نہیں کہ وہ ذبح ام کی وجہ سے مرا ہے یا سانس گھٹ جانے کی وجہ سے مرا ہے۔

## نویں دلیل:

### حدیث:

عبداللہ بن عمر کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

احلت لنا میتتان و دمان فاما المیتتان فالحوت والجدا دوام الدمان فالکبد والطحال

میرے لئے دو مردار اور دو خون حلال کئے گئے ہیں دو مردار سے مراد تو مچھلی اور ٹڈی

ہے اور دو خون سے مراد کلیجی اور تلی ہیں۔ (ابن ماجہ ابواب الاطعمۃ باب الکبد والطحال)

امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث سے استدلال کیا ہے بایں طور کہ حدیث میں صرف دو مرداروں کی حلت آئی ہے اور یہ تیسرا مردہ ہے جس کا کہیں ذکر نہیں ہے۔

## دسویں دلیل:

امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے لیے حضرت ابراہیم نخعی کا اثر بھی حجت ہے جس کو امام محمد نے موطا میں اور کتاب الآثار میں روایت کیا ہے۔

عن ابراهيم انه قال لا تكون زكوة نفس زكوة نفسين

ابراہیم نخعی سے روایت ہے کہ فرمایا انہوں نے ایک جان کا ذبح کرنا دو جانوں کے قائم مقام نہیں ہوتا۔ (موطا امام محمد مترجم ص339۔ کتاب الآثار مترجم ص585)

امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے مسلک کی تائید ان روایات سے بھی ہوتی ہے جن میں شبہ سے بچنے کا حکم موجود ہے۔ مثلاً

## حدیث:

حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ (المتوفی 46ھ) روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حلال بھی واضح ہے اور حرام بھی۔ ان دونوں کے درمیان کچھ چیزیں مشتبہ ہیں ان کو بہت سے لوگ نہیں جانتے سو جو شخص ان مشتبہات سے بچا تو اس نے اپنا دین اور عزت بچالی اور جو مشتبہات میں جا پڑا تو (گویا) وہ حرام میں جا پڑا جیسے چراگاہ کے اردگرد جانوروں کو چرانے والا قریب ہے کہ چراگاہ میں جا پڑے۔

(بخاری ج ا ص 13، ابن ماجہ ص296 ابواب الفتن باب الوقوف عند الشبہات)

## حدیث:

حضرت حسن بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ المتوفی 50ھ روایت کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ

علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ چیز چھوڑ دے جو تجھے تردد اور اشتباہ میں ڈالے اور ایسی چیز اختیار کر جو تیرے لئے باعث تردد نہ ہو کیونکہ خیر باعث اطمینان اور شر باعث شک ہے۔

(مستدرک حاکم ج2 ص12)

ان روایات سے بھی امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی تائید ہوتی ہے کیونکہ اس مردہ بچے میں شک پڑ گیا ہے کہ حلال ہے یا حرام۔ تو شک سے بچنا ہی بہتر ہے۔ اور قرآن کے مطابق ہے۔ اس لئے جینین کا کھانا منع ہے۔

# مسئلہ نمبر 20: قربانی کے گوشت کو تقسیم کرنے کا طریقہ

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَ يَذْكُرُوا اسْمَ اللّٰهِ فِيْٓ اَيَّامٍ مَّعْلُوْمٰتٍ عَلٰى مَا رَزَقَهُمْ مِّنْ بَهِيْمَةِ الْاَنْعَامِ فَكُلُوْا مِنْهَا وَ اَطْعِمُوا الْبَآىِٕسَ الْفَقِيْرَ۔

اور یاد کریں وہ اللہ کے نام کو معلوم دنوں میں اس چیز پر جو اللہ نے ان کو روزی دی ہے مویشیوں میں سے پس کھاؤ اس میں سے اور کھلاؤ مصیبت زدہ محتاج کو۔

(پارہ نمبر 17 سورۃ الحج آیت نمبر 28)

اس آیت سے گوشت کے متعلق دو باتیں ثابت ہوئیں نمبر 1 قربانی کرنے والا خود بھی کھائے۔ نمبر 2 فقیروں (محتاجوں، غریبوں) کو بھی کھلائے۔

دوسری آیت:

فَكُلُوْا مِنْهَا وَ اَطْعِمُوا الْقَانِعَ وَ الْمُعْتَرَّ ؕ

پس کھاؤ ان میں سے اور کھلاؤ قناعت کرنے والے اور بے قرار شخص کو۔

(سورۃ الحج آیت نمبر 36)

اس آیت میں بھی اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ تم خود بھی کھاؤ اور محتاجوں کو بھی کھلاؤ۔ البتہ

محتاجوں کی دو قسم اس آیت میں بیان ہوئی ہیں۔

حاشیہ ترجمہ قرآن مولانا فتح محمد جالندھری ص 324 میں ہے فائدہ: محتاج دو بتائے پہلا جو مانگتا نہیں اور دوسرا وہ جو مانگتا ہے۔

**حدیث:**

عبداللہ بن واقد سے روایت ہے منع کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قربانیوں کا گوشت کھانے سے تین دن کے بعد عبداللہ بن ابی بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہا کہ میں نے یہ عمرہ سے بیان کیا انہوں نے کہا سچ کہا عبداللہ نے میں نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے سنا وہ کہتی تھیں چند لوگ دیہات کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں آئے عیدالاضحیٰ میں شریک ہونے کو (اور وہ لوگ محتاج تھے) تو آپؐ نے فرمایا قربانی کا گوشت تین دن کے موافق رکھ لو باقی خیرات کر دو۔ (تا کہ یہ محتاج بھوکے نہ رہیں اور ان کو بھی کھانے کو گوشت ملے) اس کے بعد لوگوں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لوگ اپنی قربانیوں سے مشکیں بناتے تھے۔ (ان کی کھالوں کی) اور ان کی چربی کو پگھلاتے تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اب کیا ہوا لوگوں نے عرض کیا کہ آپؐ نے منع فرمایا قربانیوں کا گوشت تین دن کے بعد کھانے سے (اور اس سے یہ نتیجہ نکلا کہ قربانی کا کوئی جز تین دن سے زیادہ رکھنا نہ چاہئے) آپؐ نے فرمایا میں نے تم کو منع کیا تھا ان محتاجوں کی وجہ سے جو اس وقت آ گئے تھے۔ اب کھاؤ اور رکھ چھوڑو۔ اور صدقہ دو۔ (صحیح مسلم کتاب الاضاحی باب النہی عن اکل لحوم الاضاحی)

**حدیث:**

ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے مدینہ کے لوگوں مت کھاؤ قربانیوں کا گوشت تین دن سے زیادہ لوگوں نے شکایت کی آپ سے کہ ہمارے بال بچے۔ نوکر چاکر ہیں (اس لئے ضرورت پڑھتی ہے گوشت رکھ چھوڑنے کی)

آپؐ نے فرمایا کھاؤ اور کھلاؤ اور رکھ لو یا رکھ چھوڑو۔

(صحیح مسلم کتاب الاضاحی باب النہی عن الکل لحوم الاضاحی)

**حدیث:**

حضرت سلمہ بن اکوع رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص قربانی کرے تو تیسرے دن کی صبح کو اس کے گھر میں اس گوشت میں سے کچھ نہ رہے (کھا لے اور تقسیم کردے دوسرے سال لوگوں نے دریافت کیا یارسول اللہ کیا اب بھی ہم سال گذشتہ کی طرح کریں؟ آپؐ نے فرمایا (نہیں) کھاؤ۔ کھلاؤ۔ جمع بھی رکھو اس سال چونکہ لوگ بھوک (قحط) میں مبتلا تھے اس لئے میرا خیال تھا کہ اس طرح ان لوگوں کی مدد ہو جائے۔

(صحیح بخاری کتاب الاضاحی باب مایوکل من للحوم الاضاحی)

قرآن وحدیث سے یہ بات ثابت ہو رہی ہے کہ تین حصے کرنا بہتر ہے۔ یعنی ایک اپنے لئے۔ جس سے کھاؤ والا حکم پورا ہوتا ہے۔ رشتہ داروں، عزیزوں، ہمسایوں کے لئے میں کھلاؤ والا دوسرا حکم پورا ہوتا ہے محتاجوں کے لیے صدقہ کرنے سے تیسرا حکم پورا ہوتا ہے۔

# مسئلہ نمبر 21: قربانی کے گوشت کو ذخیرہ کرنا جائز ہے

**حدیث:**

امام مالک نے ہمیں خبر دی کہ ہم سے روایت کیا ابوزبیر نے انہوں نے روایت کیا جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے انہوں نے کہا کہ روایت کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تین دن کے بعد قربانی کا گوشت کھانے سے منع کیا۔ اس کے بعد فرمایا کھاؤ۔ توشہ بناؤ۔ اور جمع رکھو۔

اس روایت کے بعد امام محمد بن حسن شیانی رحمۃ اللہ علیہ التوفی 189ھ نے فرمایا اسی پر ہمارا عمل ہے کہ تین دن سے زیادہ گوشت جمع کرنے اور توشہ بنانے میں کوئی حرج نہیں۔ ممانعت

فرمانے کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی اجازت دے دی ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا آخری ارشاد پہلے قول کو منسوخ کرتا ہے سو اس کو ذخیرہ کرنے اور توشہ کرنے میں کوئی حرج نہیں۔ یہی امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور ہمارے اکثر فقہاء کا قول ہے۔

(موطا امام محمد ص 281 کتاب الضحایا باب لحوم الاضاحی)

نوٹ: موطا امام مالک اور موطا امام محمد یہ دونوں حدیث کی مشہور اور اولین کتب میں شمار ہوتی ہیں۔ امام مالک سے روایت کرنے والے آپ کے بہت سے شاگرد ہیں مگر ان میں سے دو سب سے زیادہ مشہور ہوئے ہیں۔

امام محمد کی خصوصیت میں یہ بات بھی شامل ہے کہ وہ پہلے امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے شاگرد بھی رہے ہیں۔ یہ حدیث کی دونوں کتابیں امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی صحیح بخاری سے بہت پہلے کی ہیں۔ امام محمد رحمۃ اللہ علیہ امام بخاری کے تقریباً دادا استاد بنتے ہیں۔

## مسئلہ 22: قربانی کرنے والے (قصائی) کو اجرت کے طور پر قربانی میں سے کچھ نہ دیا جائے

حدیث عبدالرحمن بن ابی لیلیٰ نے حضرت علیؓ سے روایت کی ہے کہ حضرت علی فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کو اپنے قربانی کے اونٹوں کی دیکھ بھال کا حکم دیا اور ان کی سب چیزوں کو تقسیم کرنے کا گوشت، کھال، جھول نیز یہ کہ قصاب کی مزدوری میں قربانی کی کوئی چیز نہ دیں۔ (بخاری کتاب الحج باب یتصدق بجلود الھدی)

**حدیث:**

عبدالرحمن بن ابی لیلیٰ نے حضرت علیؓ سے روایت کی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے حکم دیا کہ میں قربانی کے اونٹوں کا بندوبست کروں اور ان میں سے کوئی قصاب کی مزدوری

میں نہ دوں۔(بخاری کتاب الحج لایعطے الجزاء من الہدی شیأ۔ترجمہ:باب قصاب کو ذبح کرنے کی مزدوری میں قربانی کی کوئی چیز نہ دی جائے)

**حدیث:**

حضرت علیؓ نے فرمایا کہ مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ میں آپ کے قربانی کے اونٹوں پر کھڑا ہوں اور اُن کا گوشت اور کھالیں اور جھولے خیرات کر دوں اور قصاب کی مزدوری اس میں سے نہ دوں اور حضرت علیؓ نے فرمایا کہ مزدوری قصاب کی ہم اپنے پاس سے دیں گے۔(صحیح مسلم کتاب الحج باب فی الصدقۃ بلحوم الہدایا)

## مسئلہ نمبر 23: کون کون سے جانور کی قربانی درست نہیں

**حدیث:**

عبید بن فروز سے روایت ہے کہ میں نے براء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے پوچھا کون سا جانور قربانی میں درست ہے تو براء رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے میں کھڑے ہوئے میری انگلیاں آپؐ کی انگلیوں سے چھوٹی اور حقیر ہیں اور میری پوریں آپؐ کی پوروں سے چھوٹی اور حقیر ہیں آپؐ نے چار انگلیوں سے اشارہ کیا اور فرمایا چار طرح کا جانور قربانی کے لائق نہیں ہے ایک تو وہ جس کا کانا پن بظاہر معلوم ہوتا ہو اور وہ بیمار جس کی بیماری بظاہر معلوم ہوتی ہے اور وہ لنگڑا جس کا لنگڑا نا بظاہر معلوم ہو اور وہ دلا جس کی ہڈی میں مغز نہ ہو میں نے کہا (یعنی اس حدیث کے راوی عبید بن فروز جو حضرت براء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے شاگرد ہیں) مجھے قربانی کے لئے وہ جانور بھی برا معلوم ہوتا ہے جس کا سن (دانت) کم ہو آپ نے (یعنی حضرت براء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے) فرمایا جو تجھے برا لگے اس کو چھوڑ دے لیکن اور کو منع نہ کر۔(سنن ابی داؤد مترجم علامہ وحید الزماں جلد نمبر 2 ص 411 کتاب الضحایا باب ما یکرہ من الضحایا)

اس حدیث میں جانور کے چار عیبوں کا ذکر ہے۔

1- کانا 2- بیمار

3- لنگڑا

4- بہت ہی کمزور مریل یعنی ایسا دُبلا جانور جس کی ہڈیوں میں گوشت نہ ہو۔

**حدیث:**

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو حکم دیا کہ قربانی کے (جانور کی) آنکھ اور کان کو ہم خوب دیکھیں (کہ اس میں ایسا نقص نہ ہو جس کے سبب سے قربانی درست نہ ہو) اور ہم ''مقابلہ'' اور ''مدابرہ'' حرقا'' اور شرقا'' کی قربانی نہ کریں (راوی کہتے ہیں) مقابلہ اس جانور کو کہتے ہیں جس کے کان کا اگلا حصہ کٹا ہوا ہو۔ مدابرہ اس جانور کو کہتے ہیں جس کے کان کا پچھلا حصہ کٹا ہوا ہو۔ ''خرقا'' اس جانور کو کہتے ہیں جس کا کان چھیدا گیا ہو (یعنی کان میں گول سوراخ ہو) اور شرقا اس جانور کو کہتے ہیں جس کا کان پھٹا ہوا ہو۔

(سنن دارمی کتاب الاضاحی باب مالا یجوز فی الاضاحی)

اس حدیث میں بھی جانور کے چار عیوب کا ذکر ہے۔ اور یہ چار عیوب ایسے ہیں جن کا ذکر پہلی حدیث میں نہیں ہے۔ اس طرح کل آٹھ عیوب ہو گئے۔

**حدیث:**

جری بن کلیب حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا عضباء کی قربانی سے یعنی سینگ ٹوٹے یا کان کٹے جانور کی قربانی کرنے سے۔ (سنن ابوداؤد مترجم جلد 2 ص 412 کتاب الضحایا باب ما یکرہ من الضحایا)

اس حدیث میں ایک اور عیب کا ذکر ہوا ہے جو پہلی دونوں حدیثوں میں نہیں ہے وہ ہے سینگ ٹوٹے جانور کی قربانی کرنا بھی منع ہے۔ اس طرح نو (9) عیب ہو گئے۔ اس حدیث میں

آپؐ نے جو لفظ استعمال فرمایا ہے وہ ہے عضباء۔ عضباء کس جانور کو کہتے ہیں وہ ہم مشہور تابعی حضرت سعید بن المسیب رحمۃ اللہ علیہ سے بیان کرتے ہیں۔

قتادہ سے روایت ہے کہ میں نے سعید ابن المسیب سے پوچھا عضب ( یا عضباء ) کس جانور کو کہیں گے انہوں نے کہا جس کا کان آدھے سے زیادہ کٹا ہو۔

(ابوداؤد مترجم علامہ وحید الزماں جلد 2 ص 412)

**حدیث:**

جری بن کلیب بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس جانور کی قربانی سے منع فرمایا جس کا سینگ ٹوٹا ہوا ہو۔ پھر میں نے اس کا تذکرہ حضرت سعید بن المسیب رحمۃ اللہ علیہ سے کیا تو انہوں نے فرمایا ہاں جب سینگ آدھا یا آدھے سے زیادہ ٹوٹ گیا ہو تو اس کی قربانی کرنا درست نہیں۔ اور اگر اس سے کم ٹوٹا ہو تو درست اور جائز ہے۔ (نسائی کتاب الضحایا باب العضباء)



**حدیث:**

عتبہ بن عبد سلمی کی ایک روایت میں آتا ہے آپؐ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں منع کیا کسی جانور کی قربانی سے مگر "مصفرہ" اور "مستاصلہ" اور بخقاء اور مشیعہ اور کسرا سے۔ مصفرہ وہ ہے جس کا کان کٹا ہوا اتنا کہ سوراخ کان کا کھل گیا ہو، مستاصلہ وہ ہے جس کا سینگ جڑ سے اکھڑ گیا ہو۔ بخقاء وہ ہے جس کی آنکھ کی بینائی جاتی رہی ہو اور آنکھ قائم ہو۔ مشیعہ وہ جو لاغری اور ضعف کی وجہ سے بکریوں کے ساتھ نہیں رہ سکتی بلکہ پیچھے رہ جاتی ہے۔ کسراء وہ جس کا ہاتھ یا پاؤں ٹوٹ گیا ہو۔ (ابوداؤد کتاب الضحایا باب ما یکرہ من الضحایا)

# دم کٹے جانور کا حکم

## حدیث:

اس مسئلہ میں حدیثیں دونوں قسم کی ہیں ایک میں اجازت ہے دوسری میں منع ہم یہاں پر پہلے دونوں نقل کرتے ہیں پھر فقہاء نے جو ان میں تطبیق دی ہے وہ ذکر کریں گے۔

## اجازت والی احادیث:

### پہلی حدیث:

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ ایک مرتبہ میں نے قربانی کے لئے ایک مینڈھا خریدا اتفاق سے ایک بھیڑیا آیا اور اس کی دم (چکی) کا حصہ نوچ کر کھا گیا میں نے نبی علیہ الصلوۃ والسلام سے پوچھا (کہ اس کی قربانی ہوسکتی ہے یا نہیں) نبی علیہ السلام نے فرمایا تم اسی کی قربانی کرلو۔ (مسند احمد مترجم جلد نمبر 5 ص 237)



### دوسری حدیث:

ایک شخص نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا کہ بھیڑیے نے میری بکری کی دم کاٹ لی ہے۔ کیا میں اس کی قربانی کرسکتا ہوں آپؐ نے اسے اجازت دے دی۔

(سنن الکبری ج 9 ص 289

## منع والی حدیث:

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے آپ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں حکم دیا کہ ہم (قربانی کے جانور کی) آنکھیں اور کان اچھی طرح دیکھیں اور ہم ایسا جانور جس کا کان آگے سے کٹ کر لٹکا ہو، پیچھے سے کان کٹ کر لٹکا ہو دم کٹے اور ایسا جانور جس کے کان میں گول سوراخ ہو قربانی نہ کریں۔ (سنن نسائی کتاب الضحایا المقابلۃ وھو ما قطع طرف اذنھا)

فقہائے کرام نے ان دونوں قسم کی روایات میں یوں تطبیق دی ہے کہ اگر جانور کی تہائی 1/3 سے کم کٹی ہو تو قربانی صحیح ہوگی اور اگر زیادہ حصہ کٹ گیا ہے تو پھر قربانی جائز نہیں۔

حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

**مسئلہ:**

جس جانور کا تہائی سے زیادہ کان یا دم وغیرہ کٹی ہوئی ہو اس کی قربانی جائز نہیں (شامی)

(احکام وتاریخ قربانی ص43)

حضرت مولانا محمد حنیف گنگوہی ہدایہ کی شرح میں لکھتے ہیں۔

جامع صغیر میں امام صاحب سے روایت ہے کہ اگر دم یا کان یا آنکھ یا دنبہ کی چکی (جو سرین پر ہوتی ہے) میں سے تہائی یا اس سے کم مقطوع ہو تو قربانی جائز ہوگی اور اگر تہائی سے زائد کٹی ہو تو جائز نہ ہوگی پس تہائی تک قلیل ہے اور تہائی سے زائد کثیر ہے۔

دلیل یہ ہے کہ میت کے تہائی مال میں ورثہ کی رضامندی کے بغیر وصیت نافذ کر دی جاتی ہے۔ پس تہائی کو قلیل شمار کیا گیا۔ اور اس سے زیادہ میں ورثہ کی رضامندی کے بغیر وصیت نافذ نہیں کی جاتی تو تہائی سے زائد کو کثیر شمار کیا گیا۔ امام محمد سے ہشام کی روایت یہی ہے۔ اور صدر شہید نے کہا ہے کہ یہی اصح ہے کیونکہ ظاہر الروایت ہے۔ اور اس کے مطابق پوری تہائی تک حد قلت میں داخل ہے۔ (طلوع النیرین شرح ہدایہ آخرین ج5 ص333)

## مولانا محمد عبداللہ روپڑی صاحب غیر مقلد کا حوالہ:

اس مسئلہ میں آپ سے سوال ہوا آپ نے جواب میں اہل سنت کے مذہب کے مطابق فتوی دیا۔ یہاں پر سوال اور جواب لکھا جاتا ہے۔

سوال: حدیث میں ہے قربانی کے جانور کے کان اور سینگ صحیح سالم ہو لیکن بعض علماء کہتے ہیں کان آدھے سے کم کٹا ہو یا سینگ آدھے سے کم ٹوٹا ہو تو قربانی میں کوئی حرج نہیں کیا

یہ کہنا صحیح ہے۔(شیخ محمد یعقوب فیوکلاتھ مارکیٹ لائلپور)

الجواب: ہاں صحیح ہے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اعضب القرن والاذن جانور قربانی کرنے سے منع فرمایا۔حضرت قتادہ فرماتے ہیں میں نے سعید بن مسیب رحمۃ اللہ علیہ سے اس کا ذکر کیا تو انہوں نے فرمایا اعضب سے مراد نصف یا اس سے زائد کان کٹا یا سینگ ٹوٹا ہے۔اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جس جانور کا آدھا یا آدھے سے زائد سینگ ٹوٹا یا کان کٹا ہو وہ قربانی کرنا منع ہے آدھے سے کم ہو تو پھر گنجائش ہے۔

(فتاوی علماء حدیث ج2 ص231)

## امام خطابی کا حوالہ:

امام خطابی ابوداؤد کی شرح معالم السنن میں حضرت براء بن عازب کی حدیث کے تحت لکھتے ہیں۔

یہ حدیث اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ قربانی کے جانوروں میں معمولی (یعنی 1/3) عیب کی معافی ہے کیا تم دیکھتے نہیں کہ آپؐ نے فرمایا اس کا یک چشم ہونا صاف طور پر معلوم ہو رہا ہو۔اس کی بیماری واضح ہو۔اس کا لنگڑا پن نمایاں ہو اور جو عیب معمولی ہوگا وہ واضح طور پر نمایاں نہ ہوگا اور اس کی معافی ہوگی۔(معالم السنن ج2 ص230)

# ہماری مطبوعات

| | |
|---|---|
| 1 ... امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ پر اعتراضات کے جوابات | 225 |
| 2 ..... فقہ حنفی پر اعتراضات کے جوابات | 225 |
| 3 ..... حقائق الفقہ بجواب حقیقۃ الفقہ | 250 |
| 4 ... آفتاب محمدی بجواب شمع محمدی | 150 |
| 5 ..... سرور العینین فی تکبیرات العیدین | 30 |
| 6 ..... جرابوں پر مسح غیر مقلد علماء کی نظر میں | 30 |
| 7 مسائل اربعہ غیر مقلد علماء کی نظر میں | 30 |
| 8 ... ننگے سر نماز غیر مقلد علماء کی نظر میں | 30 |
| 9 علمائے اہل سنت کی تصنیفی خدمات | 150 |
| 10 ترجمان احناف | 225 |
| 11 تعارف فقہ | 250 |
| 12 ..... رکعات تراویح | 90 |
| 13 ..... نظام الاسلام یعنی ۲۵ مسائل | 120 |
| 14 ..... مجموعہ رسائل مولانا محمد امین اوکاڑوی ۳ جلدیں | 600 |
| 15 مجموعہ رسائل مولانا رشید احمد گنگوہی | 120 |
| 16 ... منزل | 5 |
| 17 مجموعہ وظائف | 100 |
| 18 ... خاص خاص سورتیں اور ان کے فضائل | 12 |
| 19 ... امام مرغینانی | 30 |
| 20 ... شجرہ طریقت مع کتب تصوف کا تعارف | 30 |

## ملنے کا پتہ


پیر جی کتب خانہ محلہ گوبند گڑھ گلی نمبر ۹ مکان نمبر 36/C کالج روڈ گوجرانوالہ

فون نمبر: 055-4445401

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# ننگے سر نماز
## غیر مقلد علماء کی نظر میں

مولانا محمد اسمٰعیل سلفی کا فتویٰ

مولانا سیّد محمد داؤد غزنوی کا فتویٰ

پیر سیّد محب اللہ شاہ راشدی کی تحقیق

مولانا محمد اسحٰق بھٹی کی ایک فکر انگیز تحریر

جمع و ترتیب :

پیر جی سیّد مشتاق علی شاہ

ناشر
مکتبہ فاروقیہ ۸ گوبند گڑھ گوجرانوالہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ننگے سر نماز
# غیر مقلد علماء کی نظر میں

مولانا محمد اسمٰعیل سلفی کا فتویٰ

مولانا سیّد محمد داؤد غزنوی کا فتویٰ

پیر سیّد محب اللہ شاہ راشدی کی تحقیق

مولانا محمد اسحٰق بھٹی کی ایک فکر انگیز تحریر

جمع و ترتیب :-

پیر جی سیّد مشتاق علی شاہ

ناشر

مکتبہ فاروقیہ ۸ گوبند گڑھ گوجرانوالہ

# مولانا محمد اسمٰعیل سلفی غیر مقلد کا فتویٰ

**سوال :** بدن پر کپڑے ہوتے ہوئے سر پر سے ٹوپی یا پگڑی اتار کر رکھ دینی اور کوئی عذر بھی نہ ہو اور ہمیشہ اس طرح نماز پڑھنا، اگرچہ فرض نماز باجماعت مسجد میں ہو اس کے لیے شرعاً کیا حکم ہے ؟ کیا اس طرح نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام یا صحابہؓ سے ثبوت ملتا ہے ؟ اگر ملتا ہے تو عبارت مع صفحہ تحریر فرمادیں ۔

۲۔ ننگے سر نماز پڑھنی افضل ہے یا سر ڈھانک کر، اگر سر ڈھانک کر نماز پڑھنی افضل ہے تو اسکی دلیل پیش فرمائیے گا ؟

(عبداللہ خطیب جامع مسجد اہل حدیث ڈیرہ غازیخاں)



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

**الجواب :** وباللہ التوفیق : مندرجہ صدر سوال پر تین وجوہ سے غور کیا جاسکتا ہے ۔ ۱۔ مطلق جواز اور اباحت کے لحاظ سے ، ۲۔ افضلیت یعنی آنحضرتؐ اور صحابہؓ کے عام عمل کے لحاظ سے ، ۳۔ حرمت اور عدم جواز کے لحاظ سے ۔

نماز میں ستر مغلظ (شرمگاہ) کا ڈھانپنا بالاتفاق ضروری ہے ان میں سے اگر کوئی حصہ ننگا ہو تو نماز نہیں ہوگی اور ان اعضاء کا ننگا رکھنا شرعاً حرام ہے ۔ بہز بن حکیم سے مروی ہے : اِحْفَظْ عَوْرَتَكَ اِلَّا مِنْ زَوْجَتِكَ اَوْ مَا مَلَكَتْ يَمِيْنُكَ (رواہ الخمسۃ الا النسائی) بیوی اور مملوکہ کے سوا اعضاء ستر دیکھنے کا کسی کو موقع نہ دے ۔

شوکانی فرماتے ہیں: والحق وجوب ستر العورۃ فی جمیع الاوقات الا وقت قضاء الحاجۃ وافضاء الرجل الی اہلہ۔ اھ (نیل الاوطار ص۶۴ ج۲)

حد ستر میں اہلِ علم مختلف ہیں۔ جمہور ناف سے گھٹنے تک ڈھکنا ضروری سمجھتے ہیں۔ بعض صرف ران ڈھانپنا واجب سمجھتے ہیں۔ امام احمد اور امام مالک سے ایک روایت میں آیا ہے: العورۃ القبل والدبر۔ (نیل الاوطار ص۶۴ ج۲) غرض ستر کی جو حد بھی اہلِ علم کے نزدیک ہے اگر اسے ننگا رکھا جائے تو نماز نہیں ہو گی۔ اعضاءِ ستر کو ویسے بھی ننگا رکھنا درست نہیں۔ نماز میں تو قطعاً حرام اور ناجائز ہو گا۔ سر چونکہ بالاتفاق اعضاء ستر میں نہیں اس لیے اگر کسی وقت ننگے سر نماز پڑھی جائے تو نماز بالاتفاق جائز ہو گی اس کے لیے نہ بحث کی ضرورت ہے نہ احادیث کی ٹٹول کی ضرورت، جس طرح کوئی پنڈلی، پیٹ، پشت وغیرہ اعضاء ننگے ہوں تو نماز جائز ہے سر ننگے بھی درست ہے لیکن اسے عادت نہیں بنانا چاہیے۔

امام اگر نماز کے بعد پاؤں آسمان کی طرف کرے یا مقتدی کوئی ایسی حرکت کریں حدیث میں اس سے رکاوٹ ثابت نہیں ہو گی لیکن عقلمند ایسا کرنے سے پرہیز کرے گا۔ ننگے سر کی عادت بھی قریباً اسی نوعیت کی ہے۔ جواز کے باوجود ایسی عادات عقل و فہم کے خلاف ہیں۔ عقلمند اور متدین آدمی کو اس سے پرہیز کرنا چاہیے۔

آنحضرت صحابہ کرام اور اہلِ علم کا طریق وہی ہے جو اب تک مساجد میں متوارث اور معمول بہا ہے۔ کوئی مرفوع حدیث صحیح میری نظر سے نہیں گزری جس سے اس عادت کا جواز ثابت ہو خصوصاً باجماعت فرائض میں بلکہ عادت مبارک یہی تھی کہ پورے لباس سے نماز ادا فرماتے تھے۔

امام بخاری فرماتے ہیں: باب وجوب الصلوٰۃ فی الثیاب وقول اللہ تعالیٰ:

خُذُوا زِينَتَكُمْ عِندَ كُلِّ مَسْجِدٍ ومن صلّی ملتحفا فی ثوب واحد و یذکر عن سلمة بن الاکوع ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال بزلہ ولو بشوکة. فی اسنادہ نظر. الخ۔ (صحیح بخاری مع فتح مطبوعہ مصر ص۳۱۶ ج۱) امام بخاری کا مطلب یہی معلوم ہوتا ہے کہ وہ زینت کا مطلب یہ سمجھتے ہیں کہ اعضاء ستر ڈھانپنے کے علاوہ اچھے کپڑوں میں ادا کی جائے۔ عام ذہن کے لوگوں کو اس قسم کی احادیث سے غلطی لگی ہے کہ ایک کپڑے میں نماز ادا کی جائے تو سر ننگا رہے گا۔ حالانکہ ایک کپڑے کو اگر پوری طرح لپیٹا جائے تو سر ڈھکا جا سکتا ہے۔

اس مضمون کی احادیث اُمِّ ہانی، ابوہریرہ، جابر بن عبداللہ، سلمہ بن اکوع، عمر بن ابی سلمہ طلق بن علی وغیرہ سے صحیح بخاری، سنن ابی داؤد وغیرہ دواوین سنّت میں موجود ہیں لیکن کسی میں سر ننگا رکھنے کا ذکر نہیں خصوصاً جس میں عادت اور کثرتِ عمل ثابت ہو، پھر احادیث میں آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ صورت یا تو صرف اظہارِ جواز کے لیے ہے، یا کپڑوں کی کم یابی کی وجہ سے۔ ان حالات سے جواز یا اباحت تو ثابت ہو سکتی ہے سنّت یا استحباب ظاہر نہیں ہوتا۔ حضرت ابوہریرہؓ کی روایت یوں ہے: اولکلکم ثوبان۔ (ابوداؤد ص۲۱۸) طلق کی روایت میں ہے او کلکم یجد ثوبین۔ (ابوداؤد مع عون ص۲۴۲ ج۱) کیا سب کو دو کپڑے میسّر آ سکتے ہیں؟

حضرت عمرؓ کے اثر میں مزید تفصیل ملتی ہے حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں قام رجل الی النبی صلّی اللہ علیہ وسلم فسئالہ عن الصّلوٰة فی الثوب الواحد فقال اوکلکم یجد ثوبین. ثم سئل رجل عمر فقال اذا وسع اللہ فاوسعوا جمع رجل علیہ ثیابہ صلّی رجل فی ازارٍ ورداءٍ فی ازارٍ وقمیص فی ازارٍ وقباءٍ فی سراویل ورداءٍ فی سراویل وقمیص فی سراویل وقباء فی تبانٍ وقباءٍ فی تبان و قمیص قال واحسبہ فی تبان ورداءٍ۔ (صحیح بخاری ص۲۶۳) حضرت عمرؓ سے ایک آدمی نے ایک کپڑے میں نماز کے متعلق دریافت کیا حضرت عمرؓ نے فرمایا: جب اللہ تعالیٰ وسعت

دے تو نماز میں بھی وسعت سے کام لینا چاہیے۔ اسکے بعد حضرت عمرؓ نے حسب استطاعت نماز میں لباس کی مختلف قسموں کا ذکر فرمایا۔ حضرت عمرؓ کا ارشاد حکم ہو یا صرف خبر اس میں کپڑوں کی قلت اور عدم استطاعت صراحۃً سمجھ میں آتی ہے اور یہ بھی ظاہر ہے کہ اگر پورے کپڑے میسر ہو سکیں اور کوئی مانع نہ ہو تو تکلف سے مسکنت کا اظہار نہیں کرنا چاہیے۔ ابن منیر فرماتے ہیں: الصحیح انہ کلام فی معنی الشرط کانہ قال ان جمع رجل علیہ ثیابہ فحسن۔ اھ۔ (فتح ۳۲۲/۱) اگر ایک سے زائد کپڑے نماز میں استعمال کرے تو بہتر ہے۔ حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ وفی ھذا الحدیث دلیل علی وجوب الصلوٰۃ فی الثیاب لما فیہ من ان الاقتصار علی الثوب الواحد کان لضیق الحال وفیہ ان الصلوٰۃ فی الثوبین افضل من الثوب الواحد وصرح القاضی عیاض بنفی الخلاف فی ذالک۔ اھ۔ (فتح الباری ۳۲۲/۱) اس حدیث سے ثابت ہوا ہے کہ مستطیع کے لیے زیادہ کپڑوں میں نماز پڑھنا واجب ہے کیونکہ ایک کپڑے کی اجازت صرف ضیق کی وجہ سے تھی اور یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ نماز میں دو کپڑے استعمال کرنا افضل ہے غرض کسی حدیث سے بھی بلا عذر ننگے سر نماز کو عادت اختیار کرنا ثابت نہیں محض بے عملی یا بد عملی یا کسل کی وجہ سے یہ رواج بڑھ رہا ہے بلکہ جہلاء تو اسے سنت سمجھنے لگے ہیں۔ العیاذ باللہ۔

اسکی تائید دوسری حدیث سے بھی ہوتی ہے۔ ابن عمرؓ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ذکر فرماتے ہیں۔ اذا صلی احدکم فلیاتزر ولیرتد۔ اھ (سنن الکبری ۲۳۵/۲) نافع فرماتے ہیں عبداللہ بن عمرؓ مرفوعاً فرماتے ہیں: اذا صلی احدکم فلیلبس ثوبیہ فان اللہ عز وجل احق ان یزین لہ ... الخ (سنن الکبری) نافع فرماتے ہیں عبداللہ بن عمرؓ نے مرفوعاً فرمایا نماز دو کپڑوں میں پڑھو۔ اللہ کی بارگاہ میں زینت سے حاضر ہونا زیادہ مناسب ہے۔ نافع فرماتے ہیں میں ایک دن اونٹوں کی گھاس کے سلسلہ میں نماز سے پیچھے رہ گیا، عبداللہ بن عمرؓ آئے تو میں ایک ہی کپڑے میں نماز پڑھ رہا تھا۔ حضرت عبداللہ بن عمرؓ نے فرمایا کیا تمہارے پاس دو کپڑے نہیں؟ میں نے عرض کیا دو ہی موجود ہیں۔ آپ نے فرمایا: ارءیت لو بعثتک الی بعض اھل المدینۃ اکنت تذھب فی ثوب واحد؟ قلت لا۔ قال واللہ احق ان یتجمل لہ؟ الخ۔ (بیہقی سنن ۲۳۶/۱) اگر میں مدینہ میں کسی کے پاس

تمھیں بھیجا تو تم ایک کپڑے میں جاتے؟ میں نے عرض کیا نہیں۔ فرمایا اللہ کی بارگاہ میں زینت سے حاضر ہونا زیادہ مناسب ہے۔ ان احادیث میں سر ڈھانپنے کی صراحت نہیں، لیکن دو کپڑوں سے سر ڈھانپنے کا زیادہ امکان ہو جاتا ہے۔ کپڑا موجود ہو تو سر ننگے نماز ادا کرنا یا ضد سے ہوگا یا قلتِ عقل سے۔ نیز یہ ثابت ہوتا ہے کہ اچھے کپڑوں کے ساتھ تجمل سے نماز پڑھنا مستحب اور مسنون ہے۔ آیت خُذُوا زِيْنَتَكُمْ کے مضمون سے بھی اسی سے وضاحت ہو جاتی ہے۔

ابو داؤد میں ایک اثر ہے جس سے شاید کوئی کم سواد آدمی استدلال کرے حدثنا عبد اللہ بن محمد الزہری ثنا سفیان بن عیینۃ قال رأیت شریکاً صلّی بنا فی جنازۃ العصر فوضع قلنسوتہ بین یدیہ یعنی فی فریضۃ۔ (ابو داؤد ص۲۵۹ ج۱ عون)
یعنی شریک نے فرضوں کی نماز بوقت عصر ٹوپی اتار کر پڑھی اور ٹوپی اپنے سامنے رکھی۔ اھ۔ اوّل تو یہ نہ مرفوع حدیث ہے نہ کسی صحابی کا اثر۔ دوم معلوم نہیں یہ شریک کون بزرگ ہیں۔ شریک بن عبد اللہ نخعی تبع تابعی ہیں یا شریک بن عبد اللہ بن ابی نمر تابعی۔ ان دونوں میں کم و بیش ضعف ہے لیکن یہ ان کا عمل ہے جو کسی طرح بھی قابلِ حجت نہیں۔ سوم امام ابو داؤد نے اسے باب لخط اذا لم یجد عصاً میں ذکر فرمایا ہے جس سے ظاہر ہے کہ یہاں ضرورتاً سر ننگا رکھا گیا ہے کیونکہ جب انھیں سترہ کے لیے کوئی چیز نہ ملی تو انھوں نے سُترہ کا کام ٹوپی سے لے لیا۔ ضرورت اور عذر سے سر ننگا رکھا جائے تو اس میں بحث نہیں۔ بحث اس میں ہے کہ فیشن اور عادت کے طور پر نماز میں سر ننگا رکھنا کہاں تک درست ہے؟ حافظ عینی نے شرح بخاری میں مختلف مذاہب کے ذکر میں تفصیل سے کام لیا ہے۔ ان کی بحث کا خلاصہ بھی یہی ہے کہ ایک کپڑے میں درست ہے لیکن جب وسعت ہو کپڑے میسر آسکیں تو پھر ایک پر اقتصار مستحسن نہیں۔ حافظ ابن قدامہ مقدسی فرماتے ہیں: الفصل الثانی فی فضیلۃ وھو ان یصلی فی ثوبین او اکثر فانہ ابلغ فی الستر مروی عن عمرؓ انہ قال اذا وسع اللہ فاوسعوا۔ اھ (ص۶۲۱) مغنی ابن قدامہ مع الشرح یعنی فضیلت اس میں ہے کہ دو یا دو سے زیادہ کپڑوں میں نماز ادا کرے کیونکہ اس میں ستر اور پردہ زیادہ ہے۔ حضرت عمرؓ کا ارشاد ہے جب اللہ تعالیٰ مال

میں وسعت فرمائیں، تو تم بھی کو وسعت سے کام لینا چاہیے اس کے بعد تمیمی کا قول ذکر فرمایا ہے۔ الثوب الواحد یجزی والثوبان احسن والاربع اکمل قمیص و سراویل وعمامۃ وازار۔ اھ (ابن قدامہ ص۶۲۱) ایک کپڑا جواز نماز کے لیے کافی ہے دو کپڑے بہتر ہیں چار ہوں تو نماز اور کامل ہو گی قمیص، پاجامہ، پگڑی اور ازار۔

ان تمام گزارشات سے مقصد یہ ہے کہ سر ننگا رکھنے کی عادت اور بلا وجہ ایسا کرنا اچھا فعل نہیں یہ عمل فیشن کے طور پر روز بروز بڑھ رہا ہے۔ یہ اور بھی نامناسب ہے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں پگڑی کے متعلق تحنیک کا رواج تھا، یعنی پگڑی کا ایک لپیٹ گردن کے نیچے سے باندھتے تھے آج کی عربی پگڑیاں اور ہماری پگڑیاں اس وقت کی پگڑیوں سے وضع میں مختلف ہیں ایسی پگڑی کا اتارنا اور بھی مشکل معلوم ہوتا ہے۔ وللتفصیل وقت اخر۔

ویسے یہ مسئلہ کتابوں سے زیادہ عقل و فراست سے متعلق ہے اگر اس جنس لطیف سے طبیعت محروم نہ ہو تو ننگے سر نماز ویسے ہی مکروہ معلوم ہوتی ہے۔ ضرورت اور اضطرار کا باب اس سے الگ ہے۔

والسلام

(فتاوی علمائے حدیث ص۲۸۶ ج۴ تا ص۲۸۹ ج۴)

## مولانا محمد داؤد غزنوی کا فتویٰ

یہی استفتاء مولانا سید داؤد غزنوی سے بھی کیا گیا تھا مولانا محمد اسمٰعیل صاحب کے جواب موصول ہونے کے بعد انھوں نے مختصر جواب جو لکھا ہے وہ بھی ہدیہ قارئین کیا جاتا ہے۔ (فتاویٰ علمائے حدیث بحوالہ الاعتصام)

اقول وباللہ التوفیق: ننگے سر نماز پڑھنے کے متعلق میں نے طالب علمی کے زمانہ میں اپنے والد بزرگوار (حضرۃ الامام مولانا عبدالجبار الغزنوی نور اللہ مرقدہ) سے کہا تھا، انھوں نے اس کا مختصر مگر بڑا جامع جواب ارشاد فرمایا وہ عرض کیے دیتا ہوں۔ فرمایا کہ سر اعضاء ستر میں سے تو نہیں لیکن نماز میں سر ننگا رکھنے کے مسئلہ کو اس لحاظ سے نہیں بلکہ آداب نماز کے لحاظ سے دیکھنا چاہیے۔ اس کے بعد فرمایا کہ مرد کے کندھے بھی اعضاء ستر میں سے نہیں لیکن صحیح بخاری میں ہے: لا یصلی احدکم فی الثوب الواحد لیس علی عاتقہ شئ یعنی ایک کپڑے میں کوئی نماز نہ پڑھے جب تک اس کے کندھے پر کوئی کپڑا نہ ہو۔ اس کے بعد فرمایا کہ مؤطا اور فتح الباری دیکھو۔ مؤطا میں امام مالک فرماتے ہیں: قال مالك احب الی ان یجعل الذی یصلی فی القمیص الواحد علی عاتقیہ ثوبا او عمامۃ قال الزرقانی لقولہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یصلی احدکم فی الثوب الواحد لیس علی عاتقہ شئ کہ میرے نزدیک پسندیدہ چیز یہ ہے کہ جو شخص ایک کپڑے میں نماز پڑھے وہ اپنے دونوں کندھوں پر کپڑا ڈال لے یا اپنے سر پہ عمامہ باندھے اس کی شرح میں زرقانی فرماتے ہیں کہ امام مالکؒ کا یہ فتویٰ اس حدیث کی بنا پر ہے جس میں آپ نے فرمایا کہ کوئی شخص ایک کپڑے میں نماز نہ پڑھے جب تک اس کے کندھے پر کپڑا نہ ہو گا۔

مؤطا امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے پڑھنے پڑھانے والے امام مالکؒ کی اس اصطلاح سے واقف ہیں جب کسی مسئلہ کے متعلق وہ فرماتے ہیں "احب الیّ" (میرے نزدیک پسندیدہ بات یہ ہے) اس سے مراد وجوب ہوتا ہے جس کی تصریح حافظ ابنِ عبد البر اور دیگر شارحین مؤطا نے کی ہے۔ حافظ ابنِ حجرؒ اس حدیث: لیس علی عاتقہ شیٔ کے ذیل میں فرماتے ہیں: لیحصل الستر لجزءٍ من اعالی البدن وان کان لیس بعورۃ۔ یعنی کندھوں کو کپڑے سے ڈھانکنے کا حکم اس لیے آپؐ نے دیا تاکہ بدن کا اعلیٰ حصّہ بھی نماز میں ڈھکا رہے اگرچہ وہ عورت یعنی اعضاء ستر میں سے نہیں ہے۔ زرقانی نے امام مالک کا ایک اور قول بھی نقل کیا ہے جو سائل کے سوال کے جواب کے لیے کافی واضح ہے۔ فرماتے ہیں: قال مالك فی المبسوط لیس من امر الناس ان یلبس الرجل الثوب الواحد فی الجماعت فکیف بالمسجد وقال تعالیٰ خُذُوْا زِیْنَتَکُمْ عِنْدَ کُلِّ مَسْجِدٍ۔ (ص ۲۸۸/۱) "یعنی امام مالکؒ نے مبسوط میں فرمایا ہے کہ لوگوں کو اس کی اجازت نہیں دی جاسکتی کہ وہ ایک کپڑے میں نماز جماعت کے ساتھ پڑھیں، چہ جائیکہ ان کو مسجد میں اجازت دی جائے کیونکہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ تم ہر نماز کے وقت لباس پہنا کرو۔"

شیخ الاسلام ابنِ تیمیہ اختیارات میں فرماتے ہیں: واللہ تعالیٰ امر بقدر زائد علی ستر العورۃ فی الصّلوٰۃ وھو اخذ الزینتہ فقال خُذُوْا زِیْنَتَکُمْ عِنْدَ کُلِّ مَسْجِدٍ۔ (ص ۴۲) "یعنی اللہ تعالیٰ نے نماز کے لیے ستر عورۃ (اعضاء ستر کے ڈھانکنے) کے علاوہ ایک زائد حکم بھی دیا ہے اور وہ ہے اچھا لباس پہننا۔ فرمایا اللہ تعالیٰ نے خُذُوْا زِیْنَتَکُمْ عِنْدَ کُلِّ مَسْجِدٍ۔"

اس کی مزید تاکید حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اس قول سے بھی ہوتی ہے جسے صاحبِ مغنی نے حافظ عبد البر سے نقل کیا ہے کہ حضرت عمرؓ نے نافع کو دیکھا کہ

کہ ایک کپڑے میں نماز پڑھ رہے تھے۔ فرمایا تم دو کپڑے نہیں پہن سکتے ہو؟ نافع نے عرض کیا جی ہاں پہن سکتا ہوں۔ پھر حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ اگر تمہیں محلے میں کسی کے پاس بھیجا جائے تو تم ایک کپڑے میں جاؤ گے؟ نافع نے عرض کیا۔ ایسا تو نہیں کروں گا۔ اس پر حضرت عمرؓ نے فرمایا: فاللہ احق ان یزین لہ او الناس؟ قلت بل اللہ۔ (ص ۱۲۱ / ۱ج) پس اللہ عزوجل اس کے زیادہ مستحق ہیں کہ اس کی حاضری کے لیے زینت کا لباس پہنا جائے یا لوگ اس کے مستحق ہیں؟ نافع نے عرض کیا نہیں حضور! اللہ ہی اس کے مستحق ہیں۔

ابتداء عہد اسلام کو چھوڑ کر جب کہ کپڑوں کی قلت تھی، اس کے بعد اس عاجز کی نظر سے کوئی ایسی روایات نہیں گزری جس میں بہ صراحت یہ مذکور ہو کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے یا صحابہ کرام نے مسجد میں اور وہ بھی نماز باجماعت میں ننگے سر نماز پڑھی ہو۔ چہ جائیکہ معمول بنا لیا ہو۔ اس لیے اس بد رسم کو جو پھیل رہی ہے بند کرنا چاہیے اگر فیشن کی وجہ سے ننگے سر نماز پڑھی جائے تو نماز مکروہ ہوگی۔ اگر تعبد یا خشوع و خضوع اور عاجزی کے خیال سے پڑھی جائے تو یہ نصاریٰ کے ساتھ تشبیہ ہوگا اسلام میں ننگے سر رہنا سوائے احرام کے، تعبد یا خشوع و خضوع کی علامت نہیں اور اگر کسل اور سستی کی وجہ سے ہے تو یہ منافقوں کی ایک خلقت سے تشابہ ہوگا۔ وَلَا يَأْتُونَ الصَّلٰوةَ اِلَّا وَهُمْ كُسَالٰى (نماز کو آتے ہیں تو سست اور کاہل ہو کر) غرض ہر لحاظ سے یہ ناپسندیدہ عمل ہے۔ فقط العبد المذنب الراجی لرحمۃ ربہ الودود سید محمد داؤد الغزنوی۔ ۲۹ جمادی الاولیٰ ۱۳۶۹ھ

(الاعتصام جلد ۱۱ ش ۱۸)

(فتاویٰ علماء حدیث جلد ۴ ص ۲۸۶ تا ص ۲۹۱)

# نماز میں سر ڈھانپنے کا مسئلہ

"الاعتصام" مجریہ ۲۲ دسمبر ۱۹۸۹ء میں ننگے سر نماز ہو جانے کے متعلق ہمارے محترم دوست مولانا حافظ نعیم الحق نعیم حفظہ اللہ تعالیٰ کا فتویٰ شائع ہوا ہے۔

جہاں تک ننگے سر نماز ہو جانے کی حد تک بات ہے تو اس میں دو رائیں ہو ہی نہیں سکتیں۔

یہ کہنا کہ سر ڈھانپنے پر پسندیدہ ہونے کا حکم نہیں لگایا جا سکتا۔ اس سے راقم الحروف کو اختلاف ہے۔

احادیث کے تتبع سے معلوم ہوتا ہے کہ اکثر وبیشتر اوقات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سر پر یا تو عمامہ باندھتے رہتے یا سر پر ٹوپیاں ہوتی تھیں اور راقم الحروف کے علم کی حد تک سوائے حج وعمرہ کوئی ایسی صحیح حدیث دیکھنے میں نہیں آئی جس میں یہ ہو کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ننگے سر گھومتے پھرتے تھے یا کبھی سر مبارک پر عمامہ وغیرہ تھا لیکن مسجد میں آکر عمامہ وغیرہ اُتار کر رکھ لیا اور ننگے سر نماز پڑھنی شروع کی کسی محترم دوست کی نظر میں ایسی کوئی حدیث ہو تو ہمیں ضرور مستفید کیا جائے۔

ذیل میں چند احادیث لکھتا ہوں ملاحظہ فرمائیں :

ا ـــــ حضرت عمرو بن امیۃ الضمری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے :

رأیت النّبی صلّی اللہ علیہ وسلم یمسح علیٰ عمامتہ وخفیتہ۔

صحیح البخاری میں فتح الباری تحقیق شیخ ابن باز طبع لاہور پاکستان صفحہ ۳۰۸ ج ۱

"میں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ اپنے عمامہ اور موزوں پر مسح کرتے تھے"۔

اس سے واضح ہو جاتا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ضرور اسی عمامہ سے ہی نماز پڑھی ہوگی کیونکہ یہ نہیں ہو سکتا کہ عمامہ پر مسح کیا تو ہو لیکن جس پر مسح کیا اس کو اتار کر نماز پڑھی ہو۔ یہ حدیث حضر و سفر دونوں کو شامل ہے۔

۲۔۔۔۔ حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ غزوہ تبوک کا ایک واقعہ بیان فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نماز فجر سے پیشتر قضاء حاجت کے لیے نکلے قضاء حاجت کی پھر لوٹے۔ پھر حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ نے پانی ڈالا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے وضوء کیا پھر اس میں یہ الفاظ ہیں :

ثم مسح بناصيته وعلى العمامة .... الخ۔

المشكوٰة بتعليق العلامة الالبانی۔ بحوالہ صحیح مسلم صفحہ ۱۶ ج ۱

"پھر اپنی پیشانی مبارک اور عمامہ پر مسح کیا"۔

۳۔۔۔۔ حضرت عمرو بن حریث رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں :

كأني انظر الى رسول الله صلى الله عليه وسلم وعليه عمامة سوداء قد ارخى طرفها بين كتفيه۔ (فتح الباری بحوالہ صحیح مسلم صفحہ ۳ ج ۱۰)

"گویا میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھ رہا ہوں۔ ان کے سر پر کالی پگڑی تھی جس کا ایک ٹکڑا پیچھے دونوں کندھوں کے درمیان چھوڑ دیا تھا"۔

۴۔۔۔۔ صحیح مسلم میں حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم :

دخل يوم فتح مكة وعليه عمامة سوداء بغير احرام۔

"فتح مکہ کے دن مکہ مکرمہ میں داخل ہوئے اس حال میں کہ ان پر کالی پگڑی تھی بغیر احرام کے"۔

بعض علماء نے اس پر یہ اعتراض کیا ہے کہ یہ حدیث صحیح بخاری کی اس حدیث سے معارض ہے جو حضرت انس بن مالک رضی تعالیٰ عنہ سے مروی ہے اور جس میں یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلّم کے سر مبارک پر مغفر (خود) تھا۔

لیکن حافظ ابن حجر رحمہ اللہ تعالیٰ اس کا جواب یہ دیتے ہیں کہ اس میں یہ احتمال ہے کہ پہلے پہلے جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم مکہ مکرمہ میں داخل ہوئے تو سر پر خود تھا پھر اس کو اتار لیا (جیسا کہ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث میں ہے) اس کے بعد عمامہ پہن لیا۔ اس طرح ہر کسی نے جو دیکھا وہ بیان کر دیا اس کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے جو صحیح مسلم میں حضرت عمرو بن حریث رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ:

انہ خطب الناس وعلیہ عمامۃ سوداء۔

"آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے لوگوں کو خطبہ دیا اس حال میں کہ آپ کے سر مبارک پر کالا عمامہ تھا"

اور یہ خطبہ کعبہ کے دروازہ کے نزدیک ہوا تھا اور یہ دخول کے تمام ہونے کے بعد ہوا۔ بعض نے ان دونوں روایتوں کو اس طرح بھی جمع کیا ہے کہ یہ کالا عمامہ کے اوپر یا خود کے نیچے بندھا ہوا تھا تاکہ خود کے لوہے سے سر مبارک کو محفوظ رکھیں۔ (فتح الباری ج ۴ ص ۶۱-۶۲)

۵ — حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے:

کان رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلم اذا اعتمّ سدل عمامتہ بین کتفیہ۔ المشکوٰۃ بحوالہ ترمذی۔

اور ترمذی فرماتے ہیں یہ حدیث حسن غریب ہے۔ (مشکوٰۃ ج ۲ ص ۳۷۵)

ترجمہ: "آنحضرت صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم جب بھی عمامہ باندھتے تو پیچھے دونوں کندھوں کے درمیان اس کا ٹکڑا چھوڑ دیتے"

۶۔۔۔۔حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں :

عمّنی رسول اللّٰہ صلّی اللّٰہ علیہ وسلّم فسدلہا بین یدی ومن خلفی۔ (المشکوٰۃ بحوالہ ابی داؤد ج ۲ ص۲۷۵)

ترجمہ: "آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلم نے مجھے پگڑی باندھی اور میرے سامنے اور میرے پیچھے اس کا تھوڑا سا ٹکڑا چھوڑ دیا۔"

۷۔۔۔۔حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے :

سمعت رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم یقول الشہداء اربعۃ رجل مؤمن جید الایمان اتی العدو فصدق اللّٰہ حتی قتل فذٰلک الذی یرفع الناس اعینہم الیہ یوم القیمۃ ھٰکذا ورفع رأسہ حتی وقعت قلنسوۃ فلا ادری قلنسوۃ عمر اراد ام قلنسوۃ النبی صلّی اللّٰہ علیہ وآلہ وسلم۔ الحدیث۔

یہ روایت جامع ترمذی میں ہے اور امام ترمذیؒ نے اس کی تحسین کی ہے۔

ترجمہ: "میں نے رسول اللہ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے سنا کہ شہداء چار ہیں ایک ان میں سے وہ آدمی ہے جو عمدہ ایمان والا مومن ہے وہ دشمن کی طرف آیا تو اس نے اللہ سبحانہ وتعالیٰ (کے اجر وثواب) کی تصدیق کی (لڑتا رہا) حتیٰ کہ وہ قتل ہوگیا تو یہ وہ شخص ہے جس کی طرف سے لوگ اپنی آنکھیں اٹھائیں گے قیامت کے دن اس طرح اور اپنا سر اٹھایا، حتیٰ کہ ٹوپی گر گئی۔ (راوی کہتا ہے) مجھے معلوم نہیں اس ٹوپی سے مراد حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ٹوپی کا ارادہ کیا یا آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی ٹوپی کا۔"

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ یا آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اُس وقت ٹوپی پہنے ہوئے تھے۔

۸ ــــــ ابوالشیخ نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت کی ہے کہ:

انہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یلبس فی السفر ذوات الاذان وفی الحضر المضمر یعنی الشامیۃ۔

لوامع العقول میں لکھا ہے:

قال العراقی وھو اجود الاسناد فی القلانس۔

ترجمہ: آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سفر میں کانوں والی ٹوپیاں پہنتے تھے اور حضر میں مضمر یعنی شامی ٹوپیاں پہنتے تھے۔

علامہ عراقی فرماتے ہیں:

ٹوپیوں کے بارے میں یہ حدیث بہت عمدہ اسناد والی ہے۔

۹ ــــــ مصنف ابن ابی شیبۃ میں اور مصنف عبدالرزاق میں اسکے مانند امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ:

ان اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم کانوا یسجدون وایدیھم فی ثیابھم ویسجد الرجل منھم علی قلنسوتہ وعمامتہ۔ (عمدۃ القاری شرح صحیح البخاری)

ترجمہ: "آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نماز میں سجدہ کرتے اس حال میں کہ ان کے ہاتھ کپڑوں میں ہوتے اور ان میں سے کوئی آدمی اپنی ٹوپی اور پگڑی پر سجدہ کرتا تھا۔"

اس اثر سے معلوم ہوا کہ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نماز میں ٹوپیاں یا پگڑیاں پہنے ہوتے تھے۔

۱۰۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اپنی صحیح کے کتاب اللباس میں باب البرانس کے تحت حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے یہ حدیث لائے ہیں :

ان رجلا قال یارسول اللہ مایلبس المحرم من الثیاب؟ قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، لاتلبسو القمص ولا العمائم ولا السراویلات ولا البرانس ولا الخفاف الحدیث ۔ (فتح الباری ج ۱۰ ص ۲۷۱-۲۷۲)

ترجمہ :" ایک آدمی نے پوچھا اے اللہ کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم، احرام والا کون سے کپڑے پہن سکتا ہے ؟ تو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے جواب میں فرمایا نہ قمیصیں پہنے اور نہ پگڑیاں اور نہ شلواریں اور نہ برانس اور نہ ہی موزے ۔"

برانس ، برنس کی جمع ہے یہ ایک قسم کی ٹوپی ہے پھر آگے ص۳۱۳ ج ۱۰ پر باب العمائم منعقد فرماکر اس کے تحت بھی یہی حدیث حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ والی لائے ہیں ۔

اس صحیح حدیث سے واضح طور پر معلوم ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد مبارک میں لوگ ٹوپیاں اور عمامے اکثر وبیشتر پہنے رہتے تھے ۔ ورنہ اگر صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم وغیرہ اکثر وبیشتر چلتے پھرتے یا نماز ادا کرتے ہوئے ننگے سر رہنا ہی ان کا عمل ہوتا تو خاص طور پر ان چیزوں کی ممانعت (احرام کی حالت میں) بیان نہ کی جاتی ۔ جیسا کہ عورتیں اجانب (غیروں) کے سامنے نقاب اوڑھے ہی رہتی ہیں اس لیے احرام کی حالت میں ان کو امر ہوا کہ وہ منہ پر نقاب نہ ڈالیں اِلّا یہ کہ کوئی اجنبی سامنے آگیا تو چادر کا پلّو منہ پر ڈال لیا اور امام بخاری رحمہ اللہ تعالیٰ وغیرہ محدثین نے جو کتاب اللباس وغیرہ ذکر کرکے اسکے تحت

یہ احادیث لائے ہیں تو اس سے مقصد ان باتوں میں اقتداء و اتباع تھا، ورنہ ان باتوں کے ذکر سے کیا فائدہ، اور اللہ سبحانہ وتعالیٰ کا فرمان ہے:

لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِي رَسُولِ اللّٰهِ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ - الآیۃ (پ۲۱، احزاب ع۳)

"تمہارے لیے اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ مقدسہ میں بہترین نمونہ ہے۔"

اور یہ ارشاد عبادات وغیرہا سب کو شامل ہے۔

ہو سکتا ہے ہمارے محترم مولانا نعیم الحق نعیم صاحب طعام و شراب اور لباس کے متعلق یہ رائے رکھتے ہوں کہ ان میں سے جن اشیاء یا امور کے متعلق کوئی امر یا رغبت دلانے والا صیغہ وارد نہیں ہوا وہ مندوب و مستحب نہیں۔

لیکن راقم الحروف ان سے اتفاق نہیں کر سکتا اس لیے کہ اگر یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا پسندیدہ معمول نہ ہوتا تو جس طرح سر پر عمامہ یا ٹوپی کا ثبوت مل رہا ہے اس طرح ننگے سر چلتے پھرتے رہتے یا ننگے سر نماز پڑھنے کے متعلق بھی روایات ضرور مل جاتیں لیکن اس قسم کی ایک روایت بھی میرے علم میں نہیں آئی۔ جب یہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا پسندیدہ معمول ہوا تو یہ عمل اللہ سبحانہ وتعالیٰ کو پسند ہوگا لہٰذا استحباب یا مذہبیت کا انکار مناسب معلوم نہیں ہوتا۔

صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا تو یہ حال تھا کہ لباس و طعام میں سے جو چیز آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو پسند ہوتی وہی پسند کرتے تھے۔ صحیح البخاری کتاب اللباس میں "باب النعال السبتیۃ وغیرھا" کے تحت امام بخاری رحمہ اللہ تعالیٰ عبید بن جبیر رضی سے روایت لائے ہیں کہ انھوں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے کہا: چار باتیں ایسی ہیں کہ میں تم ہی کو وہ کرتے دیکھتا ہوں۔ تمہارے دوسرے اصحاب ان پر عمل نہیں کرتے۔ ان میں سے ایک چیز یہ ذکر کی کہ تم سبتیہ نعال

(بغیر بالوں کی جوتیاں) ہی پہنتے ہو۔ تو انھوں نے یہ جواب دیا:

"اما النعال السبتیۃ فانی رأیت رسول اللہ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم یلبس النعال التی لیس فیہا شعر ویتوضاء فیہا فانا احب ان البسہا" (فتح الباری ج۱۰ ص۳۰)

"نعال، جوتی سبتیۃ کے بارے میں تونے پوچھا تو اس کا جواب یہ ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا کہ وہ جوتیاں وہی پہنتے تھے جن میں بال نہ ہوتے اور ان ہی میں وضو بھی کرتے۔ لہٰذا میں بھی پسند کرتا ہوں کہ ایسی جوتیاں پہنا کروں"

اور حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا سنّت کے اتباع میں جو مقام ہے وہ کسی اہلِ علم سے مخفی نہیں۔

اسی طرح امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اپنی صحیح کے کتاب الاطعمۃ میں "باب الدباء" کے تحت حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے یہ حدیث لائے۔

ان رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلم اتی مولی لہ خیاطا فاتی بدباء فجعل یاکلہ فلم ازل احبہ منذ رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔ (فتح الباری ج۹ ص۵۵۹)

"بے شک رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ان کے ایک غلام جو کپڑا سینے والا تھا، کے پاس آئے پھر وہ آپ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلّم کے لیے کدّو لے آیا، پھر آپؐ اس کو کھانے لگے۔ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ جب سے میں نے اللہ سبحانہ و تعالیٰ کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو کدو کھاتے دیکھا، تب سے میں اسے پسند کر رہا ہوں"

کیا صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا آنحضرت صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی مرغوب اشیاء کو پسند کرنا باعثِ اجر و ثواب نہ تھا؟

اگر تھا تو یہی ندب واستحباب کی علامت ہے اس لیے سر ڈھانپ کر چلتے پھرتے یا نماز وغیرہ پڑھنے کو پسندیدہ قرار نہ دینا صحیح معلوم نہیں ہوتا۔ اسی طرح ہم نے بڑے بڑے علماء و فضلاء کو دیکھا کہ وہ اکثر و بیشتر سر ڈھانپ کر چلتے پھرتے اور نماز پڑھتے۔ یہ آج کل جو نئی نسل خصوصًا اہل حدیث جماعت کے افراد نے یہ معمول بنا رکھا ہے۔ اسے چلتے ہوئے فیشن کا اتباع تو کہا جا سکتا ہے مسنون نہیں۔ یا کسی چیز کے جائز ہونے کا یہ مطلب ہے کہ مندوبات و مستحبات کو بالکل ترک کر دیا جائے؟

جواز کے اظہار کے لیے کبھی کبھی اتفاقًا بھی ننگے سر رہنے پر عمل کیا جا سکتا ہے لیکن آج کل کے معمول سے تو یہ ظاہر ہو رہا ہے کہ کتبِ احادیث میں جو جو مندوبات و مستحبات، سنن و نوافل کے ابواب موجود ہیں یہ سراسر فضول ہیں اور ہمیں صرف جواز اور رخص پر ہی عمل کرنا ہے یہ کوئی اچھی بات نہیں۔ ہمارے محترم مولانا نعیم الحق نے جو یہ تحریر فرمایا ہے کہ ہمارے بعض پُرجوش اہلِ حدیث کی طرف سے بعض متشدّد حنفیوں کی باتوں کی وجہ سے ننگے سر نماز پڑھنے کے جواز کا اس طرح جواب دیا جاتا رہا ہے لیکن یہ بات افہام و تفہیم سے ہی ہو سکتی ہے۔ انھیں معقول دلائل پیش کیے جائیں پھر بھی وہ اسی پر جمے رہیں اور حق کی طرف نہیں آتے تو ہمیں کیا ضرورت پڑی ہے کہ ان کے لیے ہم مستحبات کا خاتمہ ہی کر دیں اور ننگے سر نماز پڑھنے کو دائمی معمول بنا لیں۔ پھر اگر یہی مقصود تھا تو گھر سے ہی ننگے سر آتے اور نماز پڑھ لیتے۔ لیکن یہ عجیب طرفہ تماشا ہے کہ گھر سے تو سر پر ٹوپی وغیرہ رکھ کر آتے ہیں لیکن مسجد میں داخل ہو کر سر سے ٹوپی وغیرہ اُتار کر ایک طرف رکھا

دیتے ہیں اور نماز شروع کر دیتے ہیں۔ اس سے مولانا نعیم الحق کی تحریر کے مطابق ننگے سر نماز پڑھنے کا جواز تو ضرور معلوم ہو جاتا ہے لیکن اس سے جو بڑی غلط فہمی عوام میں پھیل جاتی ہے اور واقعتاً پھیل رہی ہے اس کی جانب بھی توجہ کو مبذول فرمایا جاتا۔ یعنی اب عوام میں یہ غلط فہمی پھیلتی جاتی ہے کہ گھر سے تو ٹوپی وغیرہ سر پہ رکھ کر آنا چاہیے لیکن مسجد میں آکر اس کو اتار دینا چاہیے اور ننگے سر ہی نماز پڑھنی چاہیے کیونکہ یہی سنت الرسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے اس لیے کہ اہل حدیث جماعت کے بہت سے افراد کا اس پر عمل ہے۔ اب آپ ہی سوچیں کہ یہ کتنی بڑی غلطی ہے؟ اور یہ محض ہم اہل حدیثوں کے طرز عمل سے ہی پیدا ہو رہی ہے حالانکہ صحیح تو کجا مجھے تو ایسی ضعیف حدیث بھی نہیں ملی جس میں یہ ہو کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم گھر سے تو اس حال میں نکلے کہ سر پر عمامہ وغیرہ تھا لیکن مسجد میں آتے ہی اس کو اُتار لیا اور ننگے سر نماز پڑھی پھر اس طرح اس کو دائمی و مستمر معمولات میں سے بنانے کی وجہ سے لوگوں کو کیا یہ خیال نہ گزرتا ہو گا کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلّم کی سنّت ہے تو اس غلط فہمی کے دُور کرنے کے لیے بھی کیا یہ اہم و پسندیدہ بات نہیں کہ اکثر و بیشتر سر کو ڈھانپ دیا جائے خواہ نماز میں خواہ اس سے باہر تاکہ یہ غلطی رفع ہو جائے۔

بعض حضرات اس حدیث سے بھی استدلال کرتے ہیں جس میں یہ وارد ہے کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک کپڑے میں نماز پڑھی وراس میں ٹوپی وغیرہ بھی داخل ہے بغیر سر ڈھانپے نماز پڑھی۔

اوّلاً تو یہ اس وقت کی بات ہے جب کپڑوں کی تنگی تھی اور اتنی فراوانی نہ ہوئی تھی جیسا کہ حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر ایک کپڑے میں نماز پڑھنے پر اعتراض کیا گیا تو انھوں نے فرمایا کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے زمانہ مبارک

ہیں ہم میں سے ہر ایک کے پاس دو تین کپڑے تو نہ تھے ۔ اس طرح صحیح حدیث مرفوع میں بھی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے کسی نے دریافت کیا تو فرمایا کیا تم میں سے ہر ایک کے پاس دو کپڑے ہیں ؟ اس سے جو بات نکھر کر سامنے آجاتی ہے وہ اہلِ علم سے مخفی نہیں ۔

ثانیاً: میری سمجھ میں یہ بات نہیں آئی کہ ایک کپڑے میں نماز پڑھنے کے جواز کے ثبوت سے اس کا نزلہ یہ حضرات صرف اس بیچاری ٹوپی وغیرہ پر ہی کیوں گراتے پر مُصر ہیں ۔ اگر ننگے سر نماز پڑھنے کے مسنون ہونے کا مدار آپ حضرات ایک کپڑے میں نماز پڑھنے والی حدیث پر ہی رکھتے ہیں تو بسم اللہ آپ گھر سے ہی ایک کپڑے کے سوائے سب کپڑے اُتار کر پھر مسجد میں آیا کریں اور اس طرح نماز بھی پڑھیں ۔ یہ اچھی ستم ظریفی ہے کہ گھر سے تو قمیص شلوار، کوٹ وغیرہا پہن کر آتے ہیں اور مسجد میں دخول کے بعد صرف پگڑی یا ٹوپی اُتار کر نماز پڑھنی شروع کر دی ۔ یا للعجب ۔

کیا آپ حضرات کے نزدیک اس کا معنیٰ و مطلب یہ ہے کہ اور تو سب کپڑے پہنے ہونے چاہئیں ۔ صرف ٹوپی وغیرہ کو اتار دیا جائے ۔ لیکن یہ مطلب سراسر غلط ہے شاید کچھ لوگ کہنے لگیں کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کا حکم ہے کہ مسجد میں زینت پکڑو ۔ یعنی لباس پہنو اور جب آج کپڑوں کی فراوانی ہے تو ہم یہ سارا لباس زیب تن کرتے ہیں لیکن ان لوگوں کی خدمت میں باادب عرض ہے کہ اگر دوسرے کپڑے زینت میں داخل ہیں تو ٹوپی وغیرہ کو آپ کس دلیل سے اس زمرہ میں سے نکال باہر کر رہے ہیں ۔ اُوپر صفحات میں ہم ثابت کر آئے ہیں کہ آنحضرت صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کا اکثر و بیشتر معمول سر کو ڈھانپنا تھا لہٰذا ٹوپی وغیرہ سے سر ڈھانپنے کے زینت ہونے پر یہیں اور کیا مضبوط ثبوت پیش

کرسکتا ہوں۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا پسندیدہ معمول اعلیٰ درجہ کی زینت بھی ہے اور اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے ہاں پسندیدہ بھی۔

بہرحال ان وجوہات کی بنا پر مجھے تو سر ڈھانپنا ہر حال میں بہتر واولیٰ اور مستحب ومندوب نظر آتا ہے۔ اگر کسی اہلِ علم نے اس پر تعاقب فرما کر میری اس کاوش کو غیر صحیح ثابت کر دیا اور بات سمجھ میں آگئی تو ان شاء اللہ تعالیٰ رجوع بھی کروں گا۔

الحق یعلو لا یعلی علیہ واللہ یقول الحق وھو یھدی السبیل فالحمد للہ الذی بنعمتہ تتم الصّالحات وصلی اللہ علی سیّدنا محمّد رحمۃ للعالمین ونبی الرحمۃ وعلی آلہ واصحابہ وبارک وسلّم تسلیمًا کثیرًا۔

---

# مولانا محمد اسحٰق بھٹی کا خط

اکتوبر ۱۹۹۳ء کے "الرشید" میں آپ نے ہفت روزہ "الاعتصام" کے حوالے سے ممتاز و مشہور اہل حدیث عالم مولانا سید محب اللہ راشدی کا ایک خصوصی مضمون شائع کیا ہے جس کا عنوان ہے "نماز میں سر ڈھانپنے کا مسئلہ" اس میں فاضل مضمون نگار نے "الاعتصام" میں شائع شدہ ایک مضمون پر تعاقب فرمایا ہے۔ سید محب اللہ صاحب نے دلائل سے ثابت کیا ہے کہ نماز میں سر ڈھانپنا چاہیے۔ کسی حدیث میں اس قسم کے الفاظ نہیں ہیں کہ نماز پڑھنے سے پہلے عمامہ یا ٹوپی سر سے اتار دو اور سر ننگا کر کے نماز پڑھو۔۔۔۔ بلا شبہ یہ بہت اچھا مضمون ہے میں نے دو دفعہ پڑھا۔ حالانکہ اس سے قبل "الاعتصام" میں بھی پڑھ چکا تھا۔ اس ضمن میں چند گزارشات پیش کرنا چاہتا ہوں۔ میری گزارشات کا تعلق نفسِ مسئلے سے نہیں ہے۔ اس کی وضاحت تو محب اللہ صاحب نے کر دی ہے میں صرف یہ عرض کروں گا کہ اس سلسلے میں مشاہیر علمائے اہلِ حدیث کا نقطہ نظر کیا ہے۔۔۔۔ اگر آپ مناسب سمجھیں تو "الرشید" میں شائع فرما دیں۔

مولانا سید محمد داؤد غزنوی ننگے سر نماز پڑھنے کے سخت مخالف تھے بعض

لوگ گرمیوں میں محض بنیان پہن کر نماز پڑھنا شروع کر دیتے ہیں۔ اس کی بھی وہ شدید مخالفت کرتے تھے۔ عام طور پر اہلِ حدیث حضرات نماز کے بعد ہاتھ اُٹھا کر دُعا نہیں مانگتے اس سے بھی مولانا اختلاف کرتے تھے وہ ہر نماز کے بعد قبلہ رُخ بیٹھے ہوئے لمبا وظیفہ پڑھتے تھے اور پھر ہاتھ اُٹھا کر خشوع وخضوع سے دُعا مانگتے تھے۔

دارالعلوم تقویۃ الاسلام کے وہ مہتمم تھے اور وہیں باجماعت نماز ادا فرماتے تھے۔ جماعت وہ خود نہیں کراتے تھے، دارالعلوم کے کسی مدرس کو امام مقرر کر لیتے تھے طلباء کو باقاعدہ ہدایت تھی کہ باجماعت نماز پڑھیں، نماز میں سر ننگا نہ رکھیں اور نماز کے بعد ہاتھ اُٹھا کر دُعا مانگیں۔

ایک دن مولانا نے چینیاں والی مسجد میں عصر کی نماز پڑھی، نماز کے بعد دُعا مانگ کر بیٹھے تھے کہ ان کے ایک عقیدت مند اہلِ حدیث جو اسی محلے میں رہتے تھے، نماز پڑھنے کے لیے آئے ان کا نام ملک محمد رفیق تھا انھوں نے ننگے سر نماز پڑھی۔ نماز سے فارغ ہوئے تو مولانا نے ان سے فرمایا:

"ملک صاحب! اگر آپ اجازت دیں تو ایک بات عرض کروں۔"

لفظ "عرض" اور "اجازت" سُن کر وہ پریشان ہوئے اور بولے:

"حضرت فرمایئے! کیا ارشاد ہے۔"

فرمایا: "ننگے سر نماز نہ پڑھا کریں۔"

اس سلسلے کا ایک لطیفہ مولانا محمد اسمٰعیل صاحب (گوجرانوالہ) کا ہے۔ اللہ تعالٰی نے ان کو بڑے علم وفضل سے نوازا تھا۔ تحریر وتقریر کا انھیں خاص ملکہ حاصل تھا۔ یہ فقیر ۱۹۴۱ء اور ۱۹۴۲ء میں دو سال مولانا ممدوح کے حلقہ درس میں شامل رہا۔ پھر "الاعتصام" کے اجراء کے بعد فروری ۱۹۵۰ء سے ۱۹۵۲ء

کے آخر تک ان کی خدمت میں رہنے کا موقع ملا۔ وہ کثیرالعلم اور وسیع المطالعہ بزرگ تھے۔ میں انشاء اللہ ان کے متعلق ایک مستقل مضمون لکھوں گا۔ بہت لوگوں کے بارے میں لکھا اور بہت لوگوں کے بارے میں لکھنے کو جی چاہتا ہے استاذِ مکرم مولانا اسماعیل صاحب مرحوم و مغفور بھی اسی فہرست میں شامل ہیں جنکے متعلق اپنے انداز سے کچھ گزارشات پیش کرنے کا ارادہ رکھتا ہوں۔

یہاں ننگے سر نماز پڑھنے کے متعلق مولانا ممدوح کا ایک لطیفہ بیان کرنا چاہتا ہوں، جو واقعہ بھی ہے ایک دن ایک اہلِ حدیث مولوی صاحب انکی مسجد میں تشریف لائے جو بڑے جھگڑالو تھے اور بات بات پر بحث و جدل پر اُتر آتے تھے انھوں نے گلے پر پگڑی باندھی ہوئی تھی۔ پگڑی سر سے اتاری اور نماز پڑھنا شروع کردی وہ نماز پڑھ چکے تو مولانا نے فرمایا "یہ آپ نے کیا حرکت کی پگڑی اتار کر نماز پڑھنا کہاں کا مسئلہ ہے؟" مولوی صاحب نے جواب دیا "میں نے ٹھیک کیا ہے میرے ساتھ اس مسئلے پر بحث کرلیں" مولانا نے فرمایا "مجھے آپکے ساتھ بحث کی ضرورت نہیں میں نے تو ایک شریفانہ بات کی تھی کہ پگڑی اتار کر نماز پڑھنا مناسب نہیں" (گفتگو پنجابی میں ہو رہی تھی)، اگلی بات جو مولانا اسمٰعیل صاحب نے فرمائی میں وہ پنجابی میں ہی بیان کرنا چاہتا ہوں۔ فرمایا "ایہ تاں اِک پگ دی گل سی، میرے وَلّوں لک دی دی لاہ لے"

مولانا حافظ عنایت اللہ اثری گجراتی معروف اہلِ حدیث عالم تھے عربی اور اردو میں انھوں نے کئی کتابیں تصنیف کیں۔ سیاسی اعتبار سے اکابر علمائے اہلِ حدیث کی طرح نیشنلسٹ تھے اور انگریزی حکومت کے سخت مخالف۔ طویل عرصے تک چمرقند کی جماعت مجاہدین کے مرکز میں

رہے اور کئی سال جیلوں میں گزارے۔ انگریزوں نے ان پر اتنی سختی کی تھی کہ ان کے مردانہ اعضا بالکل بے کار کر دیے گئے تھے اور ان کے کوئی اولاد نہ تھی۔ لیکن وہ بڑے خوش مزاج اور نہایت صابر وشاکر تھے مولانا محمد اسمٰعیل مرحوم کے وہ گہرے دوست تھے اور ان کی ملاقات کے لیے اکثر گوجرانوالہ آیا کرتے تھے۔ میں نے ان کو پہلی مرتبہ ۱۹۵۰ء کے آخر میں دیکھا تھا، اور ان کی باتیں سنی تھیں۔

ایک دفعہ وہ گوجرانوالے تشریف لائے مولانا اسمٰعیل صاحب اور مولانا محمد حنیف ندوی صاحب سے "الاعتصام" کے دفتر میں ملے میں بھی حاضر تھا۔ یہ غالباً ۱۹۵۲ء کے جنوری یا فروری کی بات ہے، اس وقت "الاعتصام" گوجرانوالے سے ہی نکلتا تھا لاہور منتقل نہیں ہوا تھا۔ ایک صاحب وہاں آئے جو حافظ عنایت اللہ اثری مرحوم کے جاننے والے تھے انھوں نے حافظ صاحب سے سوال کیا کہ "ننگے سر نماز ہو جاتی ہے یا نہیں؟"

حافظ صاحب نے جواب دیا: "نماز ہو تو جاتی ہے، لیکن اس سے بچنا چاہیے، پگڑی یا ٹوپی پہن کر نماز پڑھنی چاہیے۔"

سائل نے پوچھا: "یہ کہاں لکھا ہے کہ ننگے سر نماز پڑھنے سے بچنا چاہیے؟"

حافظ صاحب نے اس سوال کا نہایت عمدہ جواب دیا، فرمایا "جہاں جی چاہے لکھ لو، بات وہی ہے جو میں نے بتا دی۔"

عرض کرنے کا مقصد یہ ہے کہ اکابر مشاہیر علمائے اہل حدیث ننگے سر نماز پڑھنے کو معیوب قرار دیتے تھے اور نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر اللہ کے حضور عجز و عاجزی سے دعا مانگا کرتے تھے۔ لیکن نئے دور کے اہلِ حدیث علماء

ننگے سر نماز پڑھنے کے حق میں دلائل فراہم کرتے ہیں اور نماز کے بعد ہاتھ اُٹھا کر اللہ سے کچھ مانگنے کو حدیثِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے خلاف قرار دیتے ہیں۔

اہلِ حدیث حضرات میں ایک عجیب وغریب بات یہ دیکھنے میں آئی ہے کہ نماز شروع کرتے ہی ان کے جسم پر کھجلی ہونے لگتی ہے۔ ادھر نماز کی نیت باندھی اور ادھر کھجلانا شروع کر دیا، کبھی سر میں ہاتھ پھیرا، کبھی داڑھی میں، کبھی بغلوں میں، کبھی کان میں، کبھی ناک میں، کبھی کہیں "یہ کھُرک فی الصّلوٰۃ" کا مسئلہ معلوم نہیں ان کو حدیث کی کس کتاب سے مِلا ہے؟

نمازیں جمع کرنے کے بھی اہلِ حدیث حضرات بہت شائق ہیں۔ انکی کسی میٹنگ میں جاکر دیکھیے، ظہر کی نماز پڑھی اور ساتھ ہی عصر لپیٹ دی۔

بہرحال مولانا سیّد محب اللہ شاہ راشدی کو اللہ تعالیٰ خوش رکھے، وہ بہت بڑے عالم ہیں اور ان کے معلومات کا دائرہ بڑا وسیع ہے۔ نماز میں سر ڈھانپنے کے متعلق انھوں نے جو کچھ تحریر فرمایا ہے وہ لائق مطالعہ ہے اس پر عمل کرنا چاہیے۔ آپ نے یہ مضمون چھاپ کر اسے زیادہ سے زیادہ لوگوں کے علم میں لانے کی مخلصانہ کوشش کی ہے۔ اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر سے نوازے۔

# جرابوں پر مسح کرنا

موجودہ دور کے غیر مقلدین کا عمل اور فتویٰ یہ ہے کہ ہر قسم کی جرابوں پر مسح کرنا جائز ہے۔ حالانکہ یہ بات نہ قرآن سے ثابت ہے اور نہ ہی کسی صحیح، صریح، مرفوع حدیث سے۔ بلکہ خود مولانا سید نذیر حسین دہلوی غیر مقلد کا فتویٰ بھی موجودہ غیر مقلدین کے خلاف ہے۔ ہم یہاں پر فتاویٰ نذیریہ سے وہ فتویٰ نقل کرتے ہیں۔ یہ فتویٰ اصل عربی زبان میں ہے اور فتوی کے نیچے اس کا اردو ترجمہ بھی کیا ہوا ہے یہاں پر صرف اردو ترجمہ پر ہی اکتفا کیا جاتا ہے۔

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ اونی یا سوتی جرابوں پر مسح جائز ہے یا نہیں؟ یہ تو معلوم ہے کہ جرابوں پر مسح کرنے کی حدیث ضعیف ہے اور امام ترمذی نے جو اس کو صحیح کہا ہے محدثین نے اسے قبول نہیں کیا اور اگر موزوں کے مسح پر اس کو علتِ مشترکہ کی بناء پر قیاس کیا جائے تو اس سے فرض غسل جو قرآن سے ثابت ہے ساقط ہو جائے گا یا نہیں؟ اور ائمہ نے جو جراب کے لیے موٹا ہونے اور پانی کے نفوذ نہ کرنے کی قید لگائی ہے، تو کیا اس سے زیادہ کسی اور علت کا بھی اضافہ ہو سکتا ہے یا نہیں؟ پاؤں کا دھونا فرض ہے اور موزے پر مسح رخصت ہے۔ کیا رخصتِ شرعیہ شارع کے بیان پر موقوف ہے یا نہیں؟ جواب مفصل عنایت فرمائیں۔

**الجواب**: مذکورہ جرابوں پر مسح جائز نہیں ہے، کیونکہ اس کی کوئی صحیح دلیل نہیں ہے اور مجوزین نے جن چیزوں سے استدلال کیا ہے اس میں خدشات ہیں۔ استدلال تین چیزوں سے کیا گیا ہے۔ حدیث مرفوع، فعلِ صحابہؓ اور قیاس۔

حدیث مرفوع تو وہ ہے جس کو ترمذی نے مغیرہ بن شعبہ سے روایت کیا ہے
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وضو کیا اور جراب اور جوتے پر مسح کیا۔ ترمذی نے اس
حدیث کو حسن صحیح کہا ہے۔ اس پر اعتراض یہ ہے کہ یہ حدیث ضعیف ہے اس سے
استدلال صحیح نہیں ہے۔ عبدالرحمن بن مہدی یہ حدیث روایت نہیں کیا کرتے تھے
کیونکہ مغیرہ سے مشہور روایت موزے پر مسح کرنے کی ہے۔ ابو موسیٰ اشعری نے
بھی جراب پر مسح کرنے کی روایت نقل کی ہے لیکن اس کی سند متصل نہیں۔ امام مسلمؒ
نے اس کو ضعیف کہا ہے۔ مغیرہ بن شعبہ سے جتنے لوگوں نے اس حدیث
کو روایت کیا ہے انھوں نے موزے پر مسح بیان کیا ہے۔ صرف قیس اودی اور
ہذیل بن شرحبیل نے جراب کا لفظ بیان کیا ہے لیکن یہ دوسرے راویوں کا مقابلہ
نہیں کر سکتے۔ عبدالرحمن بن مہدی نے سفیان ثوری سے کہا کہ اگر آپ مجھے ابو قیس
عن ہذیل کی حدیث سنائیں تو میں اس کو آپ سے قبول نہیں کروں گا۔ سفیان نے
نے کہا وہ حدیث واقعی ضعیف ہے۔ علی بن مدینیؒ نے کہا۔ حضرت مغیرہؓ کی حدیث کو
مدینہ، کوفہ اور بصرہ والوں نے روایت کیا ہے، سب موزہ کا ذکر کرتے ہیں صرف
ابو قیس جراب کا تذکرہ کرتے ہیں۔ بیہقی نے کہا یہ حدیث منکر ہے اس کو سفیان ثوری
اور عبدالرحمن بن مہدی، احمد بن حنبل، یحیی بن معین، علی بن مدینی، امام مسلمؒ نے ضعیف
کہا ہے۔

اگر یہ سوال کیا جائے کہ ابن دقیق العید نے اس کی تصحیح پر اعتماد کیا ہے اور
کہا ہے کہ ابو قیس کی روایت دوسروں کے مخالف نہیں ہے کیونکہ وہ تو ایک
امر زائد بیان کر رہے ہیں۔

اس کا جواب یہ ہے کہ اگر اس روایت کے یہ الفاظ ہوتے کہ آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم موزوں پر اور جرابوں اور جوتی پر مسح کیا تو ایک امر زائد تھا۔ لیکن اس نے

تو موزے کے بجائے جراب اور جوتی کا ذکر کیا ہے تو یہ امر زائد نہیں ہے بلکہ ثقات کی مخالفت ہے۔ باقی رہا ترمذی کا اس کو حسن صحیح کہنا تو امام نووی نے کہا کہ جن لوگوں نے اس حدیث کی تضعیف کی ہے ان میں سے ہر ایک امام ترمذی سے مقدم ہے اور پھر یہ اصول بھی ہے کہ جرح تعدیل پر مقدم ہوتی ہے۔

اگر یہ کہا جائے کہ لفظ جراب مختلف المفہوم ہے۔ موزے کے اوپر جو لفافہ پہنا جاتا ہے اس کو جرموق کہتے ہیں اور جرموق پر جو پہنا جاتا ہے اس کو جراب کہتے ہیں تو ممکن ہے جراب سے چمڑے کا وہ لفافہ مراد ہو جو جرموق پر پہنا جاتا ہے، تو میں کہتا ہوں کہ یہ دلیل تو ہماری ہوگی نہ کہ تمہاری اور پھر یہ بھی خیال کرنا چاہیے کہ جراب پر مسح کرنے والوں کا مقصد تو یہ ہے کہ صرف جراب پر مسح کرنا جائز ہے حالانکہ اس حدیث میں جراب اور جوتی پر مسح کا ذکر ہے یعنی جراب کے اوپر جوتی پہنے ہوئے آپ نے مسح کیا، صرف جراب پر مسح نہیں کیا۔

یہاں ایک اور خدشہ بھی ہے کہ جراب سُوتی بھی ہوتی ہے اور اُونی بھی، موٹی بھی اور باریک بھی اور وہ بھی جس کے نیچے چمڑا لگا ہوتا ہے تو جب تک کسی خاص لفظ سے پتہ نہ چلے کہ وہ جراب جس پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مسح کیا وہ چمڑے والی نہ تھی تب تک مقصود مجوزین ثابت نہیں ہو سکتا کیونکہ چمڑے والی جراب تو موزہ ہی کے حکم میں ہے اگر کہا جائے کہ دوسری جراب کا بھی احتمال تو ہے تو میں کہتا ہوں کہ اس میں جب صراحت نہیں ہے تو نفس مطمئن نہیں ہو سکتا اور حضورؐ نے فرمایا ہے "شک والی چیز کو ترک کردو"

باقی رہا صحابہ کرامؓ کا عمل تو ان سے مسح جراب ثابت ہے اور تیرہ صحابہ کرامؓ کے نام صراحتہً معلوم ہیں کہ وہ جراب پر مسح کیا کرتے تھے یعنی حضرت علیؓ، عمارؓ، ابومسعود انصاریؓ، انسؓ، ابن عمرؓ، براء بن عازب، حضرت بلالؓ، عبداللہ بن

ابی اوفیٰؓ، سہل بن سعدؓ، ابوامامہؓ، عمرو بن حریثؓ، عمرو بن حباسؓ اگر حدیث مرفوع کے بجائے انکے عمل سے استدلال کیا جائے تو یہ اس سے بہتر ہے لیکن ان کے عمل میں ایک اور شبہ پیدا ہوتا ہے وہ یہ کہ یہ فعل ایک ایسا کام ہے جس میں اجتہاد کو دخل ہے اور جس میں اجتہاد کو دخل ہو صحابی کا وہ فعل مرفوع حکمی نہیں کہلا سکتا۔

باقی رہا قیاس کا مسئلہ کہ جب موزہ پر مسح جائز ہے تو قیاساً جراب پر بھی جائز ہونا چاہیے کیونکہ ان دونوں میں کوئی فرق مؤثر نہیں ہے۔ اس پر شبہ یہ ہے کہ اگر مسح موزہ کی کوئی علّت منصوص ہوتی۔ تو اس علت کی بنار پر جراب کے مسح کو اس پر قیاس کر لیا جاتا لیکن یہاں کوئی علت منصوص نہیں ہے ممکن ہے ہم کوئی اور علّت سمجھیں اور حقیقت میں کوئی اور ہو۔ اگر سوال کیا جائے کہ صحابہؓ کی شان اس سے ارفع و اعلیٰ ہے کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت کریں تو آخر کسی دلیل کی بنار پر ہی صحابہؓ نے جراب پر مسح کیا ہوگا، اگرچہ وہ ہم کو معلوم نہیں تو ہم بھی اسی وجہ سے مسح کر لیں گے۔

اس کا جواب یہ ہے کہ اگر صحابہؓ سے کوئی نقلی دلیل ہے تو وہ کہاں ہے کیسی ہے؟ جب تک ہمیں یہ معلوم نہ ہو جائے ہم قرآن اور متواتر حدیث کے مضمون کو کیوں چھوڑیں اور اگر صحابہؓ کے فعل سے استدلال کیا جائے تو اس کا جواب پہلے گزر چکا ہے کہ اس میں اجتہاد کو دخل ہے اور پھر یہ بھی تو معلوم نہیں کہ صحابہؓ کون سی جراب پر مسح کیا کرتے تھے؟ جب تک ان تمام باتوں کی وضاحت نہ ہو جائے ہم کتاب اللہ کے مضمون کو کیسے چھوڑ سکتے ہیں؟ واللہ اعلم

فتاویٰ نذیریہ ص ۳۲۶ تا ۳۳۲ ج ۱

سید محمد نذیر حسین

فقہ حنفی کی اردو زبان میں لکھی جانے والی کتاب "بہشتی زیور"

پر اعتراضات کا ایک سرسری جائزہ

# بہشتی زیور

## پر اعتراضات کے جوابات

مرتب

حضرت مولانا سید مشتاق علی شاہ

مکتبہ شیخ الاسلام

کوسہ ممبرا ضلع تھانہ

۹۳۲۲۴۷۱۰۴۶

# بہشتی زیور
## پر اعتراضات کے جوابات

مرتب

حضرت مولانا سید مشتاق علی شاہ

شاگرد رشید:

مناظر اسلام ماحیٔ غیر مقلدیت

حضرت مولانا محمد امین صفدرؒ



ناشر

مکتبہ شیخ الاسلام کوسہ ممبرا ضلع تھانہ (ممبئی)

# فہرست مضامین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اعتراض نمبر ا:

بہشتی زیور میں لکھا ہے اگر کوئی الٹا وضو کرلے کہ پاؤں پہلے دھولے پھر مسح کرے پھر دونوں ہاتھ دھوڈالے یا کسی اور طرح الٹ پلٹ کر وضو کرے تو بھی وضو ہو جاتا ہے۔
(بهشتی زیور حصه اوّل ص٤٦ مسئله نمبر١٨)

جواب:

معترض نے یہاں پر کئی خیانتیں کی ہیں۔

پہلی خیانت:

بہشتی زیور حصہ اول ص ۴۵ پر عنوان ہے وضو کا بیان۔ اس میں بالترتیب مکمل وضو کا طریقہ لکھا ہے اور شروع ہی یہاں سے کیا ہے کہ وضو کرنے والے کو چاہیے...... یہ وضو کرنے کا طریقہ ہے...... اس طریقہ پر ہی سب حنفیوں کا عمل ہے لیکن معترض نے اس کا ذکر تک نہیں کیا۔ یہ حق پوشی اور خیانت کن کا شیوہ ہے۔

دوسری خیانت:

بہشتی زیور حصہ اول ص ۴٦، ج ا، مسئلہ نمبر ۱۸: سنت یہی ہے کہ اس طرح وضو کرے جس طرح ہم نے اوپر بیان کیا۔ اور اگر کوئی الٹا وضو کرلے تو پہلے پاؤں دھوڈالے پھر سر کا مسح کرے۔ پھر دونوں ہاتھ دھوئے پھر منہ دھوڈالے اور کسی طرح الٹ پلٹ کر وضو کرے تو بھی وضو ہو جاتا ہے۔ لیکن سنت کے موافق وضو نہیں ہوتا اور گناہ کا خوف ہے۔ دیکھو اردو عبارت نقل کرنے میں اول اور آخر سے خط کشیدہ عبارت نہیں لکھی۔

## تیسری خیانت:

اسی صفحہ پر مسئلہ ۱۶ میں بھی وضو کی ترتیب کو سنت لکھا ہے اور اس سے پہلے یہ بھی لکھا ہے وضو میں بعض باتیں ایسی ہیں کہ ان کے چھوٹ جانے سے وضو تو ہو جاتا ہے۔ لیکن ان کے کرنے سے ثواب ملتا ہے اور شریعت میں ان کے کرنے کی تاکید بھی آئی ہے۔ اگر کوئی اکثر چھوڑ دیا کرے تو گناہ ہوتا ہے ایسی چیزوں کو سنت کہتے ہیں۔(ص ۴۶ ج ۱)

دیکھو ایک مسئلہ کے بیان میں تین خیانتیں وہ بھی اردو کتاب میں نہ تو فقہ پر اعتراض کرتے وقت ان کو اللہ کا فرمان یاد رہتا ہے۔

﴿وَاَنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِىْ كَيْدَ الْخَآئِنِيْنَ۝﴾ (یوسف: ۵۲) ”اور یہ کہ اللہ نہیں چلاتا فریب دغابازوں کا“

اور نہ فرمان رسول ﷺ یاد رہتا ہے کہ خیانت منافق کی عادت ہے۔

## سنت دشمنی:

فقہ دشمنی نے ان کو سنت دشمنی تک پہنچا دیا ہے۔ آنحضرت ﷺ نے تاکید افرمایا ہے عَلَيْكُمْ بِسُنَّتِىْ میری سنت کو لازم پکڑو۔ بہشتی زیور میں سنت کے مطابق بالترتیب وضو کا مکمل طریقہ لکھا ہے اور اسی کی تاکید ہے کہ سنت کے مطابق وضو کرو اور سب سنی بہشتی زیور میں مذکورہ طریقہ کے مطابق سنت طریقہ سے وضو کرتے ہیں مگر یہ خود ساختہ اہل حدیث سنت پر عمل کرنے والوں کو دعوت عمل دے رہا ہے کہ تم خلاف سنت وضو کیا کرو جس کو بہشتی زیور میں خلاف سنت بھی کہا۔ یہ بھی کہا کہ خلاف سنت پر ثواب نہیں ملتا۔ اور یہ بھی لکھا کہ گناہ ہوتا ہے۔

## حدیث دشمنی:

۲۲ صحابہ کرام ﷺ نے روایت فرمایا جیسا کہ نصب الرایہ اور کشف الغطاب کے مطالعہ سے ظاہر ہے اور یہ وضوامت میں عملاً بھی متواتر ہے۔ لیکن بعض اوقات بیان جواز کے لیے عادت مبارک کے خلاف بھی کوئی بات حدیث میں مذکور ہوتی ہے۔ مثلاً اسی مسئلہ میں مسند احمد، ابوداؤد اور مختارہ ضیاء میں حضرت مقدام بن معدیکرب ؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے وضو فرمایا پہلے دونوں ہتھیلیاں تین بار دھوئیں اور تین بار چہرہ دھویا۔ پھر دونوں ہاتھ تین مرتبہ دھوئے پھر کلی کی اور ناک میں پانی ڈالا پھر سر اور کانوں کا مسح کیا۔

(احیاء السنن ص ۳٦ ج ۱)

اور دارقطنی میں حضرت عثمان ؓ نے رسول اللہ ﷺ کے وضو کا طریقہ بیان فرمایا کہ کلی فرمائی ناک میں پانی ڈالا، چہرہ مبارک تین مرتبہ دھویا اور تین مرتبہ ہاتھ دھوئے اور تین مرتبہ پاؤں دھوئے پھر سر کا مسح فرمایا۔ (نصب الرایہ ص ۳۵ ج ۱)

اب دیکھیے امام احمد (م ۲۴۱ھ) میں، امام ابوداؤد (م ۲۷۵ھ) میں، امام دارقطنی (م ۳۸۵ھ) میں، امام ضیاء (م ٦۴۳ھ) میں گزرے ان چاروں حدیث کی کتابوں میں بے ترتیب وضو کا ذکر ہے۔ ان پر تو اعتراض نہیں کیا، اور نہ ہی معاذ اللہ حضور ﷺ پر اور اعتراض ہوا تو حضرت تھانوی ؒ کی کتاب پر جو چودھویں صدی میں لکھی گئی۔

## خلیفہ راشد سے دشمنی:

حدیث کی کتاب مصنف ابوبکر ابن ابی شیبہ ہے۔ یہ ابوبکر بن ابی شیبہ امام بخاری، امام داؤد اور ابن ماجہ کے استاد ہیں۔ ان کی وفات ۲۳۵ھ میں ہے۔ اس کتاب کے سب راوی خیر القرون کے ہیں۔ اس میں ص ۵۵ ج ۱، پر پورا باب ہے اس آدمی کے وضو کا بیان جو ہاتھ دھونے سے پہلے دونوں پاؤں دھوئے۔ پھر حضرت علی ؓ کا فرمان نقل فرمایا ہے کہ مجھے پرواہ نہیں، جس طرح بھی وضو کروں اور جس عضو سے چاہوں شروع کروں اور دوسرا فرمان نقل فرمایا ہے۔ کوئی بات نہیں کہ میں دائیں عضو سے پہلے بایاں دھولوں۔ سیدنا علی

کرم اللہ وجہہ پر اس مسئلہ میں اعتراض نہ کرنا اور بہشتی زیور جو ۱۳۴۲ھ میں لکھی گئی۔ اس کے خلاف زبان درازی کرنا یہ بات عقل سے بالاتر ہے۔

صحابہ رضی اللہ عنہم دشمنی:

امام ابوبکر بن ابی شیبہ ۲۳۵ھ، حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ م ۳۲ھ سے نقل فرماتے ہیں کوئی بات نہیں کہ تو وضو میں دونوں پاؤں دونوں ہاتھوں سے پہلے دھو لے۔ (ص ۵۵ ج ۱) اس کے راوی مدینہ کے مشہور تابع امام مجاہد رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔ اس کے برعکس نہ کسی حدیث نبوی میں، نہ کسی خلیفہ راشد سے، نہ کسی اور صحابی سے، نہ کسی تابعی یا تبع تابعی سے ثابت ہے کہ سنت کے رہ جانے سے وضو ہوتا ہی نہیں۔ بلکہ یہ لوگ محدثین دشمنی میں بھی آگے آگے ہیں۔ امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ (م ۲۷۹ھ) نے ترمذی شریف ص ۱۴، ج ۱ پر صراحت فرمائی ہے کہ سنت کے رہ جانے سے وضو ہو جاتا ہے لیکن اعتراض کرنے والا اتنا اندھا ہے اسے پتہ نہیں کہ وہ کس کس پر حملہ کر رہا ہے۔ یہ بات پھر یاد رکھیں کہ حدیث کی کتابوں میں دونوں طرح کی روایات ہیں باترتیب وضو کی بھی اور بے ترتیب وضو کی بھی۔ لیکن فقہ نے صاف صاف سمجھا دیا کہ سنت تو باترتیب وضو کرنا ہی ہے لیکن اگر کبھی کسی وجہ سے بے ترتیب ہو جائے تو اس وضو سے نماز ہو جائے گی اگر چہ ایک سنت کے ثواب سے محروم رہا اور اگر زیادہ دفعہ ایسا کرے گا تو گناہ بھی ہوگا۔ دیکھو ایک آدمی وضو کر کے مسجد میں آ گیا۔ دوسرے شخص نے دیکھ کر بتا دیا کہ کہنی کے قریب تھوڑی سی جگہ خشک رہ گئی ہے۔ اب اس نے صرف کہنی پر پانی بہا لیا۔ اب کہنی پاؤں کے بعد دھلی۔ وضو کی ترتیب ٹوٹ گئی۔ کیا کسی حدیث میں ہے کہ اس وضو سے اس کی نماز ادا نہیں ہوئی آہ! یہ کتنا بڑا جھوٹ ہے کہ فقہ قرآن اور حدیث کے خلاف ہے۔

اعتراض نمبر ۲:

چھوٹی لڑکی سے اگر کسی مرد نے صحبت کی، جو ابھی جوان نہیں ہوئی تو اس پر غسل

واجب نہیں۔(بہشتی زیور حصہ اول ص ۷۵ مسئلہ نمبر ۵)

جواب:

جھوٹ اور خیانت کے بغیر غیر مقلدین کی کوئی بات نہیں ہوتی، بہشتی زیور میں آگے یہ بھی لکھا ہے لیکن عادت ڈالنے کے لیے اس سے غسل کرانا چاہیے۔(ص ۷۵ ج ۱)

یہ بتایا جائے کہ یہ مسئلہ کس آیت یا کس حدیث کے خلاف ہے۔

غیر مقلد نہ کوئی آیت پیش کر سکا اور نہ کوئی حدیث جس سے معلوم ہوگیا کہ اس کی یہ بات کہ "فقہ قرآن وحدیث کے خلاف ہے" یہ قرآن پر بھی جھوٹ ہے، حدیث پر بھی جھوٹ ہے اور فقہ پر بھی جھوٹ ہے۔

رسول ﷺ دشمنی:

جناب رسول اقدس ﷺ کا فرمان تو یہ ہے کہ بچہ جب تک بالغ نہ ہو وہ مرفوع القلم ہے یعنی اس پر کچھ بھی فرض ہے نہ واجب۔ لیکن یہ غیر مقلد فقہ دشمنی میں رسول ﷺ دشمنی تک جا پہنچا۔ رسول پاک ﷺ نابالغ پر کچھ واجب نہیں کرتے مگر یہ غیر مقلد غیر واجب کو واجب کر رہے ہیں، چھوٹی لڑکی کو انزال ہی نہیں ہوتا۔ غیر مقلد کو بہشتی زیور کے اس مسئلہ پر تو اعتراض ہے جب کہ امام بخاری ﷫ ۲۵۶ھ ائمہ اربعہ کے خلاف اس بات کے قائل ہیں کہ جوان عورت کو بھی انزال نہ ہو تو غسل کرلے تو زیادہ احتیاط ہے لیکن وضو بھی کافی ہے۔ (بخاری مع تیسیر الباری ص ۱۸۴ ج ۱) یہاں اعتراض کیوں نہ کیا۔

اعتراض نمبر ۳ (الف):

کتا، بلی، بندر، شیر وغیرہ کی کھال بنانے سے پاک ہو جاتی ہے۔

(بہشتی زیور ص ۶۱)

## اعتراض نمبر ۳ (ب):

بسم اللہ کہہ کر ذبح کرنے سے بھی کھال پاک ہو جاتی ہے۔

(بہشتی زیور حصہ اول ص ٦١ مسئلہ ۲۳)

## جواب:

دونوں اعتراض کا جواب اکٹھا ملاحظہ فرمائیں۔

خیانت کے بغیر حوالہ دینا شاید غیر مقلدین کے ہاں بہت بڑا گناہ ہے۔ بہشتی زیور میں آگے لکھا ہے بنائی ہو یا بے بنائی البتہ ذبح کرنے سے ان کا گوشت پاک نہیں ہوتا ۔ اور ان کا کھانا درست نہیں۔ (بہشتی زیور ص ٦١ ج ۱)

اچھا اب وہ آیت یا حدیث دکھائیں جو اس مسئلہ کے خلاف ہو ورنہ اعتراف کرو کہ ہم فقہ دشمنی میں اتنے آگے ہیں کہ قرآن وحدیث پر بھی جھوٹ بولتے ہیں۔ آپ کی فقہ نمبری کی کتاب نزل الابرار من فقہ النبی المختار حصہ اول رجب ۱۳۲۸ ھ میں شائع ہوئی۔ اس میں بھی یہی مسئلہ لکھا ہے: وما يطهر بالدباغة يطهر بالزكوة وهل يشترط لطهارة جلده كون الزكاة شرعية فيه قولان. (ص ۳۰ ج ۱) جو دباغت سے پاک ہو جاتی ہے وہ ذبح سے بھی پاک ہو جاتی ہے اور کھال کے پاک ہونے میں شرعی ذبح کی شرط ہونے میں دو قول ہیں۔ یعنی ایک قول غیر شرعی ذبح یعنی جھٹکا سے بھی کھال پاک ہو جاتی ہے۔ جب یہ مسئلہ ۱۳۲۸ ھ میں نبی پاک ﷺ کے سر ڈال کر شائع کر دیا گیا تو آپ کو کوئی اعتراض نہیں ہوا۔ لیکن بہشتی زیور پر فوراً اعتراض کر دیا۔ کیا قرآن پاک نے ذبح کو زکوۃ فرمایا ہے یا نہیں۔ بہشتی زیور کے پہلے حصہ میں ۴۹ عقائد اور ۲۳۶ فقہی مسائل تھے۔ جن میں سے صرف تین مسائل پر غیر مقلد نے اعتراض کیے ان میں سے بھی کسی ایک کو بھی نہ قرآن کے خلاف ثابت کر سکا نہ حدیث کے۔ فللہ الحمد

## اعتراض نمبر۴:

بہشتی زیور میں لکھا ہے کہ نجاست غلیظہ میں سے اگر پتلی بہنے والی چیز کپڑے یا بدن میں لگ جائے تو اگر پھیلاؤ میں روپے کے برابر یا اس سے کم ہو تو معاف ہے بغیر ہٹائے اگر نماز پڑھے تو ہو جائے گی اگر نجاست غلیظہ میں گاڑھی چیز لگ جائے۔ جیسے پاخانہ اور مرغی کی بیٹ وغیرہ۔ تو اگر وزن میں ساڑھے چار ماشہ یا اس سے کم ہو تو بے دھوئے ہوئے نماز درست ہے۔(بہشتی زیور ص۱۰۲ حصہ دوم مسئلہ نمبر ۶ نجاست کے پاک کرنے کا بیان)

## جواب:

خیانت اور فریب میں واقعی آپ لوگ اپنی مثال آپ ہیں، شیطان تو ایک سچ بول گیا تھا کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کو آیت الکرسی بتا گیا تھا جہاں پڑھی جائے یہ نہیں آتا۔ لیکن آپ کی قسمت میں زندگی میں شاید ایک بھی سچ نہیں۔ دیکھو آگے صاف لکھا ہے کہ لیکن نہ دھونا اور نماز پڑھتے رہنا مکروہ اور برا ہے۔ (ص۳، ج۴) اور در مختار و شامی میں صراحت ہے کہ مکروہ تحریمی ہے۔ اب آپ وہ آیت یا حدیث لکھوائیں جس میں اس مسئلہ کا صاف صاف غلط ہونا مذکور ہے۔ مگر قرآن و حدیث کا لفظ تو وہ صرف جھوٹ بولنے کے لیے بولتے ہیں۔ اب آیئے پہلے یہ پتہ کریں کہ نجاست غلیظہ کن کن کو کہتے ہیں۔

## مسئلہ۲:

خون اور آدمی کا پاخانہ، پیشاب اور منی اور شراب اور کتے بلی کا پاخانہ اور پیشاب اور سور کا گوشت اور اس کے بال ہڈی وغیرہ اس کی ساری چیزیں اور گھوڑے، گدھے اور خچر کی لید اور گائے بیل بھینس وغیرہ کا گوبر اور بکری بھیڑ کی مینگنی غرضیکہ سب جانوروں کا پاخانہ اور مرغی اور بطخ اور مرغابی کی بیٹ اور گدھے اور سب حرام جانوروں کا پیشاب یہ سب چیزیں نجاست غلیظہ ہیں۔(بہشتی زیور ص۲ حصہ ۲)

اب ذرا آپ اپنی خودساختہ فقہ محمدی پڑھیں اس میں لکھا ہے، منی پاک ہے خشک ہو یا تر، گاڑھی ہو یا پتلی، حیض کے خون کے سوا سب خون پاک ہیں۔ شرمگاہ کی رطوبت بھی پاک ہے، شراب پاک ہے، ہر حلال اور حرام جانور کا پیشاب پاک ہے حتی کہ کتے کے پیشاب پاخانے کے ناپاک ہونے کی کوئی دلیل نہیں۔ اور صحیح یہ ہے کہ خنزیر اور کتے کا لعاب پاک ہے۔ (نزل الابرار ص ۴۹ ج ۱)

خنزیر پاک ہے اگرچہ اس کا کھانا حرام ہے۔ (بدور الاہلہ ص ۱۶)

حلال اور حرام جانوروں کا دودھ پاک ہے۔ (بدور الاہلہ ص ۱۸)

اب غور کریں کہ فقہ حنفی میں خون، منی، شراب، ہر جانور کا پیشاب، خنزیر، گائے، بیل، بھینس کا گوبر، بکری بھیڑ کی مینگنی، مرغی بطخ اور مرغابی کی بیٹ، گدھے خچر اور سب حرام جانوروں کا پیشاب ایک درہم کے برابر لگا ہو تو نماز مکروہ ہوگی اور نمازی گناہ گار ہوگا۔ آپ کے ہاں یہ سب کی سب چیزیں پاک ہیں جب یہ پاک ہوئیں تو پھر پورا جسم بھی ان سے لت پت ہو، کپڑے بھی اور جانماز بھی تو آپ کے نزدیک بھی نماز ہو جائے گی۔

ہمارے ہاں انسان کا پیشاب پاخانہ اور حیض کا خون ناپاک ہیں۔ آپ کے ہاں یہ مسئلہ کہ "ہر کہ جامہ ناپاک نماز گزارد نمازش صحیح ست" (عرف الجادی ص ۲۲)

یعنی نمازی کے کپڑے نجس ہوں (پیشاب پاخانہ خون حیض میں لت پت ہوں) تو بھی نماز صحیح ہے۔

کیوں کہ شرمگاہ چھپانا تو آپ کے ہاں ضروری نہیں جیسا کہ نواب نورالحسن بن نواب صدیق حسن نے لکھا ہے ہر کہ در نہیں نماز عورتش نمایاں شد نمازش صحیح ست۔

(عرف الجادی ص ۲۲)

کہ نماز میں شرمگاہ ننگی رہے تو نماز صحیح ہے۔

## استنجا کا بیان:

ام المومنین سیدہ عائشہ ؓ روایت کرتی ہیں کہ رسول اقدس ﷺ نے فرمایا کہ جب آدمی تین پتھروں سے استنجاء کرے تو وہ کافی ہے۔

(مسند احمد ص۱۰۸ ج۶، ص ۱۳۳ ج۶۔ دارمی ص ۹۱۔ ابوداؤد ص۶ ج۱۔ نسائی ص۱۸ ج۱)

اور حضرت ابوایوب انصاری ؓ بھی روایت کرتے ہیں کہ تین پتھروں سے استنجاء کافی ہے۔(مجمع الزوائد ص ۲۱۱ ج۱ بحوالہ طبرانی)

اور حضرت عروہ کی مرسل حدیث میں ہے ثلاثة احجار تكفی فی الاستجاء.

(مطالب العالیہ ص۱۸ ج۱)

امام ترمذی ؒ فرماتے ہیں کہ اکثر صحابہ کرام ؓ کا قول یہی ہے کہ پتھروں سے استنجاء کافی ہے اگرچہ پانی سے پاخانہ کا مقام نہ دھوئے۔ امام سفیان ثوری، عبداللہ بن المبارک، شافعی، احمد اور اسحاق یہی فرماتے ہیں۔(ص ۱۰ ج۱)

اور پھر پانی استنجاء کے باب میں امام ترمذی فرماتے ہیں کہ اہل علم حضرات اگرچہ پتھروں سے استنجاء کافی سمجھتے ہیں۔ لیکن پانی سے استنجاء کو بہتر سمجھتے ہیں۔ یہاں بھی ان ہی پانچ اماموں کے نام لکھے ہیں۔(ترمذی ص۱۱ ج۱)

اس بات میں شک نہیں کہ ڈھیلے سے نجاست بالکل ختم نہیں ہوتی خشک ہو جاتی ہے تو جب بالاتفاق پانی سے استنجاء کیے بغیر نماز جائز ہے تو اتنی مقدار قابل برداشت ہوئی۔ فقہاء اس مقام کا نام نہیں لیتے کیوں کہ احیاء ایمان کا شعبہ ہے مقام استنجاء کی تعبیر درہم سے کر دیتے ہیں۔ اور یہ تعبیر بھی صاحب بہشتی زیور نے نئی نہیں کی بلکہ امام ابوبکر بن ابی شیبہ (م۲۳۵ھ) نے درہم کا لفظ سعید المسیب (م۹۰ھ)، حکیم بن عتبہ (م۱۱۳ھ)، حماد بن ابی سلیمان (م۱۲۰ھ) زہری، ابراہیم نخعی (م۹۵ھ) سے نقل کی ہے۔(ص ۴۲۹ ج۱)

امام محمد ؒ فرماتے ہیں کہ اگر نجاست ایک درہم یا اس سے کم ہوگی تو نماز ہوگئی مگر اس نے برا کام کیا۔(المبسوط ص ٦٣ ج١)

اگر ایک درہم ہوگی تو اجماع ہے کہ نماز مکروہ ہوگی۔(البحر الرائق ص ٢٢٨ ج١)

اگر نجاست ایک درہم سے کم ہو تو دھونا مستحب ہے۔ایک درہم کے برابر ہو تو دھونا واجب ہے اور ایک درہم سے زائد ہو تو دھونا فرض ہے۔(منحة الخالق ص ٢٢٨ ج١)

اس سے بڑھ کر سنئے !امام ترمذی ؒ احادیث کے ساتھ ساتھ فقہاء کے مذاہب بھی نقل کرتے ہیں وہ باب غسل دم الحائض میں فرماتے ہیں ''بعض اہل علم تابعین کا کہنا ہے کہ اگر (خون حیض) ایک درہم کے برابر لگا ہوا اور بے دھوئے نماز پڑھ لی تو نماز دہرانا ہوگی (مگر ان کا نام امام ترمذی نے ذکر نہیں کیا) اور ان تابعین میں سے بعض نے کہا کہ اگر درہم سے زیادہ لگا ہو اور نماز پڑھ لی تو نماز دہرانا ہوگی (ایک درہم پر دہرانا نہیں) اور یہی قول سفیان ثوری اور ابن المبارک کا ہے۔اور بعض اہل تابعین تو کہتے ہیں کہ درہم سے زیادہ بھی لگا ہو تو نماز دہرانا ضروری نہیں یہی قول امام احمد اور اسحاق کا ہے۔اور امام شافعی کا قول ہے کہ اگر ایک درہم سے کم ہو تو بھی نماز دہرائی جائے اور انہوں نے اس قول میں تشدد کیا ہے۔(ص ٣٥ ج١)

امام ترمذی ؒ نے کسی تابعی وغیرہ کا حوالہ امام شافعی ؒ کے قول کے ساتھ نہیں دیا اور ان کے قول کو اعتدال سے ہٹا ہوا اور سخت بھی فرما دیا ہے۔چنانچہ آج تک شوافع اس قول کی سختی کو محسوس کر کے چھوڑ بھی دیتے ہیں۔

شاہ ولی اللہ محدث دہلوی ؒ لکھتے ہیں: ''میرے استاد علامہ ابو طاہر شافعی نے اپنے شیخ الحسن العجیمی حنفی سے نقل کیا کہ وہ ہمیں حکم دیا کرتے تھے کہ ہم نجاست قلیلہ میں زیادہ تنگی اور عورتوں پر زیادہ تشدد نہ کیا کریں۔اور اس بارے میں ہم امام ابو حنیفہ ؒ کا مذہب اختیار کریں کہ درہم سے کم مقدار معاف ہے۔'' ہمارے شیخ ابو طاہر (شافعی) اسی

قول کو پسند فرماتے تھے اور اسی پر عامل تھے۔(عقد الجید ص ۱۵۲)

اب ان اعتراض کرنے والے غیر مقلدین کا نہ کتب احادیث پر اعتراض نہ تابعین پر نہ امام ترمذی پر اور نزلہ بر عضو ضعیف ہے ریز کہ سارا غصہ بہشتی زیور پر۔ بلکہ ترمذی شریف سے تو معلوم ہوا کہ امام احمد ایک درہم سے زائد نجاست لگی ہو اور نماز پڑھ لی جائے تو بھی لوٹانا ضرور نہیں فرماتے۔

غیر مقلدو اتم صرف حنفیوں کو دعوت عمل دیتے ہو۔ سعودیہ کے حنابلہ کو دعوت عمل کیوں نہیں دیتے۔

## اعتراض نمبر۵:

اگر نجاست خفیفہ کپڑے یا بدن میں لگ جائے تو جس حصہ میں لگی ہے اگر اس کے چوتھائی سے کم ہو تو معاف ہے۔

(بہشتی زیور حصہ دوم ص ۱۰۳ مسئلہ نمبر ۷ نجاست کے پاک کرنے کا بیان)

## جواب:

غیر مقلدین کی خیانت: اس عبارت سے آگے ہے کہ "اگر چوتھائی یا اس سے زیادہ ہو تو معاف نہیں، یعنی اگر آستین میں لگی ہے تو آستین کی چوتھائی سے کم ہو۔ اگر کلی میں لگی ہے تو اس کی چوتھائی سے کم ہو۔ اگر دوپٹہ میں لگی ہے تو اس کی چوتھائی سے کم ہو تب معاف ہے۔ اسی طرح اگر نجاست خفیفہ ہاتھ میں لگی ہے تو ہاتھ کی چوتھائی سے کم ہو تو معاف ہے۔ اسی طرح اگر ٹانگ میں لگ جائے تو اس کی چوتھائی سے کم ہو تب معاف ہے۔ غرضیکہ جس عضو میں لگے اس کی چوتھائی سے کم ہو اور اگر پوری چوتھائی ہو تو معاف نہیں، اس کا دھونا واجب ہے۔ یعنی بے دھوئے ہوئے نماز درست نہیں۔" (ص ۳ ج ۲)

اور معاف ہونے کا مطلب بھی پچھلے مسئلہ میں آ گیا کہ نماز دہرانا ضروری نہیں۔

البتہ اتنی نجاست سے نماز پڑھنا مکروہ اور برا ہے۔ یہ بات بھی معترض نے بیان نہیں کی اور سب سے بڑھ کر یہ کہ نجاست خفیفہ کس کو کہتے ہیں؟

بہشتی زیور مسئلہ ۴: حرام پرندوں کی بیٹ اور حلال جانوروں کا پیشاب جیسے بکری، گائے، بھینس وغیرہ اور گھوڑے کا پیشاب نجاست خفیفہ ہے۔(ص ۲ ج ۲)

یاد رہے جو چیزیں ہمارے ہاں نجاست خفیفہ ہیں، جیسے حلال جانوروں کا پیشاب، وہ غیر مقلدوں کے ہاں نجاست نہیں بلکہ پاک ہے۔ بلکہ صرف پاک ہی نہیں بوقت ضرورت ان کا کھانا پینا بھی جائز ہے۔(فتاوی ثنائیہ ص ۲۷ ج ۲۔ فتاوی ستاریہ ص ۶۳ ج ۱)

آپ کب تک قرآن وحدیث کا نام لے کر جھوٹ بولتے رہیں گے۔ ایک دفعہ تو جھوٹ بولنے کی قسم توڑ دی اور اس مکمل حنفی مسئلہ کے خلاف ایک آیت یا ایک حدیث لکھوا دیں اور اپنے اس مکمل مسئلہ کے موافق ایک آیت یا ایک حدیث لکھوا دیں۔

اعتراض نمبر ۶:

ہاتھ میں کوئی نجس چیز لگی تھی۔ اس کو کسی نے زبان سے تین دفعہ چاٹ لیا تو بھی پاک ہو جائے گا۔(بہشتی زیور حصہ دوم ص ۱۰۵ مسئلہ نمبر ۲۶ نجاست کے پاک کرنے کا بیان)

جواب:

غیر مقلدین کی خیانت: کہتے ہیں پہاڑ اپنی جگہ سے ٹل سکتا ہے لیکن جبلت (عادت) سے انسان نہیں ہٹ سکتا۔ یہاں بھی اگلی عبارت چھوڑ دی۔ آگے لکھا ہے: ''مگر چاٹنا منع ہے۔ یا چھاتی پر بچے کی قے کا دودھ لگ گیا۔ پھر بچے نے تین دفعہ چوس کر پی لیا تو پاک ہو گیا۔''(ص ۵ ج ۲ مسئلہ نمبر ۲۶)

اس مسئلہ میں دو باتیں ہیں: ① نجاست چاٹنا منع ہے۔ اس کے خلاف آپ ایک آیت یا ایک حدیث لکھوا دیں کہ نجاست چاٹنا جائز ہے۔ ہم مان لیں گے کہ یہ مسئلہ قرآن یا

حدیث کے خلاف ہے۔ ② یہ بتانا مقصود ہے کہ جس طرح پانی پاک بھی ہے اور پاک کرنے والا بھی ہے اسی طرح انسان کا تھوک پاک بھی ہے اور پاک کرنے والا بھی ہے۔

سیدہ عائشہ صدیقہ ﷞ فرماتی ہیں: ''اگر ہمارے پاس ایک ہی کپڑا ہوتا اور اس کو حیض کا کچھ خون لگ جاتا تو اس پر تھوک کر ناخن سے صاف کر لیتیں۔'' (بخاری: ۳۱۲)

اور حضرت سعید بن جبیر ﷫ روایت کرتے ہیں کہ تمام امہات المومنین ﷢ ایسا ہی کرتی تھیں۔

اور حضرت امام حسن بن علی، عبداللہ بن عمر اور میمون بن مہران ﷢ بھی تھوک سے خون کو صاف کر لیتے تھے۔ (مصنف ابن ابی شیبہ ص۲۲۵ ج۱)

آپ میں ہمت ہے تو ایک آیت یا ایک حدیث دکھا دیں کہ انسانی تھوک نہ پاک ہے، نہ پاک کنندہ۔ عام طور پر ہر گھر میں یہ مسئلہ پیش آتا ہے کہ لڑکیاں جب گھر میں سوئی سلائی کا کام کرتی ہیں تو انگلی میں سوئی چبھ جاتی ہے اور خون نکل آتا ہے تو وہ دو تین مرتبہ اس کو چوس (چاٹ) کر تھوک دیتی ہیں۔ اس سے خون بھی بند ہو جاتا ہے اور انگلی بھی صاف ہو جاتی ہے تو ان کو سمجھانے کے لیے اگر لکھ دیا کہ یہ انگلی تو پاک ہو گئی مگر چاٹنا منع ہے تو یہ کس آیت یا حدیث کے خلاف ہے؟

اعتراض نمبر۷:

کتے کا لعاب نجس ہے اور خود کتا نجس نہیں۔ سو اگر کتا کسی کے کپڑے یا بدن سے چھو جائے تو نجس نہیں ہوتا۔ چاہے کتے کا بدن سوکھا ہو یا گیلا۔

(بہشتی زیور ص٦ ج٢ مسئلہ نمبر ٤١)

جواب:

غیر مقلدین کی خیانت: اگلی عبارت چھوڑ دی ہے۔ ''ہاں اگر کتے کے بدن پر کوئی

نجاست لگی ہو تو اور بات ہے۔" آپ کوئی آیت یا حدیث پیش فرمائیں جس سے اس مسئلہ کے دونوں حصے غلط ہو جائیں۔ یعنی فقہ میں ہے کہ کتے کا لعاب نجس ہے۔ آپ کے ہاں کتے کا لعاب بلکہ پیشاب اور پاخانہ بھی پاک ہے۔ آپ آیت یا حدیث پیش کریں کہ کتے کا لعاب، پیشاب اور پاخانہ پاک ہے۔ اور دوسرا حصہ یہ ہے کہ کتا خود نجس نہیں۔ آپ کے ہاں بھی یہی مسئلہ ہے اگر کتا خنزیر کی طرح نجس العین ہوتا تو اس سے شکار کرنے کی اجازت قرآن میں کیوں ہوتی؟ اور کھیت و مویشی کی رکھوالی کے لیے کتا رکھنے کی اجازت کیوں ہوتی؟ اور سنیے امام بخاری باب ۳۳ میں لکھتے ہیں کہ امام زہری اور امام سفیان کے نزدیک کتے کے جھوٹے پانی سے وضو جائز ہے۔

اور تیسیر الباری میں علامہ وحید الزمان غیر مقلد لکھتے ہیں: "اس حدیث سے امام بخاری نے کتے کے پاک ہونے پر دلیل دی ہے۔" (ص ۱۸۱ ج ۱)

اعتراض نمبر ۸:

بہشتی زیور کا ایک اور مسئلہ بھی قرآن و حدیث کے خلاف ہے "کسی کے لڑکا پیدا ہو رہا ہے، لیکن ابھی سب نہیں نکلا، کچھ باہر نکلا اور کچھ نہیں نکلا۔ ایسے وقت بھی اگر ہوش و حواس باقی ہیں تو نماز پڑھنا فرض ہے۔"

(بهشتی زیور ص ۱٦۲ حصه دوم مسئله نمبر ۳ نفاس کا بیان)

جواب:

غیر مقلدین کی خیانت: پہلے پورا مسئلہ پڑھیں پھر اس کے خلاف آیت یا حدیث پیش کریں۔

مسئلہ نمبر ۱:

ایسے وقت بھی اگر ہوش وحواس باقی ہیں تو نماز پڑھنا فرض ہے۔ قضا کردینا درست نہیں۔ البتہ اگر نماز پڑھنے سے بچہ کی جان کا خوف ہو تو نماز قضا کردینا درست ہے۔ اسی طرح دائی جنائی کو اگر یہ خوف ہو کہ اگر میں نماز پڑھنے لگوں گی تو بچہ کو صدمہ پہنچے گا، تو ایسے وقت میں دائی کو بھی نماز قضا کردینا درست ہے۔ لیکن ان سب کو پھر جلدی قضا پڑھ لینا چاہیے (یعنی دائی کو ضروری کاموں سے فارغ ہونے کے بعد اور جننے والی کو پاک ہونے کے بعد جلدی کرنی چاہیے۔)(ص ٦٤ ج٢)

یہ ہے مکمل مسئلہ۔ اب وہ کون سی آیت ہے جس سے بقائی ہوش وحواس اور خون نفاس آنے کے بغیر اسے آپ فرض نماز معاف کرتے ہیں۔

کون سا قاعدہ آپ نے لیا ہے جس سے خدا کا فرض اس کو معاف کرر ہے ہیں)۔ فقہ اور قرآن وحدیث پر جھوٹ نہ بولیں۔ اگر آپ کے پاس اس کے خلاف قرآن وحدیث میں کوئی دلیل ہو تو پیش کریں۔

اعتراض نمبر۹:

بہشتی زیور کا یہ مسئلہ بھی قرآن وحدیث کے خلاف ہے "نماز کے اول میں سبحانك اللهم پڑھنا بھول گئی یا رکوع میں سبحان ربی العظیم نہیں پڑھا یا سجدہ میں سبحان ربی الاعلیٰ نہیں کہا۔ یا رکوع سے اٹھ کر سمع الله لمن حمده کہنا یاد نہیں رہا یا نیت باندھتے وقت کندھے تک ہاتھ نہیں اٹھائے یا اخیر تشہد میں درود شریف یا دعا نہیں پڑھی، یونہی سلام پھیر دیا تو ان سب صورتوں میں سجدہ سہو واجب نہیں ہے۔"

(بہشتی زیور ص ١٤١ حصہ دوم مسئلہ نمبر ٣٦ سجدہ سہو کا بیان)

جواب:

غیر مقلدین کی خیانت: یہ جتنے کام اس مسئلہ میں گنے ہیں یہ سنت ہیں۔ دیکھو بہشتی

زیور ص ۱۹، ج ۲۔ ان میں سے کسی ایک کو بھی جان بوجھ کر چھوڑے گی تو نماز خلاف سنت ہو گی۔ (دیکھو ص ۱۹ مسئلہ ۹، ص ۲۰، مسئلہ ۱۰) اور سنت بھول کر رہ جائے تو سجدہ سہو نہیں ہوتا۔ سجدہ سہو واجب کے چھوڑنے پر ہوتا ہے۔ (دیکھو ص ۱۸ مسئلہ ۵) اب اگر آپ کے پاس کوئی آیت یا حدیث ہے کہ سنت کے بھول کر رہ جانے پر بھی سجدہ سہو واجب ہے تو لائیے ورنہ بات بات پر قرآن و حدیث پر جھوٹ بولنے سے توبہ کیجیے۔

امام نسائی اپنی سنن میں باب باندھتے ہیں: کم از کم کتنی نماز جائز ہے اور ایک بدری صحابی کی حدیث دو سندوں سے نقل کی ہے کہ خود رسول اقدس ﷺ نے ایک آدمی کو نماز کا طریقہ سکھایا کہ قبلہ رو ہو کر ① اللہ اکبر کہہ (ہاتھ اٹھانے اور پھر ہاتھ باندھنے کا ذکر نہ فرمایا) ② پھر قرآن پڑھ (آمین کا کوئی ذکر نہ فرمایا) ③ اور رکوع کر (نہ رکوع کی تکبیر نہ تسبیح نہ سمع اللہ لمن حمدہ، ربنا لک الحمد) ④ پھر سیدھا کھڑا ہو ⑤ پھر سجدہ کر (نہ سجدہ کی تکبیرات کا ذکر نہ تسبیحات کا) ⑥ پھر سیدھا بیٹھ ⑦ پھر سجدہ کر (نہ تکبیرات کا ذکر نہ تسبیحات کا، پھر نہ التحیات کا ذکر نہ درود کا نہ دعا کا نہ سلام کا)...... مگر اس کے بعد فرمایا جب تو نے یہ کام پورے کر لیے تو تیری نماز پوری ہے اور اگر ان میں سے کوئی کام چھوڑا تو تیری نماز ناقص ہے۔ رقم: ۱۳۱۵

اب بتایئے اگر اس حدیث پر آپ کو اعتراض نہیں تو بہشتی زیور پر کیوں اعتراض ہے اور سب سے اہم بات اس حدیث میں یہ ہے کہ جن مسائل پر غیر مقلدین ہر مسجد میں فساد اور ہر گھر میں فتنہ ڈالتے ہیں ان میں سے ایک مسئلہ بھی اس حدیث میں نہیں، نہ ٹانگیں اتنی چوڑی کرنا کہ جسم کارٹون بن جائے نہ سینے پر ہاتھ رکھنا۔ نہ فاتحہ نہ آمین، نہ رفع یدین۔ یہ بھی یاد رہے کہ یہ حدیث تقریباً صحاح ستہ کی ہر کتاب میں ہے۔

اعتراض نمبر ۱۰:

بہشتی زیور کا ایک اور مسئلہ بھی قرآن و حدیث کے خلاف ہے۔ فرض کی پچھلی دو

رکعتوں میں یا ایک رکعت میں الحمد پڑھنی بھول گئی۔ چپکے کھڑی رہ (تین مرتبہ سبحان اللہ کہنے کی مقدار کھڑی رہ، ورنہ نماز پھر سے لوٹادے) کہ رکوع میں چلی گئی تو بھی سجدہ سہو واجب نہیں۔(بہشتی زیور حصہ دوم ص ۱۴۱ مسئلہ نمبر ۲۷)

جواب:

غیر مقلدین کی خیانت: اس سے پہلے بہشتی زیور ص ۲۰، ج ۲ مسئلہ نمبر ۱۷ میں ہے:
"اگر پچھلی دو رکعتوں میں الحمد للہ نہ پڑھے، بلکہ تین دفعہ سبحان اللہ، سبحان اللہ، سبحان اللہ کہہ لے تو بھی درست ہوگی۔ لیکن الحمد پڑھ لینا بہتر ہے۔ اور اگر کچھ نہ پڑھے تو (تین تسبیح کی مقدار) چپکی کھڑی رہے تو بھی حرج نہیں، نماز درست ہے۔" جب فرض کی تیسری چوتھی رکعت میں سورۃ فاتحہ پڑھنی واجب ہی نہیں، نہ قرآن میں اس کے وجوب کی دلیل ہے نہ حدیث میں۔ تو اس کا چھوڑنا ترک واجب نہ ہوا تو سجدہ سہو کیسے واجب ہوگا۔ وہ تو ترک واجب پر واجب ہوتا ہے۔ امام ابوبکر بن ابی شیبہ ۲۳۵ھ نے اپنی حدیث کی کتاب میں باقاعدہ باب باندھا ہے کہ جو تیسری چوتھی رکعت میں قرأت نہیں کرتے تھے، سبحان اللہ کہتے تھے۔ پھر اس باب کے تحت حضرت علی، حضرت عبداللہ بن مسعود، ابراہیم نخعی اور اسود نخعی رحمہم اللہ کا یہی طریقہ نقل کیا ہے۔ اور ان رکعتوں میں فاتحہ کے واجب ہونے کا کوئی باب نہیں باندھا۔ اب غیر مقلد کو نہ اعتراض حضرت علی رضی اللہ عنہ پر ہے نہ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ پر، نہ تابعین پر نہ ابن ابی شیبہ پر اس کو اعتراض ہے۔ صرف اور صرف بہشتی زیور پر اعتراض ہے۔

بہشتی زیور حصہ دوم میں تقریباً ساڑھے چار سو مسائل ہیں۔ ان میں سے صرف سات مسائل کے بارہ میں غیر مقلد نے دعویٰ کیا تھا کہ یہ مسائل قرآن وحدیث کے خلاف ہیں۔ لیکن وہ ایک کو بھی قرآن وحدیث کے خلاف ثابت نہ کر سکا۔ یہ اس پر قرض ہے کہ ان مسائل کو قرآن وحدیث کے خلاف اور باقی تقریباً چار سو پینتیس (۴۳۵) مسائل کو قرآن و

حدیث کے موافق ثابت کرے۔

اعتراض نمبر۱۱:

ایک اور مسئلہ بہشتی زیور کا قرآن وحدیث کے خلاف ہے۔"اگر کوئی دیہات میں رہتی ہو تو وہاں طلوع فجر کے بعد بھی قربانی دینا درست ہے۔"

(بھشتی زیور ص ۲۳۱ حصہ سوم مسئلہ نمبر ٤ قربانی کا بیان)

جواب:

غیر مقلدین کی خیانت: ص ۲۷، ج ۳ مسئلہ ۴، بقر عید کی نماز ہونے سے پہلے قربانی کرنا درست نہیں۔ جب لوگ نماز پڑھ چکیں تب کرے۔ البتہ اگر کوئی کسی دیہات میں اور گاؤں میں رہتی ہو تو وہاں طلوع صبح صادق کے بعد بھی قربانی کر دینا درست ہے۔ شہر کے اور قصبہ کے رہنے والے نماز کے بعد ادا کریں۔ بتائیے یہ مسئلہ کس آیت یا حدیث کے خلاف ہے۔ بات واضح ہے کہ قربانی کے تین دن ہیں اور دن طلوع فجر سے شروع ہوتا ہے۔ تو قربانی جائز ہو گی لیکن جہاں شہر اور قصبہ میں نماز عید پڑھی جاتی ہے وہاں تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ نماز عید کے بعد قربانی کریں۔ لیکن جس بستی میں عید کی نماز نہ پڑھی جاتی ہو۔ ان کے لیے تو کوئی آیت وحدیث نہیں کہ وہ قربانی کے لیے شہر کی عید کا انتظار کریں۔ غیر مقلد صاحب نے بہشتی زیور پر تو اعتراض جڑ دیا مگر یہ مسئلہ تو حدیث کی کتاب ترمذی میں بھی ہے۔ امام ترمذی ترمذی شریف میں باب باندھتے ہیں: "نماز کے بعد قربانی کرنے کا بیان" پھر حدیث پاک نقل فرماتے ہیں کہ نماز عید سے قبل قربانی ذبح نہ کرو۔

اس کے بعد امام ترمذی فرماتے ہیں یہ حدیث حسن صحیح ہے اور اکثر اہل علم اس کے قائل ہیں کہ شہر میں جب تک امام نماز عید نہ پڑھا لے قربانی نہ کرے اور ایک قوم نے اہل علم میں سے گاؤں والوں کو رخصت دی ہے کہ وہ طلوع فجر کے بعد قربانی کر لیں اور یہی قول

امام عبداللہ بن المبارک کا ہے۔ (زیر رقم: ۱۵۰۸)

یاد رہے بہشتی زیور حصہ سوم میں کل مسائل ۳۶۷ ہیں۔ ان میں سے صرف ایک مسئلہ کے بارہ میں غیر مقلد نے دعویٰ کیا تھا کہ یہ قرآن و حدیث کے خلاف ہے۔ لیکن وہ ایک مسئلے کو بھی قرآن و حدیث کے خلاف ثابت نہ کر سکا۔ یہ بھی اس پر قرض ہے اور باقی ۳۶۶ مسائل میں سے ہر مسئلہ کے موافق آیت یا حدیث پیش کرنا بھی اس پر قرض ہے۔ لیکن یہ قرض چکانا اس کے بس کی بات نہیں ہے۔

اعتراض نمبر ۱۲:

نکاح ہو گیا لیکن ابھی رخصتی نہیں ہوئی تھی کہ بچہ پیدا ہو گیا تو وہ بچہ شوہر ہی سے ہوگا۔ اس کو حرامی کہنا درست نہیں۔ اگر شوہر کا نہ ہو تو وہ انکار کرے اور انکار کرنے پر لعان کا حکم ہو گا۔ (بہشتی زیور حصہ چہارم ص ۳۶ مسئلہ نمبر ۹ لڑکے کے حلالی ہونے کا بیان)

جواب:

غیر مقلد کی خیانت: بہشتی زیور کی مکمل عبارت: ''نکاح ہو گیا لیکن ابھی (رواج کے موافق) رخصتی نہیں ہوئی تھی کہ بچہ پیدا ہو گیا (اور شوہر انکار نہیں کرتا کہ میرا بچہ نہیں ہے) تو وہ بچہ شوہر ہی سے (کہا جائے گا) حرامی نہیں (کہا جائے گا) اور (دوسروں کو) اس کا حرامی کہنا درست نہیں۔ اگر شوہر کا نہ ہو تو وہ انکار کرے اور انکار کے بعد لعان کا حکم ہوگا۔''

(ص ۳۶، ج ۴، مسئلہ ۹)

اعتراض نمبر ۱۳:

میاں پردیس میں ہے اور مدت ہو گئی۔ برسیں گزر گئیں کہ گھر نہیں آیا اور یہاں لڑکا پیدا ہو گیا (اور شوہر اس کو اپنا ہی بتاتا ہے) تب بھی وہ (از روئے قانون شرع) حرامی

نہیں۔اسی شوہر کا ہے۔البتہ اگر شوہر خبر پا کر انکار کرے گا تو لعان کا حکم ہوگا۔

(ص ٦٤، ج ٤، مسئلہ ١٠) (بہشتی زیور مکمل مدلل ص ٣٤٢)

جواب:

دونوں اعتراضوں کا جواب اکٹھا ملاحظہ فرمائیں۔

## حضرت تھانوی کی وضاحت:

٢٧ شعبان ١٣٢٨ھ کو یعنی آج سے ٩٢ سال قبل حضرت نے خود ان دونوں مسئلوں کی وضاحت فرمائی کہ بہشتی زیور کے ان مسئلوں کا یہ مطلب نہیں کہ بدوں صحبت کے حمل رہ جاتا ہے اور وہ حمل اسی شوہر کا ہو جاتا ہے۔ بلکہ مطلب یہ ہے کہ ان صورتوں میں اوپر دیکھنے والوں کو خود اسی کا یقین کرنے کا کوئی ذریعہ نہیں کہ ان میں صحبت نہیں ہوئی۔ پس ان کو شرعاً یہ اجازت نہیں کہ محض ظاہری دوری کو زن وشوہر میں دیکھ کر یہ کہہ دیں کہ جب ہمارے علم میں ان کے درمیان صحبت واقع نہیں ہوئی تو واقع میں بھی صحبت نہیں ہوئی اور یہ حمل حرام کا ہے اور یہ عورت حرام کار ہے اور یہ بچہ ولدالحرام ہے پس دیکھنے والوں کو یہ حکم لگانے کا حق نہیں۔ کیوں کہ کسی کو حرام کار یا حرام زادہ کہنا بہت بڑی تہمت ہے اور گناہ عظیم ہے۔ اس کا منہ سے نکالنا بدوں قطعی دلیل کے جائز نہیں۔ بلکہ جب بعید سے بعید احتمال بھی وقوع صحبت کا رہے گا یوں سمجھیں گے کہ شاید یہی بعید صورت صحبت کی واقع ہوئی ہو اور دوسروں کو اس کی اطلاع نہ ہوئی ہو۔ اور وہ بعید احتمال یہاں دو ہو سکتے ہیں۔ ایک یہ کسی بزرگ کی کرامت سے زن وشوہر ایک جگہ جمع ہو گئے ہوں اور ان میں صحبت واقع ہوئی ہو۔

دوسرے یہ کہ کسی جن نے دونوں کو ایک جگہ جمع کر دیا ہو اور صحبت ہو گئی ہو اور حمل رہ گیا ہو اور بزرگوں کی کرامت اور جن کا تصرف اہل سنت والجماعت کے نزدیک شرعاً، عقلاً اور وقوعاً ثابت ہے۔ اور گو اس کا احتمال بعید ہی ہو لیکن ہم مسلمان عورت کو تہمت سے بچا ز

کے لیے اور بچہ کو عار سے بچانے کے لیے اس احتمال کو ممکن مانیں گے۔ اور یوں کہیں گے کہ شاید ایسی ہی صورت ہوئی ہو۔ اور بعض صورتوں میں ممکن ہے کہ شوہر اسی طرح خفیہ آیا ہو جیسے بعض اشتہاری مجرم رات کو اپنے گھر آ جاتا ہے اور رات ہی کو چلا جاتا ہے۔ اس لیے اس حمل کو اس شوہر کی طرف منسوب سمجھیں گے اور نسب کو ثابت مانیں گے۔ البتہ خود شوہر کو اس کا علم قطعی ہو سکتا ہے کہ میں نے صحبت کی ہے یا نہیں۔ سو اس کو شرعاً مجبور نہیں کیا گیا کہ خواہ مخواہ تو اس بچہ کو اپنا ہی مان، بلکہ اس کو اختیار دیا گیا ہے۔ اگر تو نے صحبت نہیں کی ہے تو اس نسب کو نفی کر سکتا ہے۔ مگر چونکہ حاکم شرع کو کسی دلیل قطعی سے خود شوہر کا راست گو ہونا یقینی طور پر معلوم نہیں ہو سکتا، بلکہ احتمال ہے کہ کسی اور رنج و غصہ سے عورت کو بدنام کرتا ہو۔ اس لیے اس کے نفی کرنے پر حاکم شرع سکوت نہ کرے گا۔ بلکہ مقدمہ قائم کر کے لعان کا قانون نافذ کرے گا۔ پھر لعان کے بعد دوسروں کو بھی شرعاً اجازت ہو گی کہ اس بچہ کو اس شوہر کا نہ کہیں گے۔ کیوں کہ اب قانون شرعی سے اس بچہ کا نسب کٹ چکا ہے۔ یعنی شرعاً جبر نہیں کہ اب بھی اسی کا مانو، بلکہ قانوناً اس سے منقطع سمجھیں گے اور واقعہ کے اعتبار سے پھر یوں کہیں گے کہ غیب کا علم خدا تعالیٰ کو ہے۔ اسی طرح عورت کی نسبت کہیں گے کہ خدا کو خبر ہے کہ مرد سچا ہے یا عورت۔ (تکمیلہ بہشتی زیور ص ۷۳، ۴، حصہ چہارم)

کسی بچہ کے نسب کی نفی کرنا اس کو قتل کر دینے سے بھی سخت ہے کہ اب اس کا کوئی والی وارث نہیں۔ اور اس کی والدہ بلکہ پورے خاندان کی عزت کا برباد کرنا ہے۔ اگر نسب کا مدار دوسروں پر رکھا جائے تو میاں بیوی کے اکٹھے رہتے ہوئے بھی ایسی صورتیں سامنے آتی ہیں کہ میاں بیوی لعان کر رہے ہیں۔ اس لیے نسب اس سے ثابت ہو گا جس کے نکاح میں ہے۔ یہ حدیث بخاری ۲۰۵۳، مسلم ۱۴۵۷، ابوداؤد ۲۲۷۳، ترمذی ۱۱۵۷، نسائی ۳۵۱۲، ابن ماجہ ۲۰۰۴ پر ہے۔ صرف مسند احمد میں ۲۵ جگہ ہے۔ اس لیے اس اٹل قانون کو توڑنے کا کسی

غیر کوئی حق نہیں۔ ہاں خاوند کو یہ حق ہے کہ اگر اسے یقین ہے کہ بچہ اس کا نہیں تو وہ انکار کر دے لیکن اس کے صرف انکار سے بھی یہ قانون نہیں ٹوٹے گا۔ باقاعدہ عدالت میں مقدمہ دائر کر کے عدالت لعان کے بعد بچہ کے نسب کی نفی کرے گی۔ جب خود خاوند بھی صاف انکار سے اس قانون کو نہیں توڑ سکتا، صرف عدالت لعان کے بعد فیصلہ دے گی تو "ماوشما" (ہم اور آپ) کو انکار نسب کا کوئی قانونی حق نہیں۔ بہشتی زیور حصہ چہارم میں تقریباً پونے تین سو مسائل ہیں، جن میں سے صرف دو مسئلوں کے بارہ میں غیر مقلد نے یہ جھوٹا دعویٰ کیا کہ یہ قرآن و حدیث کے خلاف ہیں۔ مگر ایک کو بھی قرآن و حدیث کے خلاف ثابت نہ کر سکا۔ ان بے چاروں کو نہ فقہ کا علم ہے نہ قرآن کا نہ حدیث کا۔ اگر یہ غیر مقلد ان دو مسئلوں کے خلاف اور باقی مسائل کے موافق آیات و احادیث لکھ دے تو ہم برملا اعتراف کریں گے کہ خودساختہ اہل حدیثوں میں بھی ایک شخص واقعتاً قرآن و حدیث کا علم رکھتا ہے۔

اعتراض نمبر ۱۴:

"ناپاک تیل یا چربی کا صابن بنا لیا جائے تو پاک ہو جائے گا۔"

(بہشتی گوہر ص ۱۱٦ مسئلہ ۲۷ پاکی ناپاکی کے بعض مسائل)

جواب:

غیر مقلد نے حصہ چہارم کے بعد بہشتی زیور کے بقایا چھ حصوں پر کوئی اعتراض نہیں کیا اب یہ اعتراض گیارھویں حصہ پر کیا ہے جو بہشتی گوہر کے نام سے مشہور ہے۔

اس مسئلہ کے خلاف نہ کوئی آیت قرآنی پیش کر سکا اور نہ کوئی صحیح صریح غیر معارض حدیث۔ اس مسئلہ کا تعلق تبدیلی ماہیت سے ہے۔ اس کا بیان خود بہشتی زیور میں موجود ہے۔ تبدیلی ماہیت سے بھی احکام بدل جاتے ہیں۔ مثلاً انگور کا پانی پاک ہے۔ لیکن جب کہ وہ ایک دوسری چیز شراب بن گیا تو وہ نجس ہو گیا۔ اور شراب جب پھر دوسری چیز بن گئی یعنی سرکہ ہو گئی تو پاک ہو گئی۔ تبدیل ماہیت کے یہ معنی ہیں کہ ایک چیز ایسی دوسری چیز بن

جائے جس کا حکم شے اول کے بالکل خلاف ہے۔ مثلاً ناپاک چیز ایک ایسی چیز کی طرف مستحیل ہوگئی کہ وہ چیز پاک ہے تو وہ ناپاک چیز پاک ہوگئی۔ جیسے کھاد (گوبر، گوں وغیرہ) ناپاک ہے مگر جب مٹی ہوگئی تو مٹی ایک پاک چیز ہے۔ اب وہ پاک ہوگئی۔ یا انڈا پاک ہے، مگر جب خون بن گیا تو خون ایک ناپاک چیز ہے تو انڈا ناپاک ہوگیا اور جب وہ خون گوشت کا لوتھڑا بن گیا تو گوشت ناپاک چیز ہے۔ پھر پاک ہوگیا۔ (بہشتی زیور ص ۱۰۸ ج ۹)

اور آپ کی فقہ میں بھی یہی لکھا ہے کہ ماہیت بدلنے سے چیز پاک ہو جاتی ہے۔ جیسے گدھا نمک کی کان میں گرا اور وہ نمک بن گیا تو پاک بھی ہے حلال بھی۔ اسی طرح خنزیر نمک کی کان میں گر کر نمک بن گیا تو پاک بھی ہوگیا اور حلال بھی۔ (نزل الابرار ص ۵۰ ج ۱)

اعتراض نمبر ۱۵:

ایک مسئلہ بہشتی گوہر کا یہ بھی قرآن و حدیث کے خلاف ہے " کہ وضو کے بعد اگر کسی عضو کے نہ دھونے کا شبہ ہو، لیکن وہ عضو متعین نہ ہو تو ایسی صورت میں شک رفع کرنے کے لیے بائیں پاؤں کو دھو ڈالے۔" (بہشتی گوہر ص ۲۲۱ مسئلہ نمبر ۶ حدث اصغر کا بیان)

جواب:

غیر مقلدین کی خیانت: پورا مسئلہ یوں ہے: "وضو کے بعد اگر کسی عضو کی نسبت نہ دھونے کا شبہ ہو، لیکن وہ عضو متعین نہ ہو ایسی صورت میں شک رفع کرنے کے لیے بائیں پیر کو دھوئے۔ اسی طرح اگر وضو کے درمیان کسی عضو کی نسبت یہ شبہ ہو تو ایسی صورت میں اخیر عضو کو دھوئے۔ مثلاً کہنیوں تک ہاتھ دھونے کے بعد شبہ ہوا تو منہ دھو ڈالے اور اگر پیر دھوتے وقت یہ شبہ ہوا تو کہنیوں تک ہاتھ دھو ڈالے۔ یہ اس وقت ہے اگر کبھی کبھی شبہ ہوتا ہو۔ اگر کسی کو اکثر اس قسم کا شبہ ہوتا ہو تو اس کو چاہیے کہ اس شبہ کی طرف خیال نہ کرے اور اپنے وضو کو کامل سمجھے۔ (بہشتی گوہر ص ۱۵)

یہ ہے پورا مسئلہ، اب اس کے خلاف کوئی آیت یا حدیث پیش کریں۔ ا ر ایک آیت یا حدیث اس پر پیش کریں کہ اگر کسی کو یہ مسئلہ پیش آ جائے تو قرآن و حدیث میں اس کے لیے کیا حکم ہے۔

فقہ حنفی کا یہ مسئلہ تو عین اس حدیث کے موافق ہے کہ آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا:

دع ما یریبك الی ما لا یریبك رواہ الترمذی وابن حبان۔

''جو چیز تمہیں شک میں ڈالے اس سے نکل کر جو شک سے بچائے اسے اختیار کرو۔''

افسوس کہ فقہ دشمنی نے ان لوگوں کو حدیث دشمنی تک پہنچا دیا ہے۔

اعتراض نمبر۱۶:

کپڑا لپیٹ کر جماع کرنے سے غسل فرض نہ ہوگا۔

(بہشتی گوہر، باب جن صورتوں میں غسل فرض نہیں ہوتا ص ۴۲۳)

جواب:

غیر مقلدین کی خیانت: یہ مسئلہ بھی خیانت کر کے کانٹ چھانٹ کر کے نقل کیا ہے بہشتی گوہر میں ہے: ''اگر کوئی مرد اپنے خاص حصے میں کپڑا لپیٹ کر جماع کرے تو غسل فرض نہ ہوگا۔ بشرطیکہ کپڑا اس قدر موٹا ہو کہ جسم کی حرارت اور جماع کی لذت اس کی وجہ سے محسوس نہ ہو۔ مگر احوط یہ ہے کہ غیبت حشفہ سے غسل واجب ہو جائے گا۔''

(بہشتی گوہر ص ۷ مسئلہ نمبر ۳)

اب بتایا جائے کہ وہ کون سی آیت یا حدیث ہے جس کے خلاف یہ مسئلہ ہے۔ آنحضرت ﷺ کا فرمان تو یہ ہے کہ جب دونوں ختنوں کا موقع آپس میں مل جائیں تو غسل لازم ہے۔ انزال ہو یا نہ ہو۔ (مسلم) اور یہاں کپڑے کے اتنا موٹا ہونے کی وجہ سے التقاء ختانین نہیں ہوا تو غسل کیسے فرض ہوگا۔ مگر پھر بھی حضرت تھانوی نے فرمایا ہے کہ

احتیاطاً غسل کرے۔

اور امام بخاری ﷺ تو فرماتے ہیں کہ بغیر کپڑے کے بھی التقاء ختانین ہو جائے تو غسل فرض نہیں صرف احوط ہے اور آپ کی کتاب نزل الابرار میں لکھا ہے کہ

**ولو لف الحشفة بخرقة ثم اولجها فان وجد لذة الجماع اغتسل والا لا. (ص ۲٤ ج۱)**

"اگر حشفہ پر کپڑا لپیٹ لے پھر اس کو داخل کرے، اگر جماع کی لذت پائے تو غسل فرض ہے ورنہ نہیں۔" یہاں تو احتیاط کا نام و نشان تک نہیں۔"

اعتراض نمبر ۱۷:

اگر کوئی مرد اپنا خاص حصہ کسی مرد یا عورت کی ناف میں داخل کرے اور منی نہ نکلے تو اس پر غسل فرض نہ ہوگا۔ (بہشتی گوہر، باب جن صورتوں میں غسل فرض نہیں ہوتا ص ۱۸ مسئلہ نمبر ۱۰)

جواب:

بتایئے یہ مسئلہ کس آیت یا حدیث کے خلاف ہے۔ امام بخاری ﷺ تو صاف فرماتے ہیں کہ مخصوص جگہ میں داخل کرنے سے بھی غسل فرض نہیں ہوتا، حالانکہ یہ بات حدیث کے صاف الفاظ کے خلاف ہے۔ (مسلم)

اور ائمہ اربعہ کے بھی خلاف ہے اور بہشتی گوہر کا مسئلہ نہ کسی آیت کے خلاف، نہ کسی حدیث کے خلاف، نہ ائمہ اربعہ میں سے کسی کے خلاف، مگر فقہ سے دلی بغض ان کو ایسے بے ہودہ اعتراضات پر مجبور کرتا ہے۔

اعتراض نمبر ۱۸:

بہشتی گوہر میں ہے: "اگر کوئی چادر اس قدر بڑی ہو کہ اس کا نجس حصہ (اوڑھ کر نماز پڑھتے ہوئے) نماز پڑھنے والے کے اٹھنے بیٹھنے سے جنبش نہ کرے تو کچھ حرج نہیں اور اسی

ہو۔ بشرطیکہ وہ بچہ
جس کو نماز پڑھنے والا اٹھائے ہوئے ہو اور اس
طرح اس چیز کو بھی پاک ہونا چاہیے۔ مثلاً نماز پڑھنے والا کسی بچے کو اٹھائے ہوئے ہو اور اس
خود اپنی قوت سے رکی ہوئی نہ ہو۔ اور وہ بچہ خود اپنی طاقت سے رکا ہوا نہ ہو تب تو اس کا پاک ہونا نماز
بچہ کا جسم یا کپڑا نجس ہو۔ اور جب اس بچہ کا بدن کپڑا اس قدر نجس ہو جو مانع نماز ہے تو
کی صحت کے لیے شرط ہے۔ اور خود اپنی طاقت سے رکا ہوا بیٹھا ہے تو
اس صورت میں اس شخص کی نماز درست نہ ہوگی۔ پس یہ نجاست اس کی
کچھ حرج نہیں۔ اس لیے کہ وہ اپنی قوت اور سہارے سے بیٹھا ہے۔ اس طرح
طرف منسوب ہوگی۔ اور نماز پڑھنے والے سے کچھ اس کا تعلق نہ سمجھا جائے گا۔ اور خارج
اگر نماز پڑھنے والے کے جسم پر کوئی ایسی نجس چیز ہو جو اپنی جائے پیدائش میں ہو، اور
میں اس کا کچھ اثر موجود نہ ہو تو کچھ حرج نہیں۔ مثلاً نماز پڑھنے والے کے جسم پر کوئی کتا بیٹھ
جائے اور اس کے منہ سے لعاب نہ نکلا ہو تو کچھ مضائقہ نہیں اس لیے کہ اس کا لعاب اس
کے اندر ہے اور وہی اس کے پیدا ہونے کی جگہ ہے۔ پس مثل اس نجاست کے ہوگا جو
انسان کے پیٹ میں رہتی ہے۔ جس سے طہارت شرط نہیں۔ اسی طرح اگر کوئی ایسا انڈا
جس کی زردی خون ہوگئی ہو نماز پڑھنے والے کے پاس ہو، تب بھی کچھ حرج نہیں۔ اس لیے
کہ اس کا خون اسی جگہ ہے جہاں پیدا ہوا ہے، خارج میں اس کا کچھ اثر نہیں۔ بخلاف اس
کے کہ اگر شیشی میں پیشاب بھرا ہو۔ اور وہ نماز پڑھنے والے کے پاس ہو اگرچہ منہ اس کا بند
ہو۔ اس لیے کہ یہ پیشاب ایسی جگہ نہیں ہے جہاں پیشاب پیدا ہوتا ہے۔

(بہشتی گوہر، نماز کی شرطوں کا بیان، مسئلہ نمبر ا ص ۲۹)

جواب:

اس مسئلہ کے خلاف کوئی آیت یا حدیث ہو تو اس کو لکھ کر ترجمہ بھی لکھیں اور اگر نہ لکھ
سکو تو قرآن حدیث کا نام لے کر جھوٹ بولنے سے توبہ کرو۔ اور [illegible]

ہاں بدور الاہلہ میں نواب صدیق حسن خاں نے لکھا ہے کہ سر پر گندگی اٹھا کر نماز پڑھے تو نماز صحیح ہے۔(بدور الاھلہ ص ۳۹)

اور نجس کپڑوں میں قصداً بلا عذر نماز پڑھے تو نماز صحیح ہے کہ نماز کے صحیح ہونے کے لیے کپڑوں کا پاک ہونا شرط نہیں۔(بدور الاھلہ ص ۳۹)

ذرا کوئی آیت یا حدیث صحیح صریح غیر معارض باترجمہ لکھیں۔جن سے آپ کے یہ دونوں مسئلے ثابت ہوں۔ ہاں ذرا اپنے مذہب کے ان مسائل کے موافق بھی ایک ایک آیت یا ایک ایک حدیث صحیح صریح غیر معارض لکھیں۔

علامہ وحید الزماں صاحب لکھتے ہیں:''کتا اور اس کا لعاب ہمارے محققین اہل حدیث کے ہاں پاک ہے۔''(نزل الابرار ص ۳۰ ج ۱)

علامہ وحید الزماں صاحب لکھتے ہیں:''کتے کی کھال کا ڈول اور مصلی بنانا جائز ہے۔''

(نزل الابرار ص ۳۰ ج ۱)

علامہ وحید الزماں صاحب لکھتے ہیں:''کتے کو اٹھا کر نماز پڑھے تو نماز جائز ہے۔''

(نزل الابرار ص ۳۰ ج ۱)



علامہ وحید الزماں صاحب لکھتے ہیں:''کتے نے کپڑے یا بدن کو کاٹا، اگر چہ لعاب لگ گیا ہو تو بھی کپڑا اور جسم پاک ہے۔''(نزل الابرار ص ۳۰ ج ۱)

دیکھیے آپ کے ہاں یہ مسائل نبی ﷺ کی فقہ کے ہیں، کسی امتی امام کی فقہ کے نہیں ہیں۔

اعتراض نمبر ۱۹:

اگر نماز پڑھنے کی حالت میں نماز پڑھنے والے کا کپڑا کسی (سوکھے) نجس مقام پر پڑتا ہو تو کچھ حرج نہیں۔(بہشتی گوہر، باب نماز کی شرطوں کا بیان ص ۳۰ مسئلہ نمبر ۶)

جواب:

بتائیے یہ مسئلہ کس آیت یا حدیث صحیح صریح غیر معارض کے خلاف ہے۔ نماز کے لیے طہارت مکان نماز شرط ہے نہ کہ گردونواح بھی اور طہارت بدن اور طہارت لباس شرط ہے جب کہ آپ کے ہاں نہ مکان نماز کا پاک ہونا شرط ہے نہ بدن نمازی کا پاک ہونا شرط ہے۔ اور نہ ہی نماز کے کپڑوں کا پاک ہونا شرط ہے نہ ہی نمازی کی اٹھائی ہوئی چیزوں کا پاک ہونا شرط ہے۔ اور آپ کے نزدیک انسان میں سے صرف اس کا پیشاب، پاخانہ، اور خون حیض نجس ہے۔

خاتمہ:

بہشتی زیور کے ہزاروں مسائل میں سے انیس مسائل کو غیر مقلدین نے خلاف قرآن وحدیث قرار دیا تھا۔ مگر ایک مسئلہ کو بھی نہ قرآن کے خلاف ثابت کر سکا نہ احادیث کے۔ گویا قرآن حدیث کا نام لے کر جھوٹ ہی بولا، جو بہت بڑا گناہ ہے۔

آخر میں گزارش یہی ہے کہ آج کل دین بے زاری کا دور ہے۔ اور دین بے زاری غیر مقلدین کی ہی حرکتوں کا نتیجہ ہے۔ اس وقت ملک کے کونے کونے سے اطلاعات آ رہی ہیں کہ بیسیوں غیر مقلد ہر شہر میں منکر حدیث ہوتے چلے جا رہے ہیں۔ لیکن خود ساختہ اہل حدیث ان کو راہ راست پر لانے کے لیے (نہ تحریرا نہ تقریرا) کوئی کوشش نہیں کر رہے۔ آپ کے اس قسم کے پمفلٹ امت کو دین بے زاری کے سوا کچھ نہیں دے رہے۔ اس گناہ کو چھوڑ کر توبہ کریں، ورنہ اب آپ اپنے لائے ہوئے سیلاب انکار حدیث کو روکنے سے عاجز ہو چکے ہیں۔

اللہ تعالیٰ دین حق پر استقامت نصیب فرمائیں اور غیر مقلدین کے وساوس سے محفوظ فرمائیں۔ (آمین)

## فتنۂ فرق باطلہ کو سمجھنے اور سمجھانے کیلئے مکتبہ شیخ الاسلام و مکتبہ صفدریہ کی اہم مطبوعات

- جی ہاں! فقہ حنفی قرآن وحدیث کا نچوڑ ہے
- فرقہ اہل حدیث پاک وہند کا تحقیقی جائزہ
- فرقہ بریلویت پاک وہند کا تحقیقی جائزہ
- صراط مستقیم (برائے خواتین)
- نماز اہل السنۃ والجماعۃ
- تراویح کا مسئلہ متنازع نہ بنایا جائے
- عقائد اہل السنۃ والجماعۃ
- رسائل گھمن (چار رسائل کا مجموعہ) ''ہندی''
- فضائل ومسائل قربانی
- حسام الحرمین کا تحقیقی جائزہ
- ۲۰ رکعت تراویح سنت مؤکدہ ہے
- کیا اہل عرب غیر مقلد ہیں؟
- کیا مقلد کی نماز غیر مقلد کے پیچھے جائز ہے؟
- تحفۃ الایضاح فی شرح مقدمہ ابن صلاح
- سوال گندم جواب چنا
- تبلیغی جماعت اور مشائخ عرب
- غیر مقلد مناظر کا غیر مقلدیت سے توبہ
- سلفی کون حنفی یا غیر مقلد
- حقائق الفقہ بجواب حقیقۃ الفقہ (اول)
- ہم اہل سنت والجماعت کیوں ہیں؟
- بہشتی زیور پر اعتراضات کے جوابات
- ننگے سر نماز غیر مقلد علماء کی نظر میں
- المہند اور اعتراضات کا علمی جائزہ
- فرقہ جماعت المسلمین کا تحقیقی جائزہ
- کنز الایمان کا تحقیقی جائزہ
- صراط مستقیم کورس (برائے مرد)
- نماز اہل السنۃ والجماعۃ ''ہندی''
- اصول مناظرہ
- فضائل اعمال اور اعتراضات کا علمی جائزہ
- فرقہ اہل حدیث کا مقصد احیاء سنت یا افتراق امت
- ہدایہ علماء کی عدالت میں
- خطبات گھمن (اول، دوم، سوم)
- شادی کی پہلی دس راتیں
- عورتوں اور مردوں کی نماز میں فرق
- چالیس مسئلوں کی چالیس حدیث
- غیر مقلدین کی غیر مستند نماز
- ہوالکذاب
- ڈاکٹر ذاکر نائیک خیالات ونظریات
- رسائل رد غیر
- غیر مقلدین کا اصلی چہرہ
- فتاویٰ عالمگیری پر اعتراضات کے جوابات
- دلائل احناف
- مسائل اربعہ غیر مقلد علماء کی نظر میں
- جرابوں پر مسح غیر مقلد علماء کی نظر میں




MAKTABA SAFDARIYA DEOBAND
Mob:09808452070/8881030588/09322471046
Email:msislam829@gmail.com